پس جائز نہیں ہے بجالانا نماز کا اور روزہ اور حج کا وقت سے پہلے کہ جو خدا نے مقرر کیا ہی اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد یہ ہے کہ کسی قول و فعل میں سبقت نہ کرو اور کوئی کام اپنی طرف
سے مت کرو یہانتک کہ خدا اور رسول آپہی حکم فرمائیں اور مسروق سے منقول ہے کہ وہ کہتا ہی کہ بروز شک ماہ رمضان میں ام سلمہ کے پاس گیا انہوں نے اپنی خادم کو
حکم دیا کہ شہد کا شربت بنا کر لا مینے انسے کہا کہ میں روزہ سے ہوں حقتعالی نے یہ آیت بھیجی اور روز شک کے بہ نیت رمضان روزہ رکھنے سے منع فرمایا اور
عبد اللہ بن زبیر سے منقول ہی کہ ایک جماعت قعقاع کی رسولخدا کے پاس آئی ابوبکر نے کہا کہ یا رسولخدا قعقاع بن معبد کو انپر امیر اور سردار کر عمر بن خطاب
نے کہا کہ اقرع بن حابس کو انکا حاکم کر قعقاع کو مت کر ابوبکر نے کہا عمر سے کہ تو نے اس امر میں میری مخالفت چاہی عمر نے کہا کہ یہ امر نہیں ہے بلکہ اسواسطے مینے
کہا ہے کہ اقرع آداب ریاست و حکومت کے بہتر جانتا ہی پس آوازیں دونوں کی بلند ہوئی اس مقدمہ میں حقتعالی نے یہ آیت مع بعد کی آیت مابعد کی نازل کی
اور بعضے کہتے ہیں کہ رسولخدا نے ستائیس آدمی تہامہ کو بھیجے اور بنو عامر انپر غلبہ کر کے سب کو قتل کیا مگر تین آدمی کہ مدینہ کیطرف کو بھاگے اور گرد مدینہ کے پہنچے تو دو
آدمیوں سے بنی سلیم کے ملاقات ہوئی اور انکو بنی عامر جانکر مار ڈالا اور کپڑے انکے لوٹ لئے اور رسولخدا کے پاس حاضر ہو کر صورت حال کو بیان کیا رسولخدا نے
فرمایا کہ تمنے بہت برا کام کیا وہ آدمی بنی عامر سے نہ تھے بلکہ بنی سلیم سے تھے اور کپڑے جو وہ پہنے ہوئے تھے مینے انکو ہدیہ دیئے تھے پس خون بہا انکا انکے وارثوں کو دیا اور یہ
آیت نازل ہوئی کہ اے مومنین اپنی طرف سے کوئی امر نہ کرو بلکہ سب امر میں پیروی خدا اور رسولخدا کے حکم کی کرو **وَاتَّقُوا اللّٰهَ** اور ڈرو تم خدا سے سب قولوں
اور فعلوں میں خدا کے حکم پر مقدم کرنے سے **اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ** تحقیق خدا سننے والا ہے سب باتوں تمہاری کا **عَلِیْمٌ** جاننے والا ہے فعلوں تمہاری کا موافق
انکی حکمو جلد دیگا اور یہ آیت دلالت کرتی ہے قیاس کے باطل ہونے پر کہ جسمیں اپنی رائے سے حکم ہوا اور حکم خدا اور رسول کا اسمیں نہو اور کہتے ہیں کہ عطارد بن
حاجب بن زرارہ تمیمی مع بعضے اشراف قوم اپنی کے اقرع بن حابس اور زبرقان بن بدر اور عمرو بن الاہتم اور قیس بن عاصم رسولخدا کی مسجد میں آئے اور حجروں کے
پیچھے سے بہ آواز بلند پکارے کہ اے محمد باہر آ حجرہ سے کہ تعریف ہماری خوب ہے اور مذمت ہماری بد اور عیب ہے وہ حضرت انکی بلند آواز سے اذیت پا کر باہر تشریف
لائے اور فرمایا کہ وہ خدا ہے کہ جسکی تعریف خوب ہے اور مذمت اسکی بد ہے ان لوگوں نے کہا کہ ہم اسواسطے آئے ہیں کہ اپنا فخر اور بزرگی بیان کریں پس حکم دیجئے کہ شاعر اور
خطیب ہمارے خوبی بیان کریں حضرت نے اجازت دی اور عطارد بن حاجب اٹھا اور یہ مضمون انشا ادا کیا کہ شکر ہے خدا کا کہ ہمکو زمین کا بادشاہ کیا اور
احسان اور فضل ہمپر کیا اور مال بہت ہمکو انعام کیا کہ اس سے ہم لوگوں پر احسان کرتے ہیں اور محتاجوں کو دیتے ہیں اور ہمکو بزرگ زیادہ اہل مشرق کا کیا
اور آدمیونکو ہمارے زیادہ اور حسب اور نسب ہمارا بہتر کیا پس کون ہے کہ ہمارا مثل ہو آدمیوں میں اور رہ یہ اوصاف اپنی بیان کریں اور اگر چاہوں تو اس سے زیادہ اپنے
اوصاف بیان کروں لیکن کلام کی زیادہ کرنے سے شرم آتی ہے یہ کہکر وہ بیٹھ گیا اور رسولخدا صلعم نے ثابت بن قیس بن شماس کو فرمایا کہ کھڑا ہو اور عطارد کا
جواب دے ثابت کھڑا ہوا اور اس مضمون کا خطبہ ادا کیا کہ حمد اور شکر ہے خدا کا کہ جسنے آسمان اور زمین کو پیدا کیا جو وقت کہ حکم انکا سب جگہ جاری تھا اور کوئی
چیز حاصل نہیں ہوتی ہے مگر اسکے فضل اور احسان سے اور اسکی فضل اور کرم میں سے یہ ہے کہ ہمکو بادشاہ زمین کا کیا اور تمام مخلوقات میں سے پیغمبر کو برگزیدہ کیا کہ نسب
انکا زیادہ بزرگ ہے اور کلام انکا راست اور درست ہے اور حسب اسکا اعلی ہے اور بعد اسکے کتاب اسپر نازل کی اور اسکو تمام مخلوقات پر امیر اور حاکم کیا پس وہ
برگزیدہ خدا کا ہے تمام مخلوقات پر اور جسوقت کہ وہ پیغمبر ہوا تو بعد اسکے لوگونکو طرف ایمان حق کے بلایا اور مہاجرین کہ انکی قوم کے آدمی تھے اسپر ایمان لائے اور
اب احسان انکا سب سے زیادہ ہے پس پہلے سب سے انکی قوم کی سوا کہ ایمان لائے ہیں وہ ہم ہیں اور ہم انصار اور اصحاب اقرباء یار انکے ہیں کہ سب آدمیوں سے دین کے مقدمہ
میں جنگ کرتے ہیں تاکہ سب ایمان لائیں پس جو کوئی کہ خدا اور رسولخدا پر ایمان لائے مال اور خون انکا محفوظ ہے اور جو کوئی قبول نکرے ہم اسپر ہمیشہ جہاد کرتے ہیں
اور قتل کرنا انکا ہمپر آسان ہے اور ہم واسطے مومنین اور مومنات کے خدا سے بخشش گناہوں کی چاہتے ہیں والسلام والاکرام اور بعد انکے زبرقان شاعر اٹھا اور چند شعر اپنی
پڑھے اور حسان بن ثابت نے انکے جواب میں شعر پڑھے اور اقرع نے کہا کہ خطیب اور شاعر انکا ہمارے خطیب اور شاعر سے زیادہ فضل ہے اور آوازیں انکی ہماری آواز سے
زیادہ بلند ہیں اور بعد اسکے اقرع نے کہا کہ اشهد ان لا اله الا الله و اشهد ان محمدا عبده و رسوله لوگوں نے جسوقت دیکھا کہ اقرع ایمان لایا ہے وہ بھی سب ایمان لائے اور
رسولخدا نے سبکو انعام اور خلعت دیا اور بعد اسکے خدا تعالی نے صحابہ کو منع کیا رسولخدا کے پاس آواز کو بلند کرنے سے واسطے تعلیم آداب کے کہ جسکی سبب سے آزار اور کراہت ہے

حضرت کو اور بہت گستاخی اور بے ادبی ہی نزدیک حضرت کے آواز کا بلند کرنا پس فرمایا خدا تعالیٰ نے کہ **یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا** اے وہ لوگو کہ ایمان لائے ہو
**لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ** مت بلند کرو تم آوازوں اپنی کو **فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ** اوپر آواز پیغمبر کے یعنی وقت بات کرنے کی اپنی آوازوں کو پیغمبر کی آواز پر
نہ بلند کرو تم کہ بلند کرنا آواز کا یا حقارت کی جہت سے ہی اور وہ کفر ہے یا ملاحظہ نکرنے ادب کی راہ سے ہے اور وہ خلاف تعظیم کے ہے اور کہتے ہیں کہ یہ آیت
ابوبکر اور عمر کی شان میں نازل ہوئی ہی جسوقت انہوں نے اپنی آواز کو رسولخدا کی آواز پر بلند کیا اور اول آیت بھی اس سورت کی انہی دونوں کی شان میں
نازل ہوئی ہی **وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ** اور نہ آواز بلند کرو تم واسطے اس پیغمبر کے **بِالْقَوْلِ** ساتھ بولنے کے یعنی ان حضرت کو آواز بلند سے مت پکارو **كَجَهْرِ**
**بَعْضِكُمْ** مانند آواز بلند سے پکارنے تمہارے کی **لِبَعْضٍ** واسطے بعضے کے یعنی انکو آواز بلند سے مت پکارو جیسے کہ تم آپس میں پکارتے ہو کہ فلانے بلکہ اپنی آوازوں کو
نیچا اور نرم کرو اور حضرت کے نزدیک جاکر ادب سے عرض کرو کہ یا رسولخدا اور نام بھی حضرت کا نہ لو کہ کہو اے محمد کہو بلکہ یا نبی اللہ اور یا رسول اللہ کہو چنانچہ کہتے
ہیں کہ ابن عباس سے اس آیت کے نازل ہونے سے پوچھا کہا کہ ایک جماعت بنی عنبر میں سے کہ صحابہ نے انکے فرزند قید کئے تھے وہ لوگ مدینہ میں آئے فدیہ دینے کے ارادہ پر حضرت کے
حجروں کے پیچھے کھڑے ہو کر آواز دی کہ ای محمد باہر نکل آنحضرت کو انکے اس بے ادبانہ آواز دینے سے اذیت ہوئی خدا تعالیٰ نے واسطے تشفی خاطر اقدس کے آیت بھیجی کہ
اے محمد حجرہ سے باہر نکل اور انکو منع کر اور کہہ تو کہ مجھکو نام لیکر مت پکارو واسطے کہ اسمیں سب کے ساتھ برابری ہوتی ہے اور اسمیں رعایت حرمت نبوت کی نہیں
ہے پس ایسی قول سے اپنی زبان کو بند کرو **اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ** واسطے کراہت باطل ہونے عملوں کے ہونیکے ان تحبط مفعول لہ واقع ہوا ہے اور اسکی اول میں
کراہت کا لفظ کہ وہ مضاف ہے مقدر ہے اور مراد اعمال کی باطل ہونے سے یہ ہے کہ ثواب حاصل نہو گا اعمال کا **وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ** اور تم اطلاع
نہیں رکھتے ہو گے اعمال کے باطل ہونے سے اور ثعلبی نے لکھا ہی کہ یہ آیت بنی تمیم کے آدمیوں کی حق میں نازل ہوئی ہی کہ جسوقت وہ رسولخدا کے پاس آتے تھے تو حضرت
حجرہ کے دروازہ پر کھڑے ہو کر پکارتے تھے کہ اے محمد باہر نکل اور جسوقت حضرت باہر رونق افروز ہوتے تھے تو وہ لوگ حضرت کے آگے ہو کر چلتے تھے اور
جسوقت کلام کرتے تھے تو اپنی آوازوں کو حضرت کی آواز پر بلند کرتے تھے اور بار بار کہتے تھے کہ اے محمد اے محمد اس مقدمہ میں تو کیا کہتا ہے جیسے کہ آپس میں ایک
شخص دوسرے کو کہتا ہے خدا تعالیٰ نے یہ آیت نازل کی اور ابن عباس سے منقول ہی کہ یہ آیت ثابت بن قیس بن شماس کے حق میں نازل ہوئی کہ وہ بہرا تھا
جسوقت کلام کرتا تھا تو بہت بلند آواز سے بات کہتا تھا اور بلند آواز بھی تھا وہ اور رسولخدا اکثر اسکی آواز سے ایذا پاتے تھے اور منقول ہے کہ یہ آیت نازل
ہوئی تو ثابت گم ہو گیا رسولخدا نے اسکو تلاش کروایا لوگوں نے بیان کیا کہ وہ روتا ہے حضرت نے اسکو بلوایا اور رونیکا سبب پوچھا تو کہا کہ یا رسولخدا یہ آیت نازل
ہوئی ہی اور آواز میری بہت بلند ہی میں ڈرتا ہوں کہ عمل میرا باطل ہو جاوے حضرت نے فرمایا کہ خیر کے ساتھ زندگانی کریگا اور خیر کے ساتھ مریگا اور تو بہشتیوں میں سے
ہے اور منقول ہے کہ جسوقت کوئی شخص رسولخدا کو آواز بلند سے پکارتا تو حضرت اپنی آواز کو اسکی آواز پر بلند کرتے تھے واسطے اسکے کہ ایسا نہو کہ اسکی آواز میری آواز پر
بلند ہو تو اسکا عمل باطل ہو جاوے اور عبداللہ بن زبیر کہتا ہی کہ صحابہ بعد نازل ہونے اس آیت کے حضرت کے روبرو اسقدر آہستگی سے باتیں کرتے تھے کہ رسول خدا
جبتک مکرر دوسری بار نہ سنتے تو سمجھتے نہ تھے اور مطلق بلند کرنا آواز کا ممنوع نہیں ہے بلکہ وہ آواز کہ جس سے رسولخدا کو اذیت ہوتی تھی پس جنگ میں جو آواز
بلند کرتے وہ حضرت کو پسند اور مرغوب تھیں اور حنین میں صحابہ کفار کے مقابلہ سے بھاگے تو عباس کو حکم دیا کہ بلندی پر چڑھکر بہ آواز بلند چیخ مارکر انکو پکار انہوں نے
موافق حکم کے چیخ مار کر صحابہ کو آواز دی کہ ای بیعت رضوان والو کہاں بھاگے جاتے ہو اور کہتے ہیں کہ حضرت عباس کی آواز اسقدر بلند تھی کہ ایک مرتبہ کفار نے مسلمانوں پر
ہجوم کیا عباس نے بہ آواز بلند کہا کہ یا صباحاہ حاملہ عورتوں نے انکی آواز کی ہیبت سے اپنے پیٹوں سے بچے گرادئے اور منقول ہی کہ ایک روز بھیڑیا انکی گوسفند کو پکڑنا چاہتا تھا
حضرت عباس نے ایک چیخ ماری کہ پتّا اس بھیڑیے کا پھٹ گیا اور بعد اسکے وہ مرگیا اور کہتے ہیں کہ جسوقت ثابت نے آواز بلند کرنے سے توبہ کی اور کئی صحابیوں نے آواز
کو اپنی پست اور نرم کیا رسولخدا کے روبرو تو یہ آیت نازل ہوئی **اِنَّ الَّذِیْنَ یَغُضُّوْنَ** تحقیق جو لوگ کہ پست اور نیچا کرتے ہیں **اَصْوَاتَهُمْ** اپنی
آوازوں کو اپنی آہستہ بولنے میں **عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ** نزدیک رسولخدا کے انکی ادب کا ملاحظہ کرکے اور انکی تعظیم کیواسطے **اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ**
یہ وہ لوگ ہیں کہ آزمایا ہے خدا تعالیٰ نے **قُلُوْبَهُمْ** دلوں انکے کو **لِلتَّقْوٰى** واسطے پرہیزگاری کے جیسے کہ سونے کو آگ پر آزماتے ہیں تاکہ کھوٹ اسکا معلوم ہو جاوے لیکن بعضے

صحابہ نے انکی بھی آواز بلند کرنیسے باز نہ آئے چنانچہ وقت مرض الموت کے رسول خدا نے دوات اور قلم واسطے لکھنے وصیت کے طلب کی اور عمر بن خطاب اور انکے ہمراہیوں نے
کہا کہ دوات اور قلم حضرت کو دینی نہ چاہیے ہمکو کتاب خدا کی کفایت کرتی ہے اور بعضوں نے کہا کہ دینی چاہیے سو اختلاف اور نزاع کی آوازیں بلند ہوئیں رسول خدا نے غصہ ہو کر فرمایا کہ کھڑے ہو جاؤ تم میرے پاس سے اور حضرت
کی بیماری کا بھی کچھ خیال نہ کیا اور بیمار کا مزاج بہت نازک ہوتا ہے اسوقت چیخ کر نہ بولیں اور سعد پر چیخی کہ رسول خدا نے اپنے پاس سے انکو اٹھا دیا اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد
امتحان سے خدا کا پہچاننا ہے انکی خالص نیت کو یعنی پہچانا ہے خدا نے انکے دلونکو عبادت اور پرہیزگاری کیلئے یعنی انکے دل پاکیزہ اور خالص ہیں کہ پرہیز کرنیوالے ہیں برائیوں سے
**لَهُم مَّغْفِرَةٌ** واسطے انکے بخشش ہے گناہوں سے کہ وہ بلند کرنا آواز کا ہے **وَأَجْرٌ عَظِيمٌ** اور اجر بڑا ہے واسطے انکے کہ وہ نعمتیں بہشت کی ہیں اور بعضے مفسرین
لکھتے ہیں کہ یہ تینوں آیتیں بنی تمیم کی جماعت کے حق میں نازل ہوئی ہیں کہ وہ حضرت کے پاس جا کر بلند آواز سے حضرت کو بلاتے تھے اور کہتے تھے کہ اے محمد باہر نکل تو
کہ ہماری عورتوں اور بچوں کو تیرا لشکر قید کرکے لایا ہے رسول خدا انکی آواز سے بیدار ہو کر حجرہ سے باہر تشریف لائے ان لوگوں نے کہا کہ ہمارے قیدیوں کو یا تو آزاد کر اور یا انکا فدیہ لے
جبرئیل نازل ہوئے اور کہا کہ یا رسول خدا انہیں سے ایک شخص کو درمیان انکے اور درمیان اپنے حاکم کر کہ وہ اس مقدمہ میں حکم کرے حضرت نے اعور کو حاکم کیا اور اسنے
حکم کیا کہ آدھوں کو آزاد کر دو اور آدھوں کا فدیہ لو حضرت نے موافق اسکے عمل کر کے فرمایا کہ اسمٰعیل کی اولاد میں سے جس کسی نے عمل کیا ہو کہ جب بدلہ کا ہو مرتکب
وہ انہیں سے ایک کو آزاد کرے پس اسطرح انہیں سے آدھے آزاد کیے گئے اور آدھوں کا فدیہ لیا حق تعالیٰ نے بسبب ترک کرنے انکے ادب کو انکی مذمت میں فرمایا ہے کہ
**إِنَّ الَّذِينَ يُنَادُونَكَ** تحقیق جو لوگ کہ پکارتے ہیں تجھکو اے محمد صلعم **مِن وَرَاءِ الْحُجُرَاتِ** پیچھے حجروں کی سے یعنی حجروں کے باہر سے
**أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ** بہت انکی عقل نہیں رکھتے ہیں اور نہیں سمجھتے ہیں اور واقف نہیں ہیں آداب سے رسول کے بسبب نہ پہچاننے قدر اور شرف تیری کے
اور ترک کرنے تیری تعظیم کے پس جو کہ مقتضی عقل کا یہ ہے کہ وہ تیرے مرتبہ کو پہچانیں وہ انہوں نے نہ کیا تو مثل چوپایوں کے ہیں کہ عقل کا کام نہ کیا اسواسطے فرمایا کہ وہ عقل نہیں رکھتے ہیں
اور وہ مجنون اور دیوانہ نہ تھے کہ بالکل عقل سے خالی ہوں اور مراد حجروں سے حضرت کی بیبیوں کے حجرے ہیں کہ ہر ایک کیواسطے ایک حجرہ علیحدہ بنایا تھا اور حجرات اسکی
جمع ہے اور حجرات کو ابو جعفر نے بفتح جیم پڑھا ہے اور باقیوں نے بضم جیم
فرمایا ہو سکتا ہے کہ کوئی تو کسی حجرہ کے باہر آواز دیتا ہوگا اور کوئی اسکے دوسرے حجرہ کے پیچھے
اور یہ آیت دلالت کرتی ہے حضرت کے کمال تعظیم اور بزرگی مرتبہ پر اسواسطے کہ خدا نے فرمایا کہ وہ لوگ حجروں کے باہر سے اسطرح سے بے ادب ہو کر تجھکو پکارتے ہیں اکثر انمیں
ایسے ہیں کہ عقل نہیں رکھتے ہیں اور مثل چوپایوں کے ہیں اور انکو بلانا بدون چیخ مارنے کے بہت برا ہے اور انکو بھی ترک کرنا اور صبر کرکے منتظر بیٹھے رہنا خصوصاً جناب
رسول خدا کے واسطے کہ حضرت خود رونق افروز ہوں گے تو ملاقات کریں گے اور بلانا ترک کرنا ادب کی رعایت اور واسطے تمام تعظیم حضرت کے یہ امر نہایت ہی نیک اور خوب ہے اسواسطے
خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ **وَلَوْ أَنَّهُمْ صَبَرُوا حَتَّىٰ تَخْرُجَ إِلَيْهِمْ** اور اگر تحقیق وہ لوگ بنی تمیم کے صبر کرتے اور تجھکو پکارتے نہیں یہاں تک کہ باہر آتا تو
طرف انکی حجرہ سے باہر نکل کر تو **لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ** البتہ ہوتا وہ صبر کرنا اور منتظر رونق افروزی تیری کے رہنا بہتر واسطے انکی اور انکی آواز کرنے سے واسطے
**وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ** اور خدا بخشنے والا ہے اس شخص کا کہ بعد اسکے توبہ کرے مہربان ہے موجب ثواب ابدی کا اور آخرت کا بھی
ملاحظہ رکھیو یہ مضمون آوے کہ باعث سعادتمندی دنیا اور آخرت کا ہے
مہربان ہے اور رحمت کرنیوالا ہے نزول اسکا یوں ہے کہتے ہیں کہ جناب رسول خدا صلعم نے نویں سال ہجرت کے ولید بن عقبہ برادر مادری عثمان کو قبیلہ بنی المصطلق کے پاس بھیجا
تاکہ صدقات اور زکوٰۃ وغیرہ کو وصول کر کے لاوے اور پہلے ہی سے درمیان ولید بن عقبہ اور بنی المصطلق کے ایام جاہلیت میں عداوت تھی سو جس وقت انکو خبر ولید کے آنے کی
پہنچی تو پہلی عداوت سے درگزر کر کے اور محبت جدید اسلام کی اپنی دلوں میں قرار دے کے ولید کی پیشوائی کو باہر نکلے ولید نے یہ گمان کیا کہ میرے قتل کرنیکو یہ
لوگ آتے ہیں واپس ہو کر مدینہ کی راہ اختیار کی اور رسول خدا صلعم سے جا کر عرض کی کہ بنی المصطلق مرتد ہو گئی ہیں اسواسطے انہوں نے زکوٰۃ نہ دی اور میرے قتل کرنیکا قصد
ارادہ کیا رسول خدا یہ سنکر غصہ ہوئے اور ارادہ انکے قتل کا کیا وہ لوگ حاضر ہوئے اور کہا کہ پناہ مانگتے ہیں ہم خدا کے غضب سے اور اسکے رسول کے غضب سے
خدا کی قسم ہم سے کوئی سرکشی واقع نہیں ہوئی ہے اور ہم سب فرمانبردار اور تابعدار ہیں اور جو کچھ آپ سے ہماری طرف سے عرض کیا ہے سب دروغ اور خلاف واقع ہے
رسول خدا نے انکے کہنے کا اعتماد کر کے فرمایا کہ حکم درمیان میرے اور درمیان تمہارے دو امر سے باہر نہیں ہے یا تو تم اپنی سرکشی اور نافرمانی سے توبہ کرو اور یا ایک شخص کو میں
تمہاری طرف بھیجتا ہوں کہ وہ بمنزلہ جان میری کے ہے تاکہ وہ تمسے جنگ کرے اور تمہاری عورتوں اور لڑکوں کو قید کر کے لاوے اور بعد اسکے دست مبارک علی المرتضیٰ کے

شبانہ پر رکھکر فرمایا کہ ادھر دیکھے لو خالد بن ولید کو مع ایک جماعت کے انکی شہر میں بھیجا اور فرمایا کہ پوشیدہ انکا حال دریافت کر جب خالد انکی قریب پہنچا تو ایک
جاسوس اپنا انکی حال کے دریافت کرنیکے واسطے روانہ کیا وہ جاسوس وقت نماز عصر کے انکی پاس پہنچا تو دیکھا کہ اذان نماز کی کہتے ہیں اور جماعت سے نماز پڑھتے ہیں اور
طریقے اسلام کے ادا کرتے ہیں وہ یہ حال دیکھکر وہانسے پھرا اور صورت حال خالد سے بیان کی خالد انکی پاس گیا اور انہوں نے بیان کیا کہ جب ولید ہماری
پاس آیا اور ہم انکی تعظیم کیواسطے انکی پیشوائی کو باہر نکلے وہ ہمکو دیکھکر الٹا پھر گیا معلوم نہیں کیا باعث تھا اور خالد نے صدقے وصول کرکے مدینہ کو
واپس ہوا اور رسولخدا صلعم سے سب حال بیان کیا یہ آیت نازل ہوئی یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اے وہ لوگو کہ ایمان لائے ہو اِنْ جَآءَکُمْ فَاسِقٌ
اگر لائے تمہارے پاس کوئی باہر ہونیوالا حکم خدا سے بِنَبَاٍ کسی خبر کو تو فَتَبَیَّنُوْٓا اور امام محمد باقر علیہ السلام فَتَثَبَّتُوْا پڑھا ہی ثا اور تا سے یعنی پس تحقیق اور
تجسس کرو تم اچھی طرح کیا درست ہے اسکا سچ اور جھوٹ اسکی سوا اور کسیوجھ سے دریافت کرلو اور اسکی ہی خبر دینے پر عمل مت کرو اَنْ تُصِیْبُوْا واسطے کراہت اسکی کہ
پہنچاؤ تم آزار قَوْمًۢا کسی قوم کو قتل کرکے یا مال انکی لوٹ کے بِجَھَالَۃٍ ساتھ نادانی کے کہ انکا حال سے تم بخوبی واقف نہو اور نجانتے ہو کہ یہ
مومن ہیں یا کافر اور فرمانبردار ہیں یا سرکشی کرنیوالے اور ایک شخص کے کہنے سے انکو کافر گمان کیے ہوئے انسے لڑنیکو جاؤ اور آزار پہنچاؤ اور حقیقت میں وہ مومن اور
فرمانبردار ہوں اور اگر انکو کوئی اذیت پہنچاؤ اور بعد اسکے جسوقت انکا حال واضح ہوئی تو فَتُصْبِحُوْا اسی ہوجاؤ تم عَلٰی مَا فَعَلْتُمْ اوپر اس چیز کے
کہ کیا ہی تمنے انکی ساتھ کہ انکو آزار پہنچایا ہے نٰدِمِیْنَ ۔ پشیمان ہونیوالے اور اپنے اس فعل پر شرمندہ ہونیوالے اور پھر تدارک اسکا تمسے کچھ نہوسکے اور ہمیشہ اس
فعل کا افسوس اور رنج کرتے رہو پس عاقل کو چاہیے کہ ہر ایک شخص کی خبر دینے پر عمل نکرے جبتک کہ سچ اسکا اور جھوٹ خارج سے دریافت نکر لیوے اور یہ ولید بن عقبہ
برادر عثمان وہ شخص ہے کہ عثمان نے اپنی خلافت میں اسکو کوفہ کا حاکم کیا تھا اور شراب بہت پیتا تھا ایک روز نشہ میں اٹھکر لوگونکو صبح کی نماز پڑھائی امام بنکر اور
نماز صبح کی چار رکعت پڑھی اور بعد سلام لوگونکی طرف منہ کرکے کہا کہ اگر کہو تو اور رکعتیں زیادہ کردوں چنانچہ استیعاب میں لکھا ہی اور اَنْ تُصِیْبُوْا مفعول لہ
واقع ہوا ہی اور پہلے اسکی مضاف اسکا مثل کراہت وغیرہ کے مقدر ہے اور بِجَھَالَۃٍ محل حال میں ہے یعنی جاہلین اور بعضے اس آیت کی شان نزول میں یہ کہتے ہیں
ایک شخص نے ماریہ قبطیہ مادر ابراہیم حرم رسولخدا کو انکی چچا کے بیٹے سے تہمت لگائی اور وہ تہمت لگانیوالی حضرت کی بیبیوں میں سے تھی سو رسولخدا نے امیر المومنین کو
حکم دیا کہ یہ تلوار لے اور اسکی پاس جا اور اس امر کو تحقیق کر اگر ثابت ہو تو اسکو قتل کر سو امیر المومنین تلوار لیکر اسکی پاس گئے دیکھا اسکو کہ وہ ماریہ کے پاس بیٹھا ہی امیر المومنین نے
تلوار کو میان سے باہر نکالا اسنے جانا کہ میرے قتل کیواسطے آئے ہیں اسیوقت وہانسے بھاگا اور خرمے کے باغ میں پہنچا اور اسکی پیچھے پیچھے امیر المومنین بھی گئے وہ وہاں جاکر
چت لیٹ گیا اور پاؤں اپنے اوپر اٹھالئے امیر المومنین نے اسکی طرف نظر کرکے دیکھا تو وہ نامرد ہے اور علامت مردی کی نہیں رکھتا ہی امیر المومنین وہانسے پھر گئے
اور رسولخدا کو اسکی حال سے مطلع کیا حضرت نے یہ سنکر فرمایا کہ شکر ہے خدا کا کہ وہ بدی اور بدکاری کو ہم اہلبیت سے پھیرتا ہی اور دور کرتا ہے اور اب خدا تعالی خوف دلاتا ہی
جھوٹ بولنے سے اہل شرک کو وَاعْلَمُوْٓا اور جانو تم اے مومنین اَنَّ فِیْکُمْ تحقیق درمیان تمہارے رَسُوْلَ اللّٰہِ پیغمبر خدا کا ہی اور بزرگی
اور مرتبہ اسکا اس امر کا تقاضا کرتا ہی کہ جھوٹ اور کلام بیہودہ انکی خدمت میں عرض نکرو اور اگر کوئی خبر دروغ بیان کروگے تو خدا پیغمبر کو اسکی کذب سے مطلع
کریگا اور اسوقت تم رسوا ہوجاؤگے لَوْ یُطِیْعُکُمْ اگر کہا مانے تمہارا پیغمبر اور تمہاری بات کو قبول کرے اور تمہاری رائے پر عمل کرے فِیْ کَثِیْرٍ
مِّنَ الْاَمْرِ بیچ بہت سے کاموں کے تو لَعَنِتُّمْ البتہ رنج میں پڑجاؤ تم اور ہلاک ہوجاؤ تم اسواسطے کہ اکثر تمہاری گفتار اور کردار خواہش نفس اور
تعصب کی راہ سے ہے پس اگر پیغمبر تمہارے کہنے پر چلے تو تمہارے واسطے ہی خرابی ہی کہ برائی اسکی انجام کی تمہاری طرف عائد ہونیوالی ہے پس چاہیے کہ سب امور میں تم
انکی فرمانبرداری کرو کہ دنیا اور آخرت کی دونو کی تنگی سے رہائی پاؤ اور اس سے معلوم ہوتا ہی کہ بعضے مومنین ولید کی خبر کو راست جانکر رسولخدا کو بنی مصطلق کے
قتل اور لڑائی پر رغبت دلاتے تھے اور جماعت دوسری کہ متقی اور پرہیزگار تھی وہ اس امر میں دلیری نہیں کرتے تھے اور اپنے تئیں اس سے بچاتے تھے اور دور رکھتے تھے اور
درگذر کرتے تھے وہ اسواسطے خدا تعالی نے ان مومنین متقین کیطرف خطاب کرکے فرمایا کہ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ اور لیکن خدا نے حَبَّبَ دوست کیا ہے اِلَیْکُمُ
طرف تمہاری یعنی بعضے تمہارے کہ پرہیزگاری کی جہت سے انہوں نے اپنی تئیں اس سے باز رکھا ہی انکی طرف دوست کیا ہے خدا نے الْاِیْمَانَ ایمان کو وہ کہ اعتقاد نیک ہی

خدا کی ہوا نیست ہے اور پیغمبر کی نبوت اور تمام ان امور سے کہ جو پیغمبر خدا کی جانب سے لایا ہے وَزَيَّنَهُ اور آراستہ کیا ہے اسنے ایمان کو فِي قُلُوبِكُمْ بیچ دلوں
تمہارے کو دلیلیں قائم کرنے سے وَكَرَّهَ اور مکروہ اور دشمن کہا ہے خدا نے إِلَيْكُمُ الْكُفْرَ طرف تمہارے کفر کو وَالْفُسُوقَ اور طاعت سے باہر نکلنے کو
وَالْعِصْيَانَ اور نافرمانی کو سرکشی کی راہ سے اور امام محمد باقر علیہ السلام اور ابن عباس سے منقول ہے کہ مراد فسق سے دروغ ہے اور یہ آیت دلالت کرتی ہے
اہل جبر کے مذہب کے باطل ہونے پر اس واسطے کہ خدا دوست رکھیگا اس چیز کو کہ جسکو دوست نہیں کہتا ہے اور نہ مکروہ جانیگا اس چیز کو کہ جسکو مکروہ نہیں جانتا ہے أُولَٰئِكَ
وہ گروہ یعنی وہ لوگ کہ وصف کیا ہے انکا ایمان کے ساتھ اور آراستہ کیا ہے ایمان کو انکی دلوں میں اور سا ہوئے اس امر پر دلیری نہیں کی ہے هُمُ الرَّاشِدُونَ
وہی ہیں راہ یافت پانیوالے طرف طریق نیک کے اور ایمان انکی دلوں میں آراستہ ہوا ہے اور کفر و فسوق اور عصیان کو وہ مکروہ جانتے ہیں فَضْلًا مِّنَ اللَّهِ
واسطے فضل کے خدا کی جانب سے وَنِعْمَةً اور واسطے نعمت کے وَاللَّهُ عَلِيمٌ اور خدا جانتا ہے مومنین کے حال کا اور ہر ایک کی فضیلت کو دوسری پر
اور انکی جھوٹ و سچ کو بھی جانتا ہے پس موافق اسکی سبب سزا اور جزا دیگا حَكِيمٌ حکمت والا ہے اور یہ بھی حکمت اسکی ہے کہ خبروں کی تحقیق کرنیکا حکم
دیا ہے اسواسطے کہ جھوٹی خبروں میں بہت سے فساد اور فتنے ہیں اور کہتے ہیں کہ ایک روز رسولخدا دراز گوش پر سوار ہو کے انصار کی مجلسوں سے ایک مجلس میں پہنچے اور قضا را
کچھہ توقف کیا اور ٹھیرے ہیں دراز گوش نے پیشاب کیا عبداللہ سلول نے اپنی بو سے اپنی ناک پکڑی اور کہا کہ چھوڑ دو اس دراز گوش کو کہ اسکے پیشاب کی بو نے
ہمکو اذیت پہنچائی عبداللہ رواحہ نے کہا کہ تو ناک پکڑتا ہے اس حیوان کی بو کہ بو اسکی تیری بو سے خوشتر ہے اور بایکدیگر یقین ہے کہ دراز گوش بہتر تجھسے ہے اور اسکے
پیشاب کی بو تو شک سے بہتر ہے اور رسولخدا اس مجلس سے چلے آئے بعد تشریف لیجانے آنحضرت کے ابن سلول غصہ ہوا اور کلام بے ادبانہ ابن رواحہ سے کیا ابن رواحہ نے
بھی اسکی مقابلہ میں ایسا ہی کلام کیا اور لڑائی نے طول کیا اور قوم دونوں کی کہ اوس و خزرج تھی دونو طرف سے مستعد جنگ کی ہوئی اور نوبت لاٹھی
اور کفش تک کی پہنچی رسولخدا صلعم کو اس قضیہ کی خبر ہوئی تو پھر وہاں تشریف فرما ہوئے اور ان دونو قوموں کو علیحدہ کرکے آپس میں انکی صلح کروا دی اور یہ آیت
نازل ہوئی وَإِن طَائِفَتَانِ اور اگر دو گروہ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ مومنین سے اقْتَتَلُوا جنگ کریں آپس میں تو فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا
پس صلح کرو تم درمیان ان دونو کے اور اقتتلوا صیغہ جمع کا محل تثنیہ میں باعتبار معنی کے ہے کہ ہر طائفہ میں کثرت سے آدمی تھے اور بعضے اس آیت کی شان نزول
میں بیان کرتے ہیں کہ ایک مرد انصاری کا دوسرے مرد انصاری کے ذمہ کچھ آتا تھا اور وہ اسکی دینے میں بہانہ کرتا تھا اور مانگنے والا اپنی قوم کی کمک سے قوی اور مطمئن
ہو کر کہتا کہ میں اپنا حق تجھسے بزبردستی اور قہر کے لونگا اس شخص نے کہا کہ رسولخدا صلعم کے پاس چل کہ ہم مقدمہ میں انکو حاکم مقرر کریں اور جو کچھ حضرت حکم دیں
اسپر عمل کریں اسنے کہا کہ میں نہیں جانتا ہوں اور آپس میں انکی لڑائی پہنچی اور نوبت دشنام سے طرف تلوار کے پہنچی اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک عورت انصاری نے
اپنے شوہر سے جھگڑا کیا انکی شوہر نے اسکو گھر میں قید کر دیا انکی قوم یہ خبر سنکر آئی اور اسکو چھوڑا کر لیگئی اور شوہر کی قوم کے آدمی جنگ کرنیکو تیار ہوئے اور دونو
طرف سے تلواریں کھچیں حقتعالٰے نے یہ آیت نازل کی اور حکم دیا کہ دونو قوموں میں صلح کرا دو فَإِن بَغَتْ پس اگر زیادتی اور تعدی کرے إِحْدَاهُمَا
ایک ان دونو گروہ میں سے عَلَى الْأُخْرَىٰ اوپر دوسری گروہ کے اور صلح پر راضی نہو اور حکم خدا سے پھر جائے فَقَاتِلُوا الَّتِي پس جنگ کرو تم
اس گروہ سے کہ تَبْغِي زیادتی اور تعدی کرے دوسری گروہ پر حَتَّىٰ تَفِيءَ یہانتک کہ پھرے وہ گروہ باغی ہونے اور تعدی کرنے سے إِلَىٰ أَمْرِ
اللَّهِ طرف حکم خدا کے اور فرمانبرداری کرے فَإِن فَاءَتْ پس اگر پھرے وہ گروہ اپنی زیادتی سے اور فرمانبرداری اختیار کرے لڑائی کو
ترک کرکے تو فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا پس صلح کرو تم درمیان ان دونو گروہ کے بِالْعَدْلِ ساتھ انصاف کے ان دونو
میں سے کسی کی جانبداری نہو بلکہ دونو کی رعایت برابر ہو اور اول جو دونو گروہ آپس میں جنگ کرتے تھے اسواسطے دونو میں
فقط صلح کرانیکا حکم دیا اور بعد اسکے ایک گروہ کہ باغی تھی اس سے لڑنیکا حکم دیا کہ اس حالت میں لڑنا اس سے واجب ہے کہ اس عدل سے عدول کیا ہے اور پھر
گئی ہے اور بعد اسکے جو صلح واقع ہووے تو اسکو عدل کے ساتھ مقید کیا اور رعایت عدل کی معتبر کی کہ اسنے رجوع کی ہے اپنی بغاوت سے اور رعایت عدل کی جو ہر امر
میں بہت خوب ہے اسواسطے کہ انتظام امور دنیا اور دین کا اسپر موقوف ہے پس اسواسطے بہم کو اور انکی پیروی کرنیوالوں کو حکم عدل کا دیا اور فرمایا وَأَقْسِطُوا

اور عدل کرو تم سب امور میں إِنَّ اللَّهَ تحقیق کہ خدا يُحِبُّ الْمُقْسِطِينَ دوست رکھتا ہی عدل کرنیوالونکو اور حضرت صادق علیہ السلام
نے فرمایا ہی کہ تاویل اس آیت کی جنگ جمل میں واقع ہوئی ہی اور وہی آدمی اس آیت کے لوگ ہیں اور وہ آدمی وہ ہیں کہ باغی ہوئی امیر المومنینؑ کو واجب ہو گیا
تھا لڑنا انسے اور قتل کیا انکو یہانتک کہ رجوع کی انہوں نے طرف حکم خدا کے اور اگر رجوع کرتے تو واجب تھا علی پر موافق حکم اس آیت کے تلوار انسے نہ اٹھانا یہانتک
کہ رجوع کریں وہ اور ہو چکی کہ بیعت کی تھی انہوں نے بیعت سے اور پھر گئی وہ اور وہی گروہ باغی ہی جیسے کہ خدا نے فرمایا ہی پس واجب تھا امیر المومنینؑ پر یہ کہ عدل کریں
انمیں جسوقت کہ فتح پاویں انپر جیسے کہ عدل کیا رسول خدا نے مکہ والوں میں کہ احسان انپر کیا اور معاف کیا اور ویسے ہی امیر المومنینؑ نے کیا اہل بصرہ کے ساتھ جسوقت کہ ظفر یاب ہوئے
انپر اور جناب امیر المومنینؑ نے فرمایا تھا روز جنگ کہ اس آیت کے لوگوں سے لڑائی نہیں ہوئی مگر آج کے روز اور فرماتا ہی کہ إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ إِخْوَةٌ
سوا اسکے نہیں کہ مومنین بھائی ہیں آپسمیں کہ اصل ایمان میں وہ شریک ہیں اور امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ مومن بھائی مومن کا ہی باپ و ماں کیجانب سے
اسواسطے کہ پیدا کیا ہی خدا نے مومنین کو بہشت کی مٹی سے اسواسطے کہ وہ بھائی ہیں کہ اصل انکی ایک ہی اور وہ بہشت کی مٹی ہی اور حضرت صادقؑ نے فرمایا ہی کہ مومن نظر
کرتا ہے طرف نور خدا کے اسواسطے کہ پیدا کیا ہی خدا نے مومنین کو نور سے اور رنگا ہی انکو اپنی رحمت میں اور عہد لیا ہی انسے ہماری دوستی کا کہ بس وہ پہچانتا ہے اپنی نفس کو بس
مومن بھائی مومن کا ہی باپ و ماں کی جانب سے کہ باپ اسکا نور ہی اور ماں اسکی رحمت ہے اور اسی نور کیطرف نظر کرتا ہی جس سے کہ پیدا ہوا ہے اور دوسری حدیث میں فرمایا ہی کہ
مومن بھائی مومن کا ہی چاہیے کہ نہ ظلم کرے اسپر اور نہ عیب کرے انکو اور نہ خیانت کرے انکی اور نہ ظلم کرے انپر اور نہ انسے وعدہ کرے تو خلاف اسکا نہ کرے بلکہ انکو وفا
کرے اور جسوقت مومن بھائی مومن کا ہی تو بس چاہیے کہ انمیں جھگڑا واقع نہو اور اگر اتفاقا کبھی واقع بھی ہو تو فَأَصْلِحُوا پس صلح کرو تم بَيْنَ أَخَوَيْكُمْ
درمیان دو بھائی اپنی کے یعنی ہر دو بھائیونکے درمیان اگر وہ لڑیں بھی یا جھگڑا کریں اور بعضی آیتیں جمع کی آئی ہیں اسواسطے کہ تاویل اسکی مثل آیتیں ہیں پس صلح
کرو تم درمیان مومنین کے کہ اگر جھگڑا انمیں واقع ہو کہ ظالم کو اس سے بند کرو اور مظلوم کی مدد کرو اور یا دو شخصوں میں صلح کرنیکے واسطے فرمایا کہ جسوقت کمتر میں صلح
لازم ہوئی تو زیادہ میں بطریق اولی لازم ہوگی اسواسطے کہ مخالفت کثیر کی انمیں زیادہ ہے اور فساد برپا کرنیوالے بہت سے کثیر کی مخالفت کی نسبت اسواسطے دو بھائیوں کی
صلح کو فرمایا اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ وہ صدقہ کہ جسکو خدا دوست رکھتا ہے وہ صلح کرانی ہے درمیان آدمیوں کی جسوقت فساد کریں وہ اور نزدیک کرو انکو
جسوقت بعید ہو جاویں وہ اور دوسری روایت میں فرمایا بالتفصیل ہی کہ جسوقت دیکھے تو درمیان دو شخصوں کے ہمارے شیعوں میں سے جھگڑا ہو تو ہمارے مال سے خرچ کر صلح کرا دے
میان انکے اور فرمایا کہ صلح کرنیوالا جھوٹا نہیں ہے اگر صلح کرانیمیں ضرورت جھوٹ بولنے کی ہو اور وہ جھوٹ کہے اور یعقوب نے اخویکم کو اخوتکم پڑھا ہی جمع کا صیغہ اور بعضوں
نے اخوانکم پڑھا ہی اور یہ بھی جمع کا صیغہ ہی اور باقیوں نے اخویکم تثنیہ کا صیغہ پڑھا ہی وَاتَّقُوا اللَّهَ اور ڈرو تم اللہ سے یعنی اسکے عذاب سے لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ
تاکہ تم رحم کیے جاؤ اور رحمت خدا شامل حال تمہارے ہو یعنی تقوی کی اسکے سبب سے امیدوار رحمت کے ہو اور کعب الاحبار نے کہا ہی کہ جو صلح کراتا ہے درمیان آدمیونکے
مثل ثواب جہاد کے ہی کہ کفار سے کرے اور رسول خدا نے وصیت کی ہی امیر المومنینؑ کو اسمیں یہ ہی کہ اے علی ایک میل راہ جا اور بیمار کی عیادت کر اور دو میل راہ جا
اور جنازہ کے ہمراہ چل اور تین میل راہ جا اور دعوت کو قبول کر اور چار میل راہ جا اور زیارت اس شخص کی کر کہ جسکو دوست اور بھائی کہا ہی راہ خدا میں ایمان کی
جہت سے اور پانچ میل راہ جا اور اندوہ رسیدہ کی خبر لے اور چھ میل راہ جا اور مدد مظلوم کی کر اور لازم ہی تجھکو کہ ہمیشہ استغفار کرتا رہ اور کہتے ہیں کہ ثابت بن قیس بن
شماس جسوقت مجلس اقدس رسول خدا میں جاتا تو لوگ انکو بہرا ہونیکی جہت سے رسول خدا کے نزدیک بٹھاتے تاکہ کلام حضرت کا بخوبی سنتا ہی ایکروز مسجد میں آیا
جسوقت کہ لوگوں نے ایک رکعت نماز صبح کی پڑھی تھی اور نماز میں وہ مشغول ہوا اور جسوقت اسنے نماز سے فرصت کی تو لوگ پہلے اس سے فارغ ہو گئے تھے اور جسوقت وہ
نماز سے فارغ ہوا ہر ایک اپنی ہی جگہہ پر بیٹھا تھا اور ثابت اپنی نماز سے فارغ ہوکر اٹھا اور وہانسے چلا تو لوگوں کی گردنوں پر پاؤں رکھتا ہوا جاتا تھا یہانتک کہ اس جگہہ
پہنچا درمیان اسکے اور رسول خدا کے ایک آدمی سے زیادہ نہ تھا اس شخص کو کہا کہ تو یہانسے کھڑا ہو جا اور دوسری جگہہ تھوڑی سی کہا کہ تو اپنی جگہہ پر پہنچا ہی یہیں بیٹھ جا
غصہ ہوکر وہیں بیٹھ گیا اور جسوقت صبح خوب روشن ہو گئی تو ثابت نے اس مرد کیطرف غور سے دیکھا کہا کہ تو کون ہے اسنے کہا کہ میں فلان شخص ہوں ثابت نے کہا کہ
فلانی عورت کا بیٹا اور یہ سنی آنحضرت نے کہا کہ اسکی ماں ایام جاہلیت میں اسلام سے پہلے زنا اور بدکاری کے ساتھ مشہور تھی اس مرد نے یہ کلام سنکر خجالت اور شرمندگی سے سر اپنا

ع ۱۰ ۱۳

سنبھے کو کر لیا حقتعالی نے یہ آیت نازل کی کہ **یَاۤ اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا** ای وہ لوگو کہ ایمان لائے ہو **لَا یَسْخَرْ قَوْمٌ** چاہئے کہ نہ ہنسی کرے کوئی قوم
حقارت کی راہ سے **مِّنْ قَوْمٍ** کسی قوم سے یعنی کوئی شخص کسی شخص سے اسطرح سے ہنسی نہ کرے کہ جسمیں اسکی حقارت اور سبکی ظاہر ہوتی ہو کہ جسکی سبب سے اسکو رنج پہونچے
**عَسٰۤى اَنْ یَّكُوْنُوْا** قریب ہے کہ ہوویں وہ لوگ کہ جنسے تم ہنسی کرتے ہو **خَیْرًا مِّنْهُمْ** بہتر ان ہنسی کرنیوالوں سے باعتبار درجہ اور مرتبہ کے خدا کے
نزدیک اسواسطے کہ اکثر آدمی اطلاع نہیں رکھتے ہر ایک کے باطن پر بلکہ ظاہر حال کو دیکھتے ہیں اور ایک جماعت کہتی ہے کہ بنی تمیم کے آدمی صحابہ تنگدست تھے
مثل عمار اور خباب اور بلال اور صہیب اور سلمان اور حبیب کے انکی فقیری کی جہت سے ہنسی اور ٹھٹھا کرتے تھے حقتعالی نے فرمایا کہ ای مومنین حقارت ان لوگوں کی
مت کرو کہ ایمان میں جنکی تم شریک ہو اور تمکو کیا معلوم ہے کہ جنکی یہ حال کو فقیر اور حقیر دیکھکر انسے ہنسی کرتے ہو وہ خدا کے نزدیک تمسے بہتر ہیں اور سب
تونگروں سے جو کہ آسودہ حال ہیں اور انس بن مالک سے روایت ہے کہ ایکروز ام سلمہ نے زنار سفید باندھا تھا اور گوشہ اسکا پشت کے پیچھے لٹکایا تھا کہ زمین پر
لٹکتا جاتا تھا عائشہ نے ہنسی کی راہ سے حفصہ سے کہا کہ یہ گوشہ جو ام سلمہ نے پشت کے پیچھے پر لٹکایا ہے گویا زبان کتی کی ہے کہ منہ سے باہر نکلی ہے حقتعالی نے یہ آیت نازل کی
**وَلَا نِسَآءٌ** اور نہ ہنسی کریں عورتیں **مِّنْ نِّسَآءٍ** عورتوں سے **عَسٰۤى اَنْ یَّكُنَّ** قریب ہے کہ ہوویں وہ عورتیں کہ جنسے ہنسی کی ہے
**خَیْرًا مِّنْهُنَّ** بہتر ان عورتوں ہنسی کرنیوالیوں سے اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ آیت ان عورتوں کی تعیین نازل ہوئی ہے کہ جو ام سلمہ کے کوتاہ
ہونے پر ٹھٹھا کرتی تھیں اور قمی نے لکھا ہے کہ یہ آیت صفیہ دختر حی بن اخطب کے ساتھ ہنسی کرنیمیں نازل ہوئی ہے کہ وہ زوجہ تھیں رسولخدا صلعم کی اور عائشہ
اور حفصہ اس سے ہنسی کرکے اسکو ایذا دیتی تھیں اور کہتی تھیں اسکو کہ ای یہودی بیٹی یہودی کی انہ رسولخدا سے اسکی شکایت کی حضرت نے فرمایا کہ انکو جواب کیوں
نہیں کہتی ہے کہ باپ میرا ہارون خدا کا پیغمبر ہے اور موسی کلیم اللہ میرا چچا ہے اور محمد رسول اللہ میرا شوہر ہے انہ انکے جواب میں یہی کہا تو انہوں نے کہا کہ تجھکو
رسولخدا نے تعلیم کیا ہے اور یہی روایت ابن عباس سے ہے لیکن اسمیں عائشہ اور حفصہ کا نام نہیں لکھا ہے بلکہ صفیہ کی شکایت اسطرح سے ہے کہ عورتیں مجھسے ہنسی کرتی
ہیں **وَلَا تَلْمِزُوْۤا** اور نہ طعن کرو تم اور مت عیب لگاؤ تم **اَنْفُسَكُمْ** نفسوں اپنے کو یعنی اپنے ہم دینوں اور ہم مذہبوں کو اسواسطے کہ سب مومنین مثل ایک
نفس اور ایک جان کے ہیں پس جو کوئی کہ کسی مومن کو عیب کرے وہ ایسا ہے کہ اسنے اپنی تئیں عیب کیا اور خلاف مذہب کے طعن اور عیب ناجائز ہے نہ مومنین کا اور امام
محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بچاؤ تم اپنے تئیں طعن کرنیسے مومنین پر اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر بیان کرے کوئی شخص اور کسی مومن کا کہ اسکا اپنا
کرنیسے وہ ارادہ کرتا ہو اسکے عیب کا اور ڈھانا اور گرا دینا اسکی خوبی کا تا کہ گرجاوے وہ لوگوں کی نظر سے اور اسکو حقیر سمجھیں تو نکالدیگا خدا اسکو اپنی ولایت سے طرف
ولایت شیطان کے پس شیطان بھی اسکو قبول نکریگا **وَلَا تَنَابَزُوْا** اور نہ پکارو تم آپسمیں **بِالْاَلْقَابِ** ساتھ لقبوں بد کے جیسے کہ یہودی مسلمان ہو گئے
ہوں اور انکو کہو تم کہ ای یہودی اور یا کوئی نصرانی مسلمان ہو گیا ہو اسکو کہو کہ اے نصرانی اور ایسے ہی مومن کو کافر اور منافق اور ملحد کہنا جائز نہیں ہے
**بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ** برا ہے نام فسق یعنی کسیکو یہودی یا نصرانی کہنا **بَعْدَ الْاِیْمَانِ** بعد ایمان لانیکے بہت برا ہے اور یا یہ معنی ہیں کہ مشہور کرنا
نام فسق کا مومن کے غیبت اور مذمت کرکے **وَمَنْ لَّمْ یَتُبْ** اور جو شخص کہ نہ توبہ کرے ان منع کی گئی ہوئی چیزوں سے اور نادم اور پشیمان ہو **فَاُولٰٓئِكَ**
پس یہ لوگ **هُمُ الظّٰلِمُوْنَ** وہی ہیں ظلم کرنیوالے کہ فرمانبرداری کی جگہہ نافرمانی عمل میں لائے ہیں اور مَن کا لفظ باعتبار لفظ کے مفرد ہے سو باعتبار معنی کے مفرد اور جمع کے
دونوں کے لئے آتا ہے سواسطے اسکی واسطے پہلے تو ضمیر مفرد کی آئی ہے بعد اسکے ضمیر جمع کی اور جناب رسولخدا صلعم نے فرمایا ہے کہ حق مومن کا اپنے بھائی مومن پر یہ ہے کہ
اسکو اسی نام سے پکارے اور وہ نام اسکا اپنی زبان پر جاری کرے کہ جو اسکے نزدیک بہت دوست رکھا ہو اور فرماتا ہے کہ **یَاۤ اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا** ای وہ لوگو کہ ایمان
لائے ہو **اجْتَنِبُوْا** پرہیز کرو تم **كَثِیْرًا مِّنَ الظَّنِّ** بہت سے گمان کرنے سے کہ وہ گمان برے ہیں یعنی مومن کی بدگمانی سے پرہیز کرو **اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ**
تحقیق بعضا گمان **اِثْمٌ** گناہ ہے یعنی باعث گناہ کا ہے اور فرمایا کہ بہت گمانوں سے پرہیز کرو اور بعضا انمیں سے گناہ ہو اور وہ گناہ وہی ہے کہ جسکو زبان سے ظاہر کرے اور پرہیز تو سب گمانوں سے
کرنا ہے **وَلَا تَجَسَّسُوْا** اور تجسس اور تلاش نکرو تم مومنین کے عیبوں اور خطاؤں کی جو کہ پوشیدہ ہیں اور کہتے ہیں کہ حضرت نے فرمایا کہ بچاؤ تم اپنے تئیں گمان سے بد اور منقول ہے کہ لو تم اسکو کہ جو
ظاہر ہے اور ترک کرو تم اسکو جو کہ پوشیدہ ہے یعنی عیب کو کسی کی تلاش مت کرو اور امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ اپنے برادر مومن کے امر کو نیکی پر رکھ جبتک کہ ثابت ہو بعد اسکے وہ چیز کہ پھیری تجھکو اسکے امر سے

اور نہ گمان کر تو بد ہن کلمہ سی کہ تیرے بھائی کے منہ سی نکلا ہے جبوقت کہ تو اُسکی نیک تاویل کر سکتا ہی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ نہ طلب کرو تم خطائیں مومنین
کی اسواسطے کہ جو کوئی تلاش کریگا اپنے بھائی کے گناہونکو اور جو کوئی تجسس کریگا اُسکے گناہوں کو تو تجسس کریگا خدا اُسکے گناہونکو اور جسکے گناہونکو خدا تجسس کریگا تو
اُسکو رسوا کرے اگرچہ درمیان اپنے گھر کے ہو اور تفسیر ثعلبی مین مذکور ہی کہ لوگونے عمر خطاب سے کہا کہ ابو محجن ثقفی اپنے گھر مین بیٹھکر شراب پیتا ہی عمر اُٹھا اور اُسکے گھر مین
گیا دیکھا کہ ایک مرد کے ہمراہ بیٹھا ہی اور شراب اُسکے پاس نہین ہے ابو محجن نے کہا کہ اے عمر یہ فعل حرام تھا کہ تو نے کیا ہو یعنی کہ خدا تعالی نے تجسس سے منع کیا اور تو نے
اُسکو اختیار کیا ہے عمر نے اپنے صحابہ سے کہا کہ یہ کیا کہتا ہی زید بن ثابت اور عبد اللہ بن ارقم نے کہا کہ سچ کہتا ہے پس عمر نادم ہو کر اُس مجلس سے چلا گیا اور عبد الرحمن بن
عوف نے روایت کی ہی کہ ایک رات عمر کے ہمراہ ہم پھرتے تھے مدینہ میں اور ایک شخص کے دروازہ پر پہنچے تو سنا کہ اُسکے گھر میں سے آواز گانے کی آتی ہی اور چراغ روشن ہے
دروازہ کو عمر نے ٹھوکا تو انہوں نے دروازہ کھولا اور ہم اندر گئے دیکھا کہ ایک مرد اور عورت بیٹھی ہیں اور عورت گانے میں مشغول ہی اور مرد کے ہاتھ میں ایک قدح ہی
عمر نے مرد سے پوچھا کہ یہ عورت تیری کون ہے کہا کہ یہ زوجہ میری ہی اور پوچھا کہ قدح میں کیا ہی کہا کہ آب شہد ہے عورت سے پوچھا کہ تو کیا گاتی تھی اُسنے کچھ شعر
پڑھے کہ میں گاتی تھی اُس مرد نے کہا کہ اے عمر خدا نے فرمایا ہی کہ ولا تجسسوا اور تو نے برخلاف اُسکے کیا اور تجسس میں مشغول ہوا توبہ کرکے یہاں سے پھر جا عمر نے اُسکی کلام کو
راست کہکر وہاں سے رجوع کی اور دوسری روایت میں عبد الرحمن سے منقول ہے کہتا ہی کہ میں ہمراہ عمر کے شب کو ایک گھر کے نزدیک پہنچا کہ وہاں چراغ روشن تھا
اور اُس گھر میں سے آواز آتی تھی عمر نے پوچھا کہ یہ گھر کسکا ہی میں نے کہا کہ امیہ بن ربیعہ کا ہی ہم دونو اُسکی دیوار پر سے اُسکے کوٹھے پر چڑھ گئے اور اُسکے گھر میں اترے دیکھا کہ
امیہ اپنے یاروں کے ہمراہ شراب پینے میں مشغول ہے عمر نے اُنکو اس فعل سے منع کیا اور ڈرایا اُن لوگوں نے کہا کہ اے عمر ہم نے ایک فعل بد کیا ہی اور تو نے چار فعل بد کئے ہیں
اوّل تو یہ کہ تو نے تجسس کیا اور خدا اُسکو منع کرتا ہی اور دوسرے یہ کہ گھر کے دروازہ سے ہو کر تو نہیں آیا بلکہ دیوار پر سے ہو کر آیا ہی اور خدا اُسکو منع کرتا ہی چنانچہ فرماتا ہی
ولیس البر بان تاتوا البیوت من ظهورها اور فرماتا ہی کہ واتوا البیوت من ابوابها اور تیسرے یہ کہ بدون اذن صاحب خانہ کے اُسکے گھر میں تو داخل ہوا اور خدا اس سے منع کرتا ہی
چنانچہ فرماتا ہی ولا تدخلوا بیوتا غیر بیوتکم حتی تستانسوا اور چوتھی یہ کہ تو نے ہمپر سلام نہین کیا اور مخالفت کی تو نے قول خدا کی چنانچہ فرماتا ہی کہ وتسلموا علی اهلها عمر یہ کلام
سُنکر خجل ہوا اور باہر چلا گیا **وَلَا يَغْتَب بَّعْضُكُم** اور چاہیے کہ نہ غیبت کرے بعض تمہارا **بَعْضًا** بعضے کو یعنی آپس مین اے مومنین ایک شخص دوسرے شخص
کی غیبت نہ کرے اور غیبت کرنا ایسا ہے جیسے اپنے بھائی موئے ہوئے کا گوشت کھایا چنانچہ خدا فرماتا ہی کہ **أَيُحِبُّ أَحَدُكُمْ** کیا دوست رکھتا ہی کوئی تم میں سے
**أَن يَأْكُلَ** اسکو کہ کھاوے **لَحْمَ أَخِيهِ** گوشت بھائی اپنے کا **مَيْتًا** جسوقت کہ مردہ ہی وہ بھائی اور یا یہ کہ وہ گوشت مردہ ہو **فَكَرِهْتُمُوهُ**
پس مکروہ جانتے ہو تم اُسکو یعنی اگر گوشت بھائی مردہ کا تمہارے پیش کریں تو پس مکروہ جانوگے تم اُسکو اور ہرگز نہ کھاؤگے پس جیسے کہ تم گوشت برادر مردہ سے کراہت
رکھتے ہو ویسے ہی کراہت رکھو اور اس آیت کی شان نزول میں لکھا ہی کہ ابو بکر اور عمر نے سلمان فارسی کو رسول خدا کے پاس بھیجا کہ حضرت سے کچھ کھانا لا کر لاویں حضرت نے سلمان کو
اسامہ بن زید کے پاس بھیجا کہ وہ حضرت کا خانساماں تھا اسامہ نے کہا کہ میرے پاس اسوقت کھانا نہیں ہے سلمان الٹے پھر کر چلے آئے اور ابو بکر اور عمر سے بیان کیا کہ اسامہ نے
کھانا نہیں دیا ان دونو نے کہا کہ اسامہ بڑا بخیل ہے اور سلمان ایسا ہے کہ اگر اسکو ہم چاہ پر آب کے بھیجیں تو پانی اُسکا خشک ہوجاوے اور بعد اسکے دونو رسول خدا صلعم کے
پاس گئے حضرت نے فرمایا کہ کیا ہی تمکو کہ سبزی گوشت کی تمہارے دانتوں میں دیکھتا ہوں ان دونو نے کہا کہ یا رسول خدا ہمنے تو آج گوشت نہیں کھایا ہی فرمایا کہ سلمان اور
اسامہ کا گوشت تمنے کھایا ہے اور یہ آیت نازل ہوئی اور حضرت کاظم علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ جو کوئی ذکر کرے کسی شخص کا اُسکے پیچھے اس امر کا کہ اُسمین وہ ہی اور سننے والے بھی اُسکو جانتے ہیں
تو وہ غیبت نہیں اور اگر سننے والے بھی اُسکو نہیں جانتے تھے تو وہ غیبت ہے اور اگر اس امر کا ذکر کرے کہ وہ امر اسمین نہیں ہے تو وہ بہتان ہے اور رسول خدا نے فرمایا ہے کہ بچو تم غیبت سے کہ تحقیق غیبت زیادہ
سخت ہے زنا سے اور پھر فرمایا کہ اگر آدمی توبہ کرتا ہے زنا کرکے تو خدا قبول کرتا ہی توبہ اُسکی اور غیبت کرنیوالا نہیں بخشا جاتا ہے جبتک کہ وہ شخص نہ بخشے کہ جسکی غیبت کی ہے
اور حضرت امام رضا علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ فرمایا رسول خدا نے کہ جو کوئی معاملہ کرے آدمیوں سے اور اُنپر ظلم نکرے اور باتیں اُنسے کرے تو جھوٹھ نہ بولے اور وعدہ اُنسے کرے تو خلاف
اُسکا نکرے پس وہ شخص وہ ہی کہ کامل ہوئی مروت اُسکی یعنی نیکنامی اُسکا اور ظاہر ہوئی عدالت اُسکی اور حرام ہوئی غیبت اُسکی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی
کہ تم اُس شخص کے حق میں کہ جو حکم خدا سے باہر ہے اور فرمانبرداری اُسکی نہیں کرتا ہی ہر امر کو کہ جو اُسمیں ہے تا کہ آدمی اُس سے پرہیز کریں لیکن مومن کی غیبت کرنی جو کہ فرمانبردار

خدا کا ہی حرام ہے اور جیسے کہ غیبت کرنی حرام ہے ایسی ہی غیبت سننا بھی حرام ہے جیسے کہ احادیث میں آیا ہی اور پہلے اس سے ذکر ہو گیا غیبت کا **وَاتَّقُوا اللّٰهَ** اور ڈرو تم خدا سے یعنی اسکی عذاب سے بسبب اختیار کرنے غیبت کے **اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ** تحقیق خدا توبہ قبول کرنیوالا ہی ان لوگوں کا کہ غیبت سے توبہ کرتے ہیں **رَّحِيْمٌ** مہربان ہے ان لوگوں پر کہ جو توبہ کرتے ہیں اور مصابیح القلوب میں مذکور ہی کہ ایک مرد صالح اور نیک بخت کا بیان کرتا ہے کہ ایک روز میں فلانے قبرستان میں بیٹھا تھا ایک مرد جوان بہت جلدی اور سرعت سے ہمپر گزرا میں نے کہا کہ یہ آدمی اور اسیطرح کے اور آدمی مسلمانوں کا عیال ہیں اور لوگوں کو پریشان خاطر کرتے ہیں شاید وہ لوگوں سے سوال کرتے ہونگے اسواسطے انہی کہا کہ لوگوں کو پریشان کرتے ہیں پس وہ شخص بیان کرتا ہی کہ یہ بات میں نے اسکے حق میں کہی اسی رات کو میں نے خواب میں دیکھا کہ اسی مرد کو جنازہ پر لٹا کر لاتے ہیں اور اسکو میرے پاس لا کر رکھا اور چھری مجھکو دی اور کہا کہ گوشت اسکا کاٹ کر تو کھا میں نے انسی کہا کہ سبحان اللہ میں نے تو ایک عمر سے حیوان کا گوشت نہیں کھایا ہی گوشت مردہ کو کیونکر کھاؤں لوگوں نے کہا کہ کیا تو نے غیبت اسکی نہ کی تھی پس کسواسطے گوشت اسکا نہیں کھاتا ہے میں نے کہا توبہ کی میں نے اس سے اور ایکسال میں اس قبرستان میں آمد و رفت رکھی کہ اگر وہ شخص ملے تو اس سے معاف کروا لوں بعد ایکسال کے اسکو میں نے دیکھا اول اسنے مجھے دیکھکر یہی کہا کہ توبہ کی تو نے میں نے کہا کہ ہاں میں نے توبہ کی ہے کہا کہ جا میں نے تجھکو معاف کیا اور منقول ہے کہ جسوقت ماعز کو زنا کا اقرار کرنے سے سنگسار کیا تو رسول خدا صلعم نے سنا کہ ایک شخص دوسرے سے کہتا ہے کہ ماعز نے اپنی تئیں رسوا کیا زنا کی گواہی اپنی حق میں دیکر یہانتک کہ اسکو سنگسار کیا رسول خدا صلعم نے اسوقت کچھہ نفرمایا اور وہ آدمی رسول خدا کے پیچھے آتے تھے یہانتک کہ ایک کھنڈر پر پہنچے وہاں ایک گدھا موا ہوا پڑا تھا حضرت نے ان آدمیوں کو فرمایا کہ تم اسکا گوشت کھاؤ انہوں نے کہا کہ یا رسول خدا صلعم مردار کا گوشت ہم کیونکر کھائیں فرمایا کہ تمنے غیبت ماعز کی کی ہی اور وہ مردار کے گوشت سے بدتر ہی نہیں جانتے تم کہ ماعز بہشت کی نہروں میں جاتا ہی اور انس نے رسول خدا سے روایت کی ہی فرمایا کہ مجھکو شب معراج آسمان پر لیگئے ایک جماعت کو میں نے دیکھا کہ ناخن انکی تانبے اور رانگ کے تھے اور اس سے اپنے مونہوں کو چھیلتے ہیں میں نے پوچھا کہ یہ کون ہیں کہا کہ یہ وہ ہیں کہ جو دنیا میں اپنے بھائیوں کا گوشت کھاتے تھے اور انکی غیبت کرتے تھے اور انکی آبرو لیجاتے تھے اور سننے والا غیبت کا بھی مثل غیبت کرنیوالے کے ہی چنانچہ حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ سننے والا غیبت کا ایک غیبت کرنیوالوں میں سے ہی اور منقول ہے کہ حضرت عیسی نے اپنے صحابہ سے کہا کہ اگر ہوا تمہارے لباس میں آئی اور تمہارے لباس کو تمہارے ستر پر سے اٹھا دی تو تم کیا کروگے کہا کہ ہم اس ستر کو پوشیدہ کرینگے فرمایا کہ نہیں تم وہ جماعت ہو کہ لباس کو اوپر کو اٹھا دوگے اور ستر کا دوگے اور یہ اشارہ ہے طرف اس امر کے کہ اگر کوئی کسی کی غیبت کرے تو تم اسکو منع نکروگے بلکہ مدد اسکی کروگے اور غیبت کہنے پر منحصر نہیں ہے بلکہ اشارہ ہاتھ سے یا آنکھہ سے یا سر سے بھی غیبت کی قسم میں سے ہی جسوقت کہ اس سے عیب ظاہر ہوتا ہو ایسی ہی نقل کرنی کسیکی حرکت کی اور چلنے کی اور بیٹھنے کی اور یا کسی پر تعرض کرنے کہ میں کسی یتیم کا مال نہیں کھاتا ہوں اور میں غصبی مال نہیں رکھتا ہوں اور میں ظالم کی جگہہ نہیں بیٹھتا ہوں اور میں کسیکا عیب لیکر دبا نہیں کہتا ہوں اور میں نے غیبت نہیں کی اور مراد اس سے یہ ہو کہ فلانا ایسا کرتا ہی اور یا یہ کہے کہ الحمد للہ کہ ہم تو اس فعل سے پاک ہیں اور مقصد یہ ہو کہ فلانا اس فعل کو کرتا ہے اور یا یہ کہ اپنی نفس کی مذمت کرے اور مقصود اس سے ظاہر کرنا دوسرے کے عیب کا ہو اور جو کوئی ظاہر میں علانیہ بدکاری کرتا ہو مثل زنا اور ظلم اور شراب نوشی کے اسکی اور مخالفین دین کی غیبت غیبت میں داخل نہیں ہے چنانچہ پہلی اس سے بھی اسکا ذکر ہو لیا ہی اور بعضے علما کہتے ہیں کہ کوئی کسیکی غیبت کرے یا سنے اور بعد اسکی وہ اس سے نادم اور پشیمان ہو تو کہے کہ اللهم صل علی محمد وآل محمد واغفر لمن اغتبته وسمعت غیبته اس صورت میں اس گناہ کا کفارہ ہو جاتا ہی اور کہتے ہیں کہ جسوقت رسول خدا نے مکہ کو فتح کیا تو بلال کو حکم دیا اذان کہنے کا اور وہ خانہ کعبہ کے کوٹھے پر گیا اور وہاں جاکر اسنے اذان کہی اور بعضے آدمی اسکی غیبت کرنے لگے ہشام نے تو اسکی نسب کی مذمت کی اور کہا کہ کیا محمد کے پاس کوئی اور آدمی نہیں ہے اذان کہنے کو سوائے اس سیاہ کوے کے عتاب بن اسید نے کہا کہ الحمد للہ کہ باپ میرا زندہ نہیں ہے کہ اسکی اذان کو سنتا اور سہیل بن عمر نے کہا کہ اگر خدا چاہے تو اسکو بطرف دیگا اور ابو سفیان نے کہا کہ میں کچھ نہیں کہتا ہوں اسواسطے کہ ڈرتا ہوں کہ خدا آسمان کا محمد کو خبر دیے اسوقت جبرئیل نازل ہوئے اور رسول خدا صلعم کو خبر دی حضرت نے ان لوگوں کو طلب کیا اور فرمایا کہ تم ایسا ایسا کہتے تھے سبنے اقرار کیا اور یہ آیت نازل ہوئی **يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ** اے آدمیو **اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ** تحقیق ہمنے پیدا کیا ہی تمکو **مِّنْ ذَكَرٍ وَّاُنْثٰى** ایک مرد اور ایک عورت سے یعنی آدم اور حوا سے یعنی جسوقت کہ تم ایک باپ اور ایک ماں سے پیدا ہوئے تو تمہاری سب کی ایک اصل ہوئی اس صورت میں اگر تم اپنی نسب کی بڑائی اور افتخار کرو اور

دوسرے کی نسب پر طعن کرو تو نہایت بیہودہ ہے اور غرض جدا جدا ہونے قوموں اور فرقوں سے کہ کوئی عربی ہے اور کوئی عجمی ہے اور کوئی ترکی ہے اور کوئی حبشی ہے اور کوئی قریشی ہے اور کوئی بنی تمیم ہے اور کوئی بنی تیم ہے اور کوئی بنی عدی ہے اور کوئی شیخ ہے اور کوئی سید ہے اور کوئی مغل ہے اور کوئی پٹھان ہے یہ شناخت کیواسطے ہے کہ فلانا فلانے قوم کا ہے اور واسطے فخر اور ناز کرنیکے نہیں ہے کہ میں فلانے قوم کا ہوں میں سب سے زیادہ بزرگ ہوں چنانچہ خدا تعالے فرماتا ہے کہ **وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا** اور کیا ہمنے تمکو بڑی بڑی گروہیں اور قومیں **وَّقَبَآئِلَ** اور چھوٹی چھوٹی گروہیں **لِتَعَارَفُوْا** تاکہ پہچانو تم آپس میں ایک شخص دوسرے شخص کو کہ یہ فلانے قوم کا ہے یہ واسطے شناخت کے ہے نہ واسطے فخر کرنے کے اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد شعوب سے عجم ہیں سوائے عرب کے اور مراد قبائل سے عرب ہیں پس غرض یہ ہے کہ تم متفرق قوموں کی ہونیکی جہت سے اپنے باپ دادا کا فخر اور ناز مت کرو کہ وہ بکار آمد نہیں ہے اور دنیا کا فخر تو مال کی جہت سے ہے اور آخرت کا فخر اعمال کی جہت سے ہے لیکن نازاں ہونا بھی نہ چاہئے اور باپ دادا کا فخر کرنا تو محض نادانی ہے یہانتک کہ سید کو بھی مناسب نہیں ہے کہ اپنے باپ دادا کا فخر کرے البتہ غیر سید کو چاہئے کہ بسبب رعایت حرمت سید بزرگوں کی کہ وہ اولاد رسول خدا صلعم اور علی مرتضی میں سے ہیں انکی خاطرداری میں قصور نہ کرے لیکن بڑا ہی نالائق ہے وہ سید کہ جو اپنے باپ دادا کے برخلاف خدا کی فرمانبرداری کرے نہ نماز پڑھے اور نہ روزہ رکھے اور مال لوگوں کا غصب کرے اور غیروں کے حقوق پر تعاقب ہو جاوے اور خدا کے نزدیک تو سید ہونا کچھ فائدہ نہیں بخشتا ہے بلکہ اسکے نزدیک تو وہ آدمی بزرگی اور فضیلت رکھتا ہے کہ جو اسکی فرمانبرداری کرے اور اعمال نیک بجا لاوے اور پرہیزگاری اختیار کرے چنانچہ فرماتا ہے کہ **اِنَّ اَكْرَمَكُمْ** تحقیق زیادہ بزرگ تمہارا **عِنْدَ اللّٰهِ** نزدیک خدا کے **اَتْقٰىكُمْ** پرہیزگار زیادہ تمہارا ہے سو اسواسطے کہ پرہیزگاری ہی سے نفس کامل اور بزرگ ہوتا ہے اور نہ باپ اور دادا کی جہت سے اور قمی نے لکھا ہے کہ یہ ہے اس شخص کا کہ جو نسب اور بڑائی اور بزرگی بیان کرتا ہے پس جسکی پرہیزگاری زیادہ ہے اسکی قربت طرف خدا کے زیادہ ہے اور جناب امیر المومنین نے فرمایا ہے کہ اے آدمیو خدا تعالی بسبب اسلام کے تمسے نخوت جاہلیت کی لیگیا اور اپنے باپ اور دادا سے جو فخر اور ناز کرتے تھے اسکو منع کیا سو واسطے کہ عربی ہونا باپ کی جہت سے نہیں ہے بلکہ ایک بات زبان ہے جو کوئی اس زبان میں تکلم کریگا اسکو عربی کہینگے اور تم آدم سے ہو اور آدم مٹی سے اور تحقیق زیادہ بزرگ تمہارا نزدیک خدا کے وہ شخص ہے کہ پرہیزگار زیادہ ہے **اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ** تحقیق خدا جاننے والا ہے تمہاری اصل اور نسب کا **خَبِيْرٌ** خبردار ہے تمہارے علم اور ادا سے اور رسول خدا صلعم نے فرمایا ہے کہ خدا تعالی قیامت کے روز کہیگا کہ میں نے تمکو جو کچھ حکم دیا تھا تمنے اسکو ضائع اور برباد کیا اور اپنی نسبوں کو مجھ سے بلند کیا پس آجکے دن میں تمہارا نسب پست کرونگا کہاں ہیں پرہیزگار ہونیوالے تحقیق کہ زیادہ بزرگ تمہارا وہ شخص ہے نزدیک خدا کے کہ جو زیادہ پرہیزگار ہے اور امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دوزخ پیدا کی گئی ہے واسطے اس شخص کے کہ جو نافرمانی کرے خدا کی اگرچہ وہ سید قریشی ہو اور جنت پیدا کی گئی ہے واسطے اس شخص کے جو فرمانبرداری کرے خدا کی اگرچہ وہ غلام حبشی ہو چنانچہ منقول ہے کہ ایکروز رسول خدا مدینہ کے بازار میں پھرتے تھے دیکھا کہ ایک غلام حبشی کو فروخت کرتے ہیں اور وہ غلام کہتا ہے کہ جو کوئی کہ مجھکو چاہتا ہے چاہئے کہ اس شرط پر خرید کرے کہ مجھکو منع نکرے نماز پنجگانہ کے ادا کرنے سے پیچھے رسول خدا کے سو جسکہ غلام نے ہمیشہ پانچوں وقت کی نماز رسول خدا کے پیچھے پڑھی ہے ایک مرد نے اسکو اس شرط پر خرید کیا اور رسول خدا اسکو ہمیشہ نماز میں دیکھتے تھے کہ آتا ہے اور نماز پڑھتا ہے جماعت میں اور بعد اسکے کئی روز اسکو نماز میں نہ دیکھا اسکا حال پوچھا لوگوں نے عرض کی کہ یا رسول خدا وہ بیمار ہے حضرت اٹھے اور اسکی عیادت کو یعنی پوچھنے کو گئے اور بعد تین روز کے پھر حضرت نے اسکا حال پوچھا اسکے آقا نے عرض کی کہ یا رسول خدا وہ مر گیا ہے رسول خدا یہ سنکر اٹھے اور وہاں جاکر خود اسکے غسل اور کفن دفن میں مشغول ہوئے اور مہاجرین اور انصار نے اس امر سے تعجب کیا اور حقتعالی نے یہ آیت نازل کی اور فرمایا کہ نسب کو کچھ دخل نہیں ہے بلکہ بزرگی اور شرافت تقوی اور پرہیزگاری سے ہے اور فرمایا ہے رسول خدا صلعم نے کہ وہ شخص کہ خوش کرے اسکو یہ امر کہ میں زیادہ بزرگ سب آدمیوں سے ہو جاؤں تو چاہئے کہ وہ ڈرے خدا سے اور پرہیزگاری کو اختیار کرے اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ زیادہ پرہیزگار آدمیوں میں وہ شخص ہے کہ حق کہے خواہ اسمیں فائدہ ہو اسکا یا نقصان اور غلط ہی نفس کا ضرر ہو حق کہنے سے اور حضرت عیسی علیہ السلام سے کسی نے پوچھا کہ زیادہ بزرگ آدمیوں میں کون ہے آنحضرت عیسی نے دو مٹھیاں خاک کی زمین سے اٹھائیں اور فرمایا کہ دونو برابر ہیں اور کسی میں فرق نہیں ہے اسی طرح اصل سب کی خاک ہے پس زیادہ بزرگ وہ ہے کہ جو زیادہ پرہیزگار ہے اور تفسیر معالم التنزیل میں لکھا ہے کہ رسول خدا نے فرمایا کہ وَاَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ مَآ اَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ وَاَصْحٰبُ الشِّمَالِ مَآ اَصْحٰبُ الشِّمَالِ پس میں اصحاب یمین میں سے ہوں اور بعد اسکے اس خلقت کو تین قسم کیا اور مجھکو ان تینوں قسموں میں سے بہتر قسم میں کیا چنانچہ فرمایا فَاَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ مَآ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ

دونو چیزیں تو وہاں موجود ہیں لیکن وہ درویش وہاں نہیں ہے حضرت موسیٰ نے مناجات کی کہ یا الٰہی وہ درویش کیا ہوا زمین اسکو نگل گئی یا بھیڑیے نے اسکو کھا لیا جبرئیل آئے اور کہا کہ اے موسیٰ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ کیا گمان بد ہمارے دوستوں کی طرف لیجاتا ہے یہ وہ فقیر تھا کہ شیطان نے اسکو دنیا میں ڈھونڈا تو نہ پایا اور ملک الموت نے وقت نزع کے تلاش کیا تو اسکی طرف کو راہ نہ لگیا اور منکر اور نکیر نے قبر میں اسکی جستجو کی تو نہ پایا اور رضوان نے اسکو بہشت میں نہ پایا اور مالک نے اسکو دوزخ میں نہ پایا موسیٰ نے پوچھا کہ الٰہی پھر وہ کیا ہوا فرمایا کہ دوست نہیں جانتا ہے مگر نزدیک دوست کے فی مقعد صدق عند ملیک مقتدر اور ثعلبی مفسر اہلسنت نے اپنی تفسیر میں جابر سے روایت کی ہے کہ ایک روز رسولخدا صلعم بیٹھے تھے بعض اصحاب نے بہشت کا حال حضرت سے پوچھا فرمایا کہ خدا کے نزدیک ایک علم ہے نور کا اور ستون ہے زبرجد کا کہ اسکو آسمان و زمین سے دو ہزار برس پہلے پیدا کیا اور اس علم پر لکھا ہوا ہے کہ کوئی معبود قابل پرستش کے نہیں ہے سوائے خدا کے جو حق ہے اور محمد پیغمبر اسکا ہے آل محمد تمام مخلوقات سے بہتر ہیں اور علی اس علم کا اٹھانے والا اور امام تمام آدمیوں کا ہے امیرالمومنین نے یہ کلمے سنے تو کہا کہ شکر ہے خدا کا جسنے ہمکو تیرے سبب سے ہدایت کی اور ہمکو بزرگ کیا اور فضیلت دی تو رسولخدا نے فرمایا کہ اے علی جانتا نہیں تو کہ جو کوئی دوست رکھتا ہے ہمکو اور اپنی دوستی ہماری طرف منسوب کرے تو خدا تعالیٰ اسکو ہمارے ہمراہ بہشت میں جگہ دیگا اور ہمارا رفیق اور مصاحب اسکو کریگا اور بعد اسکے یہ آیت تلاوت فرمائی کہ فی مقعد صدق عند ملیک مقتدر

**سورۃ الرحمن** یہ سورۃ مکی ہے اور کہتے ہیں کہ کل آیتیں اسکی مکی ہیں مگر آیہ یسئلہ من فی السموات والارض اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ سورۃ مدنی ہے اور اسمیں کل اٹھتر آیتیں ہیں امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ رسولخدا صلعم فرماتے ہیں کہ ہر چیز کے واسطے ایک عروس ہے اور عروس قرآن کی سورۃ رحمن ہے اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سورۃ رحمن کا پڑھنا ترک مت کرو کہ یہ سورۃ منافقوں کے دلوں میں نہیں ٹھہرتی ہے اور قیامت کے روز یہ سورۃ اپنے پروردگار کے روبرو آویگی خوبصورت آدمی کی شکل میں ہوکر اور خوشبودار ہوگی اور جس مقام کہ زیادہ قریب ہے وہاں کھڑی ہوگی اور کہتی ہیں کسیکو یہ مرتبہ حاصل نہوگا کہ وہاں کھڑا ہو پس خدا اسے خطاب کریگا کہ اے سورت کون کون آدمی ہمیشہ تیری تلاوت کرتا تھا دنیا میں اور وہ سورت کہیگی فلانا اور فلانا اور فلانا خدا تعالیٰ انلوگونکے چہرونکو روشن اور نورانی کریگا اور کہیگا کہ جسکو تم دوست کہتی ہو اسکی شفاعت کرو پس وہ جسکی چاہیگی شفاعت کریگی اور جسکی وہ شفیع ہوگی خدا فرمائیگا کہ میری بہشت میں ساکن ہو کہ جسجگہ تیری آرزو اور خواہش ہے وہ وہاں موجود ہے اور دوسری وہ تمیں ہے کہ فرمایا حضرت صادق علیہ السلام نے کہ جو کوئی سورۃ رحمن کو پڑھے اور بعد فبای آلاء ربکما تکذبان کے لا بشیء من آلائک رب اکذب کہے پس اگر رات کو پڑھے تو مریگا شہید اور اگر دن کو پڑھے اور پھر مر جاوے تو مریگا شہید اور جمعہ کے روز سورۃ رحمن کے پڑھنے کے اور ہر فبای آلاء ربکما تکذبان کے بعد لا بشیء من آلائک رب اکذب کے کہنے کی بہت تاکید اور ثواب ہے اور کہتے ہیں کہ پہلے سب سے قرآن کو آواز بلند ابن مسعود نے قریش کے روبرو پڑھا تھا اور کیفیت اسکی اسطرح ہے کہ صحابہ ایک جگہ جمع تھے کہا کہ قریش نے قرآن نہیں سنا ہے ہم میں سے کون ہے کہ جرأت کرے باواز بلند انکے روبرو قرآن کو پڑھے عبداللہ بن مسعود نے کہا کہ میں پڑھونگا اپنے مقام سے وہ اٹھا اور مقام ابراہیم میں گیا اور وہاں کھڑے ہو کر آواز بلند سورۃ رحمن کو پڑھا قریش اپنے مقاموں میں بیٹھے تھے اسکے پڑھنے کو سنکر بہت تعجب کیا اور انہوں نے کہا کہ یہ مرد کیا کہتا ہے پس چند آدمی انمیں سے اٹھے اور اسکو اسقدر مارا کہ نشان زد و کوب کا اسکے بدن پر نمایاں ہوگیا اور وہ اسیطرح پڑھتا تھا اور بعضے سے بند نہیں ہوتا تھا یہانتک کہ کئی آیتیں پڑھکر وہانسے پھرا اور صحابہ نے کہا کہ ہم ہی سے ایسی جرأت قرآن کے پڑھنے میں کوئی کرتا

**بسم اللہ الرحمن الرحیم الرحمن** یہ بھی ایک آیت ہے باوجودیکہ جملہ نہیں ہے اسواسطے کہ تقدیر اسکی اللہ الرحمن ہے اور خدا تعالیٰ نے اس سورۃ کو اس اسم سے شروع کیا ہے تاکہ جانیں سب خدا کے کہ بعد اسکے جو افعال نیک خلق کے مذکور ہوئے ہیں وہ سب رحمت سے صادر ہوئے ہیں کہ شامل ہے وہ رحمت اسکی تمام مخلوقات کو اور گویا کہ وہ جواب ہے انکے قول کا جسوقت انکو کہا گیا تھا کہ سجدہ کرو تم رحمن کو انہوں نے کہا کہ کیا ہے رحمن اسکا جواب یہ واقع ہوا اور یہ سورۃ نازل ہوا اور منقول ہے کہ جسوقت نازل ہوئی یہ آیت کہ قل ادعوا اللہ او ادعوا الرحمن تو انہوں نے کہا کہ ہم نہیں جانتے رحمن کو مگر صاحب یمامہ رحمن ہے اسکے جواب میں کہا گیا کہ الرحمن وہ شخص ہے کہ **علم القرآن** سکھلایا اسنے قرآن محمد کو اور محمد نے امت کو اور کہتے ہیں کہ مکہ کے آدمی طعن کرتے تھے محمد کو جبر اور یسار دو شخص قرآن سکھلاتے ہیں خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ رحمن نے یعنی خدا بہت بخشنے والے نے کہ رحمت اسکی سب چیز کو پہنچتی ہے سکھلایا ہے قرآن محمد کو اور مراد سکھلانے خدا کے سے قدرت دینی اور آسان کرنا قرآن کا ہے اور واضح کر دینا انچیز کا کہ جسکے سبب سے نہ جانی ہوئی جانی جاوے اور پہلے خدا تعالیٰ نے قرآن کی تعلیم کا ذکر کیا کہ جسکی طرف آدمی اپنے دین میں محتاج ہیں تاکہ ادا کریں وہ اسچیز کو کہ ان پر واجب ہے اور اپنے پروردگار کی طاعت کرنے سے مستحق ثواب کے ہوں

**خلق الانسان** پیدا کیا اسنے آدمی کو یعنی عدم سے اسکو وجود میں لایا اور مراد انسان سے یہاں ابن عباس کے نزدیک آدم علیہ السلام ہیں اور بعضے

سورۃ الرحمن

کہتے ہیں کہ مراد انسان سے جنس آدمیوں کی ہے عَلَّمَهُ الْبَيَانَ سکھلایا اسکو آدمی کو بیان یعنی واضح کرنا جو کچھ کہ دل میں ہے اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا
کہ بیان اسم اعظم ہے کہ جس سے ہر چیز جانی جاتی ہے اور کہتے ہیں کہ مراد انسان سے محمد صلعم ہے اسکو سکھلایا بیان یعنی پیدا کیا محمد کو اور سکھلایا اسکو بیان یعنی جو کچھ کہ
ہوا ہے اور جو کچھ کہ ہوویگا اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد اس سے یہ ہے کہ سکھلایا آدمیوں کو سب بیان یعنی گویائی اور خط اور کتابت اور سمجھنا اور سمجھانا یہانتک کہ جانے کہ
یہ کیا کہتا ہے اور کیا اسکو کہا جاتا ہے اور ابن عباس سے منقول ہے کہ خدا تعالی نے آدم کو پیدا کیا اور تمام اسما اسکو سکھلائے اور منقول ہے کہ آدم سات لاکھ لغت میں گفتگو
کرتے تھے اور عربیت انکی سب سے زیادہ تھی اور منقول ہے کہ بیان اسم اعظم ہے کہ آدم نے اسکے سیکھنے کی جہت سے سب چیزونکو جانا اور ان جملوں میں حرف عطف کا نہیں آیا
اسواسطے کہ یہ سب نعمتیں رحمن کی ہیں تعدید و شمار کرنیکو آئے ہیں الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ آفتاب اور مہتاب چلتے ہیں آسمان پر برجوں میں بِحُسْبَانٍ ساتھ
ایک حساب اندازہ کئے گئے کے برجوں میں اور حسبان مصدر ہے حساب کے معنی میں جیسے کہ نقص اور نقصان اور یا جمع حساب کی ہے جیسے شہبان جمع شہاب کی ہے اور فعل اسکا
محذوف ہے اور اسکے حذف پر کلام دلالت کرتا ہے خلاصہ یہ ہے کہ آفتاب اور مہتاب ایک حساب مقرر سے چلتے ہیں کہ اس میں کسیطرح کا فرق نہیں ہوتا ہے پس آفتاب سب برجونکو ایک برس میں
دونوں طے کرتا ہے اور مہتاب اٹھائیس روز میں سب کو طے کرتا ہے ذکر آفتاب اور مہتاب کا اسواسطے کیا ہے کہ یہ باعث ہیں فائدہ کثیر کے اسواسطے کہ فصلیں انہیں سے پہچانی جاتی ہیں اور سال
اور ماہ اور اوقات سب انہیں سے معلوم ہوتے ہیں اور رات اور دن انکے ہی حساب سے ہے اور منقول ہے کہ آفتاب چھ ہزار و چار فرسخ کا طول اور ایسی ہی عرض رکھتا ہے اور مہتاب
چار ہزار فرسخ کا اور آفتاب کے ظاہر میں لکھا ہوا ہے کہ لا اله الا الله محمد رسول الله خلق الشمس بقدرته واجراها بامره اور باطن میں اسکے لکھا ہے کہ لا اله الا الله رضاه کلام وغضبه کلام
یعنی مراد یہ ہے کہ کلام خدا کا راضی ہوا اور یا تمہیں رحم کرو اور اسی کلام کے موافق غصہ کرو اور عذاب کرو یعنی خوشنودی اور رحم اور غضب اور عذاب کے نا تھا یا موافق ارادہ الہی کے
اور چاند کے ظاہر میں لکھا ہے کہ لا اله الا الله محمد رسول الله خلق القمر وخلق الظلمات والنور اور اسکے باطن میں لکھا ہے کہ خلق الله الخير والشر بقدرته يبتلی بهما من يشاء من خلقه فطوبی لمن
اجری الله الخير علی يده وويل لمن اجری الشر علی يده مراد یہ ہے کہ پیدا کیا خدا نے قدرت اور قوت شکر نیکو اور آلات شرکو اور نفس شرکو سیئی پیدا نہیں کیا ہے خوشحال اس شخص کا کہ لطف
الہی اسکے شامل حال ہے کہ وہ فعل خیر میں مشغول ہے اور وائے اس شخص کہ جسکو اسکے حال پر چھوڑ دیا ہے کہ وہ اختیار کرنیوالا شر کا ہے اور بعد اسکے دوسری نعمت کیطرف اشارہ
کرکے فرماتا ہے کہ وَالنَّجْمُ اور درخت بیل والا کہ جسکی شاخیں زمین پر چلتی ہیں وَالشَّجَرُ اور درخت کہ جسکی شاخیں اوپر کو جاتی ہیں يَسْجُدَانِ
سجدہ کرتے ہیں وہ دونوں اپنے خدا کو یعنی اسکے حکم برداری کرتے ہیں اپنی رغبت اور خواہش سے اس امر میں کہ جسکے واسطے وہ پیدا ہوئے ہیں اور ہرگز اسکے حکم سے سرکشی
نہیں کرتے ہیں اور جیسے سجدہ کرنیوالا حکم برداری کرتے ہیں اور سجدہ کرتے ہیں ایسی ہی انکا حکم برداری میں انکا حال ہے اور کہتے ہیں کہ سجدہ انکا سایہ یا حرکت ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ سجدہ انکا ایسا ظاہر سی
ہے کہ ہم اس سے خبر نہیں رکھتے جیسے کہ انکی تسبیح ہم نہیں جانتے چنانچہ خدا فرماتا ہے ولکن لا تفقهون تسبيحهم یعنی اور لیکن نہیں سمجھتے ہو تم تسبیح انکی اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد
نجم سے ستارے ہیں اور سجدہ انکا طلوع کرنا انکا ہے وَالسَّمَاءَ رَفَعَهَا اور آسمان کو بلند کیا اسکو زمین پر کہ زمین سے پانسو برس کی راہ کے برابر دوری اور
فاصلہ رکھتا ہے اور اسمیں اشارہ ہے اسکی کمال قدرت اور بلندی شان کیطرف وَوَضَعَ اور رکھی درمیان آدمیوں کے الْمِيزَانَ وہ چیز کہ جس سے مقدار شئی
کی معلوم کریں مثل ترازو اور پیمانہ اور سوائے اسکے جس سے کہ مقدار شئی کی معلوم ہوتی ہو اور یہ واسطے عدل کے ہے کہ ہر ایک شخص اپنا حق پورا لیتا رہے اور نقصان کسی کے
حق کا نہو اور یہ امر موجب انتظام عالم کا ہے اور اگر عدل نہو اور لوگوں میں کمی اور زیادتی ہر چیز کی ہوتی رہے تو باعث بے انتظامی اور سبب فساد کا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ وضع
بمعنی امر ہے اور میزان بمعنی عدل یعنی خدا تعالی نے حکم کیا ہے عدالت کا کل امور میں جیسے کہ رسول خدا نے فرمایا ہے آسمان و زمین عدل سے قائم ہیں خلاصہ یہ ہے کہ خدا تعالی نے
ترازو رکھی ہے أَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيزَانِ اسواسطے کہ حد سے گزر نہ جاؤ تم بیچ ترازو کے یعنی عدل اور انصاف سے گزر نہ جاؤ تم اور راستی اور درستی کے ساتھ معاملہ
کرو تم اور ان لا تطغوا کی اول میں لام علت کا محذوف ہے یعنی لان لا تطغوا اور یا نفی نہی کے معنی میں ہے غرض اس حکم سے یہ ہے کہ تمہیں ہر معاملہ میں عدل اور انصاف کرتے رہو اور
زیادہ اپنے حق سے نہ لو اور تم کسی کو کم دو اور واسطے تاکید اس امر کے مکرر فرماتا ہے وَأَقِيمُوا الْوَزْنَ اور قائم کرو تم وزن اور تولو بِالْقِسْطِ ساتھ انصاف کے کہ ترازو کی ڈنڈی
دونو طرف سے برابر رہے وقت لینے کے بھی اور وقت دینے کے بھی وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيزَانَ اور نہ کم کرو تم ترازو کو بلکہ برابر ہو اسواسطے کہ وہ اسی لئے بنائی گئی ہے کہ اسمیں برابری اور اعتدال رہے
اور پہلی کتابوں میں لکھا ہے کہ اے فرزند آدم عدل کر اگر چاہتا ہے کہ تیری ساتھ عدل کریں اور وفا کر تو آدمیوں سے اگر چاہتا ہے کہ تیری ساتھ وفا کریں حاصل یہ ہے کہ تولنے میں کمی اور زیادتی مت کرو اور غرض

سے عدل اور انصاف ہی برابری ہر امر میں اور کمی اور زیادتی کسی امر میں کرو اور میزان کا لفظ مکرر واسطے تاکید وصیت کے آیا ہی ہو الّذی مدینے میں وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا
اور زمین کو رکھا ہی اسکو پانی پر لِلْاَنَامِ واسطے خلقت کے کہ اسپر ٹھیریں اور چلیں اور پھریں فِيهَا فَاكِهَةٌ بیچ اس زمین کے میوے ہیں وَالنَّخْلُ اور کھجور کے
درخت ہیں ذَاتُ الْاَكْمَامِ صاحب غلافوں کے یعنی خوشوں والیاں ہیں اور خرما جب تک خشک نہیں ہوتا غلاف میں رہتا ہی اور وہ غلاف وہ چیز ہے کہ جسمیں پھل
کھجور کے چھپے ہوئے ہوتے ہیں اور خصوصیت خرما کے ذکر کی اسکی فضیلت کے واسطے ہے انسان کے مشابہ ہونیکی جہت سے ہو واسطے کہ جیسے انسان کا سر کاٹو تو مر جاتا ہے ایسے ہی کھجور کا سر کاٹو تو
خشک ہو جاتی ہی اور جیسے مرد عورت کے پاس جاتا ہی تو بچہ پیدا ہوتا ہے ایسے ہی کھجور کے نر کو مادہ پر چھوڑتے ہیں تو اچھا پھل پیدا ہوتا ہی اور جیسے آدمی کے سر میں مغز رہتا ہے ایسے ہی اسکے
سر میں بھی مثل مغز کے ایک چیز ہوتی ہی اور جیسے کہ آدمی کا قد سیدھا ہوتا ہے ایسے ہی کھجور کا درخت بھی سیدھا ہوتا ہی اور یہ درخت عرب میں کثرت سے پیدا ہوتا ہی ان وجہوں کے سبب سے
خاص کر کے فرمایا کہ زمین میں کھجوریں خوشوں والیاں ہیں وَالْحَبُّ اور دانہ غلہ کا ذُو الْعَصْفِ صاحب بھس کا کہ اناج کی خوشوں کو کوٹ کر اسمیں سے دانے
نکالتے ہیں کہ انکو آدمی کھاتے ہیں اور جسمیں سے وہ نکلتے ہیں وہ عصف بھس کو کہتے ہیں اسکو چوپائے کھاتے ہیں وَالرَّيْحَانُ اور ریحان زمین میں اور وہ پھول ہے کہ اسکو
سونگھتے ہیں اور مراد یہ ہے کہ زمین میں نعمتیں ایسی دی ہیں کہ بعضے انمیں سے کھانیکی ہیں اور بعضی سونگھنے کی اور اکثر مفسرین ریحان کو روزی کے معنی میں کہتے ہیں خلاصہ یہ کہ خدا تعالی نے
انسان کی اور حیوان کی روزی کو زمین میں پیدا کی فَبِاَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے کہ مذکور ہوئی ہیں تُكَذِّبَانِ جھٹلاتے ہو تم
اے انسان اور جن اور انکار کرتے ہو اور کہتے ہو کہ اسکی جانب سے نہیں ہیں اور اس آیت کا ذکر اس سورہ میں اکتیس مقام میں ہے اور یہ آیت بار بار اس جہت سے آئی ہے کہ اس سورہ میں
ذکر نعمتوں کا ہی جو کہ خدا نے اپنے بندوں کو عطا کی ہیں پس بعد ذکر ہر نعمت کے یہ آیت مذکور ہوئی ہے تاکہ سننے والے خبردار ہوں مقام نعمت سے اور عقلاء کریں نعمت کا اور کلام عرب میں
اس طرح سے اکثر شعر کرتے ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام سے کسی نے پوچھا کہ کیا مراد ہے ان نعمتوں سے فرمایا کہ پس ساتھ کونسی نعمتوں کے کفر کرتے ہو ساتھ محمد کے یا ساتھ علی کے
خَلَقَ الْاِنْسَانَ پیدا کیا خدا نے آدمی کو کہ وہ حضرت آدم باپ سب آدمیوں کا ہے مِنْ صَلْصَالٍ مٹی خشک بجنے والی سے كَالْفَخَّارِ مانند ٹھیکری کے کہ
اسپر ہاتھ مارو تو وہ بجتی ہے پس آدم کہ اصل سب آدمیوں کی ہے مٹی سے پیدا کیا اور اسکی اولاد کو منی سے وَخَلَقَ الْجَانَّ اور پیدا کیا جان کو کہ وہ باپ سب جنوں کا ہے
مِنْ مَارِجٍ شعلے سے کہ وہ مِنْ نَارٍ آگ میں سے ہے اور اسکی اولاد کو کہ پیدا کیا کہتے ہیں کہ جیسے آدمی میں سے منی نکلتی ہے ایسے ہی جن میں سے ہوا نکلتی ہے
اس سے جن کا بچہ پیدا ہوتا ہی اور بعضے مارج اس آگ کو کہتے ہیں کہ جو سرخ اور زرد اور سبز شعلہ سے ملکر بنی ہو بعد بلند اور تیز ہونے اس آگ کے اور جان دو عنصر سے پیدا ہوا آگ
اور ہوا سے اور آدم چار عنصر مشہور سے پیدا ہوا ہے اور آگ اور ہوا ملکر جو ایک چیز ہو جاتی ہی اسکو مارج کہتے ہیں جیسے کہ مٹی اور پانی ملی ہوئی کو طین کہتے ہیں اور درمیان پیدائش آدم اور
جان کے ساٹھ ہزار برس کا فرق ہے فَبِاَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبَانِ جھٹلاتے ہو تم اے جن اور آدمی کہ تمکو شعلہ اور مٹی سے پیدا کیا
اور صورت نیک تمکو بخشی اور زندگی تمکو عطا کی رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ پروردگار دو مشرق کا ہی خدا اور پیدا کرنیوالا ان دونو کا کہ ایک مشرق تو جاڑے کی ہی آفتاب
کے واسطے اور ایک مشرق گرمی کی وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ اور پروردگار دو مغرب کا کہ ایک مغرب جاڑے کی ہے آفتاب کے واسطے اور ایک مغرب گرمی کی اور بعضوں کے نزدیک مراد
مشرقین اور مغربین سے مغرب اور مشرق آفتاب اور مہتاب دونو کا ہی اور مختلف ہونا مشرق اور مغرب آفتاب کا موجب فوائد بہت کا ہی کہ فصلیں اسی جہت سے مختلف ہوتی ہیں اور جو چیزیں کہ فصل سے
تعلق رکھتی ہے وہ بھی پیدا ہوتی ہی اور باوجود اسکے روشن ہونا آفتاب کا موجب طلب کرنے معاش کا ہی اور غروب ہونا باعث آسائش اور آرام کا ہی اور یہ سب خدا تعالی
کی کمال قدرت پر دلالت کرتے ہیں فَبِاَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبَانِ جھٹلاتے ہو تم مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ جاری کیے
خدا نے دو دریا ایک شیریں اور خوش اور دوسرا شور اور تلخ کہ يَلْتَقِيَانِ آپس میں ملاقات کرتے ہیں اور ملتے ہیں اور وہ دریائے فارس اور دریائے روم ہیں کہ سمندر میں دونو ملتے ہیں
بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ درمیان دونو دریاؤں کے ایک پردہ اور منع کرنیوالی چیز ملنے سے ہی قدرت خدا سے کہ اسکے سبب سے لَا يَبْغِيَانِ نہیں ملتی کرتا ہی ایک دریا
دوسرے پر اور ایک انمیں سے دوسرے پر غالب نہیں ہوتا ہی کہ اس دوسرے میں ملکر اسکے مزہ کو بدل دے اور اسکی خاصیت کو کبھی پھیر نہیں سکتا ہی فَبِاَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا پس ساتھ
کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبَانِ جھٹلاتے ہو تم اور بعضے فائدوں کو دریا کے بیان کیا ہی کہ يَخْرُجُ مِنْهُمَا باہر نکلتے ہیں ان دونو دریا سے اللُّؤْلُؤُ موتی
وَالْمَرْجَانُ اور مونگا یا مراد بڑے بڑے خورد اور کہتے ہیں کہ موتی اور مونگا دریائے شور میں سے نکلتے ہیں دریائے شیریں میں سے پس اس صورت میں مراد دو دریا میں سے نکلنے سے

ان دونوں کے ملنے کی جگہ سے ہوگی اور بعضے کہتے ہیں کہ ضمیر آب باران اور آب دریا کیطرف پھرتی ہی اسواسطے کہ موتی قطرہ باران سے حاصل ہوتا ہی اور اسیواسطے ابن عباس نے دریائے آسمان اور دریائے زمین کیساتھ تفسیر کی ہی اور یہ دونوں دریا خدا کی قدرت سے ایکسال میں ایکبار ملتے ہیں اور درمیان انکے ابر ایک پردہ ہے کہ دریائے آسمان کو نازل نہیں ہونے دیتا اور دریائے زمین کو اوپر کو نہیں جانے دیتا اور دریائے آسمان سے قطرے دریائے زمین پر گر جاتے ہیں اور سیپی کے منہ میں داخل ہوتے ہیں اور چھوٹے قطروں سے چھوٹے موتی بنتے ہیں اور بڑے قطروں سے بڑے موتی اور منقول ہی کہ جس وقت مینہہ برستا ہی تو سیپیاں پانی سے باہر نکلکر منہ اپنے کھولدیتی ہیں جو قطرہ باران انکے دہن میں گرتا ہی وہ موتی ہوجاتا ہی اور حضرت صادق صلوٰۃ اللہ علیہ السلام سے روایت ہے کہ فرمایا امیر المومنین علیہ السلام نے کہ آب آسمان اور آب دریا سے موتی پیدا ہوتا ہی پس جسوقت مینہہ برستا ہے اسوقت سیپیاں اپنے مونہوں کو کھولدیتی ہیں اور قطرے باران کے انکے مونہوں میں پڑتے ہیں پس چھوٹے قطروں سے چھوٹے موتی بنتے ہیں اور بڑے قطروں سے بڑے موتی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ علی اور فاطمہ دو دریائے عمیق ہیں کہ نہیں ظلم و تعدی کرتا ہی ایک انمیں سے دوسرے پر اور نکلتی ہیں ان دونوں سے موتی کہ وہ حسنؑ و حسینؑ ہیں اور سلمان و سعید بن جبیر اور سفین ثوری سے روایت ہے کہ دو دریا تو علی اور فاطمہ ہیں اور برزخ محمد ہی اور لولوا و مرجان حسنؑ و حسینؑ ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ وله الجوار المنشات فی البحر سی مراد باقی آئمہ معصومین ہیں اور تفسیر اہلبیت علیہم السلام میں ہے کہ مراد ان دو دریا سے علی اور فاطمہ ہیں ایک دریا علم کا ہے اور دوسرا دریا حلم اور ایک دریا شجاعت کا ہی اور دوسرا دریا سخاوت اور ایک دریا وفا کا ہی اور دوسرا دریا حیا اور ایک دریا طہارت کا ہی اور دوسرا دریا عصمت اور برزخ درمیان ان دونو کے محمد ہی اور لولوا اور مرجان کہ ان دونو دریا کرم سے نکلتے ہیں حسنؑ و حسینؑ ہیں اور سعید بن جبیر سے روایت ہے کہ فرمایا ابن عباس نے کہ مراد مرج البحرین سے علاقہ زوجیت کا ہی درمیان علی اور فاطمہ کے اور مراد برزخ سے محبت ہے کہ جو درمیان ان دونو کے ہے اور وہ ہرگز منقطع نہوگی اور مراد نکلنے لولوا اور مرجان سے تولد حسنؑ و حسینؑ کا ہی اور محمد بن جمیل نے زیاد بن منذر سے روایت کی ہی کہ ضحاک کہ مفسرین اہلسنت میں سے ہے اس سے پوچھا گیا کہ مراد مرج البحرین یلتقیان سے کیا ہی کہا کہ مراد بحرین سے علی اور فاطمہ ہیں اور مراد برزخ سے محمد ہے اور لولوا و مرجان سے حسنؑ و حسینؑ ہیں اور ثعلبی نے طرق اہلسنت سے روایت کی ہی کہ میں نے ابو عبد الرحمن اسلمی سے سنا کہ وہ کہتا تھا کہ میں نے انس بن مالک سے سنا اور انس بن مالک کہتا ہے کہ میں نے رسول خدا صلعم سے سنا ہی فرماتے تھے کہ جسوقت تم گم کرو آفتاب کو تو مہتاب کے پاس آؤ اور جسوقت تم مہتاب کو گم کرو تو زہرہ کے پاس آؤ اور جسوقت تم زہرہ کو گم کرو تو فرقدین کے پاس آؤ لوگوں نے پوچھا کہ آفتاب کیا ہی فرمایا کہ میں ہوں اور پوچھا کہ مہتاب کون فرمایا کہ علی ہی اور پوچھا کہ زہرہ کیا ہی فرمایا کہ فاطمہ زہرا ہی اور پوچھا کہ فرقدین کون ہیں فرمایا کہ حسنؑ و حسینؑ ہیں اور حق یہ ہی کہ جو کچھ حضرت نے فرمایا ہی اسواسطے کہ یہ پانچوں بزرگ تاریکی گمراہی سے باہر نکالنے والے تھے ہدایت کی روشنی کی وسیلہ سے اور یہ پانچوں دریائے رحمت الٰہی تھے واسطے بندوں کے اور انکی ہی وسیلہ سے نجات ہوگی چنانچہ شاعر کہتا ہی کہ

ع لی خمسة اطفی بها حر الجحیم الحاطمة ۔ المصطفیٰ والمرتضےٰ وابناهما والفاطمة ۔ یعنی واسطے میرے پانچ تن ہیں کہ بجھاؤنگا میں انکے سبب سے یعنی انکی دوستی اور پیروی کے سبب سے حرارت دوزخ سوزاں کی اور وہ پانچ تن مصطفیٰ اور مرتضیٰ اور بیٹے انکے حسنؑ و حسینؑ ہیں اور فاطمہ دختر مصطفیٰ اور لوگ جو یاکیواسطے شعر کے والفاطمہ کہتے ہیں چند ترکیب اسکی درست نہیں ہو سکتی اسواسطے کہ وا کا لفظ ذکر ہے صفت اسکی فاطمہ نہیں ہو سکتی لیکن پھر بھی اپنا اثر بخشتا ہی اور سوا ان پانچوں کے کسی سے سنا اور نہ کسی کتاب میں دیکھا کہ کسی شخص کا وسیلہ بھی دیتے ہوں انکا نام لیکر اسی است لوگوں نے سے اور اگر نام بھی لیتے ہیں کسی دوسرے کا تو نہیں کی اولاد بزرگوں کا نام لیتے ہیں عمر اور بکر کا کہ جو شرف کہ خدا تعالیٰ نے انکو بخشا ہی دوسرے کیواسطے ہرگز نہیں اور ایک اور شاعر سنی کہتا ہی

ع علی اللہ فی کل الامور توکلی ۔ وبالخمس اہل العبا توسلی ۔ یعنی اور پر خدا کے ہی بیچ سب کاموں کے توکل میرا اور ساتھ پانچ آدمیوں آل عبا کے ہی وسیلہ میرا اور ان پانچوں کا ذکر کرتا ہی کہ محمد المبعوث و ابنیه بعده و فاطمة الزہرا و مرتضی علی یعنی محمد صلعم بھیجا گیا ہی واسطے ہدایت پیغمبر کر کے اور دونو بیٹے انکے کہ بعد انکے ہیں حسنؑ و حسینؑ اور فاطمۃ الزہرا اور مرتضیٰ علی پس خدا تعالیٰ نے یہ نعمتیں تمکو عطا کی ہیں کہ گمراہی و جہالت سے یہ تمکو نکالتے ہیں اور طرف طریق حق کے تمکو لیجاتے ہیں **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے جھٹلاتے ہو تم اور بعضے تفسیر کرتے ہیں کہ درمیان خدا اور بندہ کے دو دریا ہیں ایک دریا نجات کہ وہ قرآن ہے پس جو کوئی کہ اوپر عمل کرے وہ ہلاکت سے نجات پاوے اور دوسرا دریا ہلاکت کا ہی وہ دنیا کہ جو کوئی اسکی لذتوں میں مشغول ہووے ہلاک ہوگا اور برزخ ان دونو کی نصیحتیں اور پند خدا کے ہیں کہ تعقل ان کا اوپر انکی دلوں میں جگہ دیکر ہلاکت سے نجات پاوے اور بعضے تفسیر کرتے ہیں کہ یہ دو دریا دنیا و آخرت ہیں اور برزخ انکے درمیان قبر ہے کہ ایک انمیں سے دوسرے پر زیادتی نکرے اور بعضے تفسیر کرتے ہیں کہ مراد اسے دریائے عقل اور دریائے خواہش نفس ہے اور برزخ لطف الٰہی ہی اور لولوا اور مرجان توفیق و عصمت ہی اور بعضے تفسیر کرتے ہیں کہ مراد دو دریا سے امید رحمت کی اور خوف خدا ہی اور لولوا اور مرجان سے مراد تقویٰ ہے کہ انہی سے باہر نکلتا ہی اسیطرح اپنے اپنے ذہن کے موافق ہر ایک تفسیر کرتا ہے **وَلَهُ الْجَوَارِ** اور

خاص واسطے اسکی ہیں کشتیاں یعنی حکم سے اُسی خدا کے کشتیاں جاری ہونیوالی الْمُنشَئٰتُ بلند کیے گئے ہیں فِی الْبَحْرِ کَالْاَعْلَامِ ۝ بیچ دریا کے مانند پہاڑوں کے
ہیں مانند پہاڑوں کی درازی اور بلندی اور بزرگی میں اور حقیقت وہ دریا میں چلتی ہیں اور بڑی اونچی ہوا سے ابھری ہوئی ہوتے ہیں تو وہ حقیقت میں وہ رسی مثل پہاڑ کے معلوم
ہوتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جو کشتیاں کہ پردوں والی ہیں انکو منشآت کہتے ہیں اور جنپر بادبان نہیں ہیں انکو منشآت نہیں کہتے اس صورت میں معنی منشآت کے یہ ہیں کہ بلند
کیے گئے ہیں وہ پردوں سے اور کشتی کا پیدا کرنا اور دریا میں جاری کرنا واسطے فائدہ بندوں کے ہی اور یہ بھی بڑی نعمت ہی کہ مسافت بہت کو اسکے وسیلے سے تھوڑی سی دیر
میں طے کرتے ہیں اور مال تجارت بسیار کر کے ایک ولایت سے دوسری ولایت کو لیجاتے ہیں اور نفع میں زر کثیر حاصل کرتے ہیں فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا پس ساتھ کونسی
نعمتوں پروردگار اپنے کے تُکَذِّبٰنِ جھٹلاتے ہو تم کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا جو شخص کہ اوپر اس زمین کے ہے اگرچہ زمین کا لفظ یہاں مذکور نہیں ہے کہ اسکی طرف ضمیر
پھرے لیکن وہ معلوم ہی اور مراد اس سے یہاں یہ ہی کہ جو کوئی کہ زمین پر ہے آدمی اور جن اور حیوان اور سوائے انکے فَانٍ فنا ہونیوالی ہی یعنی انجام ہر ایک کا فنا ہی اور
عبداللہ بن عباس سے منقول ہی کہ جسوقت یہ آیت نازل ہوئی تو فرشتوں نے کہا کہ زمین کے رہنے والے ہلاک ہونگے اور جسوقت کُلُّ شَیْءٍ ہَالِکٌ نازل ہوئی تو فرشتوں نے جانا کہ ہم بھی فنا ہو جاوینگے اور
کوئی شخص باقی نرہیگا سوائے ذات خدا کے چنانچہ فرماتا ہی وَیَبْقٰی وَجْهُ رَبِّکَ اور باقی رہیگی ذات پروردگار تیرے کی ذُو الْجَلٰلِ کہ صاحب بزرگی کا ہے اور ہر چیز سے
بڑا اور بے نیاز ہے وَالْاِکْرَامِ اور صاحب بزرگی دینے کا اور مرتبہ لائق کرنیکا ہے اپنے فضل اور کرم تمام سے جو کہ مستحق اور لائق اسکا ہو انبیا اور اولیا اور نیکوں اور پرہیزگاروں سے پس جسوقت کہ کوئی
باقی نرہیگا سوائے ذات خدا کے اور سب کو فنا ہی تو نہایت بیوقوفی اور حماقت ہے دنیا سے اور دنیا کی چیزوں سے دل لگانا اور مال اور اسباب کو دنیا میں جمع کرنا اور زیادہ
تعجب ان لوگوں سے ہی کہ مال کو حرام وجہ سے کمائی کر کے جمع کرتے ہیں اور یہیں اسکو چھوڑ جاتے ہیں پس غافل نہونا چاہیے کہ دنیا میں ہمیشہ رہنے کو نہیں آئے ہو کچھ آخرت کے
واسطے جمع کرنا چاہیے اور رہنے کے واسطے دنیا میں کچھ جمع کرنا چاہیے کہ یہاں سے ایک روز کوچ کرنا ہی ۝ فنا ہی سب کے لئے آدمی ہو یا حیوان ۞ کوئی رہیگا نہ باقی بجز خدائے جہان ۞
بکر خارف دنیا کا قصد اے غافل ۞ نہ تو رہیگا نہ تیرا یہ مال و سامان ۞ متاع و مال جو کرتا ہے جمع دنیا میں ۞ کبھی سنا نہیں کیا کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ ۞ اور کہتے ہیں کہ
ذات خدا کا نام وجہ اس واسطے ہوا ہے کہ سوائے اسکی ذات کے سب چیزیں اسکی طرف توجہ رکھتی ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ وجہ بمعنی رائے اور تدبیر کے ہے یعنی خداوند تدبیر کرنیوالا جمیع امور کا اور بعضے
کہتے ہیں کہ وجہ اللہ سے مراد دین خدا ہے اور یا یہ کہ جمیع ممکنات کے جو بنفس ذات اپنی فنا ہونیوالی ہیں مگر وجہ خدا کی کہ جو اسکی طرف متوجہ ہونیکی جہت سے اور منقول ہے کہ ذو الجلال
والاکرام دونو اسم اعظم ہیں جس وقت کہے اور اسیواسطے حضرت رسول خدا صلعم نے فرمایا تھا کہ لازم کرلو تم اپنے اوپر اور ہمیشہ کہا کرو تم ذو الجلال والاکرام اور معاذ بن جبل سے روایت ہے کہ
ایکروز رسول خدا صلعم ایک مرد کے پاس پہنچے کہ وہ نماز میں کہتا تھا یا ذو الجلال والاکرام حضرت نے فرمایا کہ اسکی دعا قبول ہوئی اور کہتے ہیں کہ جلال نام بہشت کا ہے کہ گرد عرش کے
ہے اور درمیان اس بہشت کے اور اس بہشت کے کہ جسمیں بندے مومن رہینگے سات سو برس کی راہ کا فاصلہ ہے اور فنا ہونا اس اعتبار سے ہے کہ بعد اسکے دوبارہ زندہ ہو کر
بہشت میں جاوینگے یہ بھی بڑی نعمت ہے اسواسطے فرماتا ہی کہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے کہ تمکو خبر دی فنا ہونیکی تاکہ تم آخرت کے کام میں
مشغول ہو اور اسکے سبب سے جنت میں داخل ہو تُکَذِّبٰنِ جھٹلاتے ہو تم یَسْئَلُهٗ سوال کرتا ہی اس سے یعنی اپنی حاجت کو طلب کرتا ہے خدا سے
مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ جو کوئی کہ بیچ آسمانوں کے ہے اور زمین کے ہے واسطے کہ سب آسمان کے اور زمین کے رہنے والے اسکی طرف محتاج ہیں اور
ہر ایک کیواسطے موافق مصلحت کے بخشش کرتا ہی کُلَّ یَوْمٍ ہر دن یعنی ہر وقت هُوَ فِیْ شَاْنٍ ۝ وہ بیچ ایک کام کے ہے کہ کسی چیز کو پیدا کرتا ہی اور
کسی چیز کو ناپید کرتا ہی اور ابو درداء سے منقول ہی کہ لوگوں نے رسول خدا سے پوچھا کہ کیا مراد ہی اس سے فرمایا کہ اسکی شان سے یہ ہے کہ بخشے گناہ کو اور دور کرے سختی
اور رنج کو اور ایک قوم کو بلند کرے اور ایک قوم کو پست کرے اور حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے خطبہ میں فرمایا ہی اسکی تفسیر میں کہ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے اور روزی دیتا ہے اور کم کرتا ہے
اور زیادہ کرتا ہی اور اس آیت کے نازل ہونیکی سبب میں بیان کرتے ہیں کہ یہودی کہتے تھے کہ خدا تعالی شنبہ کو کچھ کام نہیں کرتا ہے یہ آیت نازل ہوئی کہ وہ ہر وقت کام
میں ہے اور سعید بن جبیر نے عبداللہ بن عباس سے روایت کی ہی کہ پہلے سب سے خدا تعالی نے ایک تختی پیدا کی ہے موتی سفید سے اور اسکی طرفین یاقوت سرخ کی ہیں اور
قلم اسکا نور کا ہی اور نوشتہ اسکا بھی نور کا ہے ایکدن میں تین سو ساٹھ دفعہ اس تختی کی طرف دیکھتا ہی اور اس نظر کرنیمیں خلقت کے کام کرتا ہے پس جو مانگنے والے کی دعا
قبول کرتا ہی اور سائل کو بخشش کرتا ہی اور درماندہ کو نجات دیتا ہی اور غمگین کو خوش کرتا ہے اور بیمار کو صحت دیتا ہی اور ایک قوم کو توفیق توبہ کی دیتا ہی اور عاصیوں کے گناہ بخشتا ہے

اور کشاف میں لکھا ہے کہ ایک بادشاہ نے اپنے وزیر سے اس آیت کے معنی پوچھے اُسنے عرض کی کہ ای بادشاہ مجھکو ایکروز کی مہلت دے تا کہ معنی اسکی بیان کروں بادشاہ نے کہا کہ مجھکو
مینے مہلت دی وزیر دلتنگ اور متفکر ہو کر اپنے گھر میں آیا اور اسکے غلاموں میں ایک غلام حبشی تھا اُسنے اپنے آقا کو دلتنگ دیکھا تو پوچھا کہ کس چیز نے تمکو دلتنگ کیا ہی
اسکی آقا نے اسکی طرف سے منہ کو پھیر لیا اور کچھ جواب اسکو نہ دیا اُس غلام نے کہا کہ ای آقا شاید کہ تیری فرح اور خوشی کا سبب میں ہی ہوجاؤں وزیر نے اُس غلام سے سب
حال بیان کیا غلام نے کہا کہ تو بادشاہ کے پاس جا کر اس سے بیان کر کہ میرا ایک غلام اس آیت کی تفسیر جانتا ہی وزیر نے بادشاہ سے بیان کیا بادشاہ نے اُسکی حاضر ہونیکا حکم
دیا وہ حاضر ہوا تو بادشاہ نے اُس غلام سے پوچھا کہ خدا ہر روز کس کام میں ہے غلام نے عرض کی کہ ای بادشاہ شان خدا کی یہ ہے کہ داخل کرتا ہی رات کو دن میں اور داخل کرتا ہے
دن کو رات میں اور نکالتا ہی مردہ کو زندہ سے اور نکالتا ہی زندہ کو مردہ سے اور شفا دیتا ہی بیمار کو اور بیمار ڈالتا ہے صحیح اور سلامت کو اور محتاج کرتا ہی دولتمند کو اور
دولتمند کرتا ہے محتاج کو اور ذلیل کرتا ہی عزت دار کو اور عزت دیتا ہے ذلیل اور خوار کو بادشاہ نے سنکر کہا کہ اے غلام تو نے خوب جواب دیا اور بعد اسکے فرمایا کہ وزیر کا لباس
بدن سے اتار کر اس غلام کو پہناؤ اور منصب وزارت کا اُس غلام کو عطا کیا غلام نے کہا کہ یہی شان پروردگار ہماری ہی **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا** پس ساتھ کونسی
نعمتوں پروردگار اپنے کے **تُکَذِّبٰنِ** جھٹلاتے ہو تم اور انکار کرتے ہو **سَنَفْرُغُ** قریب ہے کہ فارغ ہوویں ہم سب کاموں سے اور اہل کوفہ نے سوائے عاصم
کے سیفرغ پڑھا ہی یا سے غائب کا صیغہ یعنی فارغ ہووے وہ خدا سب کاموں سے **لَکُمْ** واسطے حساب تمہارے کے اور جزا تمہاری کے قیامت کے روز اور اُس روز خدا سوائے
اسکے کوئی کام نکریگا سوا حساب اور جزا دینے بندوں کی اور یہ خدا تعالیٰ نے واسطے تنبیہ اور ڈرانیکے فرمایا ہے اور مقصود فارغ ہونے اور کاموں سے یہ ہے کہ اُس روز حساب اور جزا دینے
ہی کام ہوگا اور ارادہ اسی امر کا ہوگا نہ یہ کہ پہلے ایک چیز میں مشغول تھا اور اب فارغ اور بیکار ہو گیا ہی یعنی قریب ہے کہ قصد ثواب اور عذاب تمہارے کا کریں ہم
**اَیُّهَ الثَّقَلٰنِ** ای دو گروہ بزرگ قدر جن اور انسان کے اور جو چیز کہ قدر اور قیمت والی ہوتی ہی اسکو عرب ثقل بولتے ہیں چنانچہ رسول خدا صلعم نے فرمایا ہے
کہ انی تارک فیکم الثقلین یعنی تحقیق میں چھوڑنیوالا ہوں درمیان تمہارے دو چیز بزرگ قدر اور بلند مرتبہ کو اور وہ قرآن اور اہلبیت حضرت کے ہیں یہاں مراد
ثقلان سے گروہ جن اور انسان کی ہی اور وہ بہ نسبت اور حیوانات کے بلند قدر ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ ثقل فرمایا ہی اس واسطے کہ وہ گرانبار ہیں
شرع کی تکلیف سے اور بعضے کہتے ہیں کہ اس واسطے فرمایا کہ وہ گرانبار ہیں گناہوں سے **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کی **تُکَذِّبٰنِ**
جھٹلاتے ہو تم بعد اسکے کہ تمکو خبر کر دی ہی حساب اور جزائے اعمال تاکہ تم ہی آخرت کو درست کرو اور اعمال نیک ادا کرکے بہشت کی نعمتوں کے مستحق ہو جاؤ اور
ابد الآباد بہشت میں رہو **یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ** یہ کلام تفسیر ثقلان کی ہی یعنی ای گروہ جنوں اور آدمیوں کے **اِنِ اسْتَطَعْتُمْ**
**اَنْ تَنْفُذُوْا** اگر طاقت رکھتے ہو تم یہ کہ نکلجاؤ تم **مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ** کناروں آسمانوں کے سے اور زمین سے کہ بھاگو عذاب سے یا
موت سے **فَانْفُذُوْا** پس نکلجاؤ تم اور بھاگو تم لیکن **لَا تَنْفُذُوْنَ** نہیں نکلسکتے اور بھاگ سکتے ہو تم **اِلَّا بِسُلْطٰنٍ** مگر ساتھ غلبہ اور قوت اور
کہاں ہے واسطے تمہارے پس جس جگہہ کہ جاؤگے موت تمہارے ہمراہ ہی اور عذاب سے بھاگ کر کہیں نہیں جاسکتے ہو اور کہتے ہیں کہ قیامت کے روز ملائکہ گرداگرد محشر کے
صفیں باندھکر کھڑی ہوں شعلے اور فرشتے دوزخ کے باہر نکلکر چاروں طرف سے انکو گھیر لیویں مثل قلعہ آہنین کے اور آواز کرنیوالا آواز کرے کہ ای جنو اور آدمیوں
یہ میدان حشر کا ہی اگر اسمیں سے نکلسکتے ہو تو نکلجاؤ لیکن نہیں نکلسکتے ہو مگر غلبہ سے اور وہ تمکو کہاں ہے اور منقول ہے کہ قیامت کے روز ملائکہ آسمان سے نازل ہوں
اور تمام خلائق کو گھیر لیویں اور جن اور آدمی بھاگنا شروع کریں جس جگہہ جاویں فرشتوں کو دیکھیں کہ احاطہ کئے ہوئے ہوں اور کوئی جگہہ نہ پاویں کہ بھاگ کر وہاں سے چلے جاویں
اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ قیامت کے روز حقتعالیٰ تمام بندوں کو ایک ٹیلہ پر جمع کریگا اور سات آسمانوں کی فرشتوں کو نازل ہونیکا حکم کریگا اور یہاں
ملائکہ جنوں اور آدمیوں سے دو چند ہونگی یہانتک کہ وہ فرشتوں کی سات صفوں کے درمیان ہووینگے کہ ہر صف انسے دو چند ہوگی اور ان صفوں کے درمیان سے نکلجانیکی قدرت نرکھینگے
اُسوقت آواز کرنیوالا آواز کریگا کہ یا معشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار السموت والارض فانفذوا لا تنفذون الا بسلطان **فَبِاَیِّ**
**اٰلَآءِ رَبِّکُمَا** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے **تُکَذِّبٰنِ** جھٹلاتے ہو تم اور انکار کرتے ہو باوجودیکہ تمکو خبر کر دی کہ تم عاجز ہو دنیا اور آخرت میں کہ
جسکو کہ سوائے اسکے کوئی تمہارا یار اور مددگار نہیں ہے پس اسکی درگاہ کیطرف متوجہ ہو جاؤ **یُرْسَلُ عَلَیْکُمَا** بھیجا جائیگا اوپر تمہارے اگر تم اسکی کفر کروگے **شُوَاظٌ**

شعلہ سبز خالص مِّنْ نَّارٍ آتش دوزخ میں سے وَّنُحَاسٌ اور دہواں سیاہ یا تانبا گلا ہوا کہ انکے سروں پر موہوں پر گرایا جائیگا اور ابن کثیر نے شواظ کسر شین سے
پڑھا ہی اور نحاس کو بھی سنوا اور اہل کوفہ نے مجرور پڑھا ہی نار پر عطف کرکے اور بعضے کہتے ہیں کہ نحاس پانچ نہریں ہیں تانبے گلے ہوئے کی اور عرش کے نیچے وہ جاری ہیں وہ نہریں
دوزخیوں کے سروں پر گرائی جاوینگی وہ نہریں تین دن کی اور تین نہریں رات کی حاصل یہ ہے کہ کبھی تو شعلہ آتش سے تمکو عذاب کرینگے اور کبھی دود سیاہ یا تانبے گلے ہوئے سے
اور جسقدر دوزخ میں ڈالے جاؤگے اور عذاب کو دیکھوگے تو فَلَا تَنْتَصِرَانِ پس مدد نکروگے تم آپس میں ایک شخص دوسرے شخص کے عذاب کے منع کرنے میں فَبِاَیِّ
اٰلَآءِ رَبِّکُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبٰنِ جھٹلاتے ہو تم بعد اسکے کہ تمکو خبر کر دی ہی عذاب دوزخ سے تاکہ پرہیز کرو تم شرک سے اور گناہوں سے
فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَآءُ پس جسوقت کہ پھٹ جاوے آسمان اور ملائکہ اسوقت اسمیں سے اتر آئیں فَکَانَتْ وَرْدَةً پس ہو جائیگا آسمان سرخ مثل
گل گلاب کے اور بعضے کہتے ہیں کہ آسمان مثل اسپ کے ہو جائیگا اپنی رنگ میں یعنی آسمان اس گھوڑے کے رنگ میں ہو جائیگا کہ سفیدی اسکی سرخی یا زردی کی طرف
مائل ہوتی ہی اور ایسا گھوڑا مابین کمیت و اشقر کے ہوتا ہے رنگ میں اور وہ ربیع میں زرد رنگ ہوتا ہی اور موسم سرما میں سرخ پس مراد یہ ہے کہ آسمان طرح طرح کی مختلف
رنگوں میں ہوگا مثل اسپ مذکور کے فصلوں کی مختلف ہونے میں جیسے اسکا رنگ مختلف ہوتا ہی اور آسمان بعد پھٹ جانے اور سرخ ہونیکی کَالدِّهَانِ مانند سرخ
کے یا روغن زیت کے ہوگا اور یہ رنگ اسوقت ہوگا کہ جسوقت حرارت دوزخ کی اسکو پہنچی اور کہتے ہیں کہ تشبیہ اسکی روغن زیت سے اس اعتبار سے ہی کہ روغن زیت ہر
ساعت رنگ بدلتا ہی پس آسمان ہر روز رنگ میں تو مثل گل سرخ کے ہوگا اور رنگ کے اختلاف میں مثل روغن زیت کے ہوگا فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا
تُكَذِّبٰنِ پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے جھٹلاتے ہو تم بعد اسکے کہ خبر کر دی ہے تمکو آسمان کے پھٹنے سے تاکہ اسکی شدت سے طرف خدا کے پناہ کو طلب کرو
اور منقول ہے کہ ایک شب حضرت صلعم ایک جوان کے پاس پہنچے جسوقت کہ وہ نماز پڑھتا تھا دیکھا کہ وہ اسی آیت کو پڑھتا ہے اور روتا ہے اور کہتا کہ ویلی من یوم تنشق فیہ
السماء یعنی وائے ہے مجھپر اس دن سے کہ پھٹ جاوے جس دن آسمان رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ اے جوان قسم ہے اس خدا کی کہ جان میری جسکے حکم میں ہے کہ ملائکہ تیرے رونے سے
رو رہے ہیں فَیَوْمَئِذٍ پس اس روز کہ آسمان پھٹ گیا ہوگا لَّا یُسْئَلُ نہ سوال کیا جائیگا عَنْ ذَنْبِهٖٓ اِنْسٌ گناہ اپنے سے آدمی
وَّلَا جَآنٌّ اور نہ جن یعنی یہ سوال نکرینگے کہ تمنے کیا کیا بلکہ جھڑکی دیکر کہینگے کہ کیوں کیا اور یا یہ کہ علامتوں سے پہچانے جائینگے کہ انکی سیاہ منہ اور نیلی آنکھیں
ہونگی اور حاجت سوال کرنیکی نہوگی اور یا یہ کہ اعضا انکی سوال کرنے سے پہلے انکی گناہونکی گواہی دینگی اور یا یہ کہ بیگناہ سے گناہ کرنیکا سوال نکرینگے اور یا یہ کہ وقت
نکلنے قبروں سے گناہ کا سوال نکرینگے بلکہ دوسرے مقام میں کہ وہ حساب لینے کی جگہہ ہے وہاں سوال کرینگے اور فوربک لنسئلنهم اجمعین اور وقفوهم
انهم مسئولون بھی یہی بتلاتے ہیں کہ وقت حساب کے گناہوں سے سوال ہوگا اور حضرت امام رضا علیہ السلام سے اسکی تفسیر میں منقول ہی کہ جو کوئی حق سے
اعتقاد رکھتا تھا اور پیچھے توبہ مرگیا تو برزخ میں یعنی قبر میں اسکو عذاب کرینگے اور قیامت میں جو وہ اٹھیگا تو کوئی گناہ اسپر نہوگا کہ اس سے سوال کریں اور مراد
جان سے اولاد جان کی ہی جو دیو اور پریاں ہیں اور جان کہ باپ جنوں کا ہی وہ مراد نہیں ہے فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُكَذِّبٰنِ پس ساتھ
کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے جھٹلاتے ہو تم کہ بہرور کئے ہو لوگ سے تمکو خبر دی ہی تاکہ ایمان پر اپنے ثابت قدم رہو یُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ
پہچانے جاوینگے سخت گناہ کرنیوالے مثل کفر اور شرک بِسِیْمٰهُمْ ساتھ علامت اپنی کے منہ انکے سیاہ اور آنکھیں انکی نیلی ہونگی اور علامت غم اور اندوہ
کی انکے چہروں پر نمایاں ہونگی اور وہ لوگ فَیُؤْخَذُ پس پکڑے جائینگے بِالنَّوَاصِیْ ساتھ بالوں پیشانی کے وَالْاَقْدَامِ اور قدموں کے یعنی
کبھی تو انکو پیشانی کے بال پکڑ کر دوزخ میں ڈالینگے اور کبھی پاؤں پکڑکے گھسیٹتے ہوئے دوزخ میں لیجائینگے اور یا یہ کہ بعضے فرشتے دوزخ کے انکی پیشانی کے
بال پکڑینگے اور بعضے انکے پاؤں پکڑینگے اور اس صورت سے انکو دوزخ میں ڈالینگے اور بعضے کہتے ہیں کہ موئے پیشانی اور قدم انکی آگ کی بیڑیوں سے ملا کر باندھینگے اور
زمین پر کھینچتے ہوئے انکو دوزخ میں لیجائینگے فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبٰنِ جھٹلاتے ہو تم کہ خبر کر دی ہے
تمکو ہمنے تمہارے گرفتار کرنے اور ذلت اور خواری کے ساتھ دوزخ میں اسے تاکہ کفر اور گناہوں سے پرہیز کرو تم اور جسوقت ملائکہ مشرکین کو دوزخ میں ڈالدینگے کہینگے وقت ڈالنے کے
ان مشرکین سے کہ هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِیْ یہ دوزخ ہی وہ دوزخ کہ یُكَذِّبُ بِهَا الْمُجْرِمُوْنَ جھٹلاتے تھے اور تکذیب کرتے تھے ساتھ اسکے گناہ کرنیوالے

اور نرک کا اور کہتے تھے وہ کہ دوزخ اور بہشت کچھ نہیں ہے يَطُوفُونَ پھرینگے وہ دوزخی اور ملائکہ انکو پھرائینگے بَيْنَهَا درمیان اُس دوزخ کے وَبَيْنَ حَمِيمٍ آنٍ ۝ اور درمیان آب گرم کھولتی ہوئے کے کہ نہایت گرم ہوا اور انکی سر ان سکو گرائینگے اور انکی پیئے کو دینگے اور کہتے ہیں کہ جس وقت دوزخی آتش دوزخ سے فریاد اور نالہ کرینگے تو انکی فریاد کو اسطرح پہنچینگے کہ انکو کھولتے ہوئے پانی میں ڈالینگے اور اسکی حرارت کی شدت سے تمام اعضا انکی جدا ہو جائینگے اور منقول ہے کہ ایک صحرا دوزخ کے صحراؤں میں سے کہ جسمیں خون اور پیپ دوزخیوں کے زخموں کے جمع ہوتے ہیں اُن دوزخیوں کو کھولایا جائیگا اور انکو زنجیروں سے جکڑ کر اُس صحرا میں لیجائینگے اور اُس پیپ اور خون میں انکو غرق کرینگے اور جوڑ انکی ہڈیوں کے الگ ہو جائینگے اور پھر انکو حکم الٰہی صحیح اور سالم جیسا کہ ہوگا اور اعضا اور جوڑ انکی ملادی جائینگے اور آتش سوزاں سے انکو عذاب کرینگے پس اسطرح عذاب دوزخ میں گرفتار رہینگے فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبَانِ جھٹلاتے ہو تم کہ تمکو مطلع کردیا ہے عذاب دوزخ سے تاکہ کفر اور گناہوں سے پرہیز کرو اور جسقدر آیتیں عذاب کی گزری ہیں سب حق پسند اور سمجھنے والے کو کفر اور گناہ سے دور کرنیوالی اور طاعت کیطرف مائل کرنیوالی ہیں اور یہ بڑا لطف خدا کا ہے اور اس سے زیادہ اور کیا نعمت ہوگی کہ جسکی طفیل سے عذاب دوزخ سے نجات ہو اور اب پرہیزگاروں اور خدا سے ڈرنیوالوں کا اور انسے وعدہ کرنیکا ذکر کرتا ہے کہ وَلِمَنْ خَافَ اور واسطے اُس شخص کے کہ خوف کرے اور ڈرے مَقَامَ رَبِّهٖ کھڑے ہونیسے سامنے پروردگار اپنے کے واسطے حساب کے اور اس سبب سے گناہوں کو ترک کرے تو جَنَّتَانِ ۝ دو بہشت ہیں واسطے اسکے یعنی جو شخص کہ خدا سے خوف اور ڈر کے گناہوں کو ترک کرے تو اسکی واسطے دو بہشت ہونگی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو کوئی جانے کہ خدا تعالیٰ نیک اور بد اعمال کو سب کو دیکھتا ہے اور باتوں کو بھی انکی سنتا ہے اور وہ اس سبب سے گناہوں کو ترک کرے اور پرہیز کرے تو خدا تعالیٰ اسکو دو بہشت دیگا اور فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ جسکے سامنے پیش آجائے فاحشہ اور آرزو اسکی اور وہ پرہیز کرے اس سے خدا سے خوف کرکے تو خدا تعالیٰ دوزخ کو اس پر حرام کریگا اور قیامت کے ہولوں اور خوفوں سے اسکو امن میں رکھیگا اور جو کچھ کہ وعدہ کیا ہے اپنی کتاب میں اور فرمایا کہ لِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتَانِ اُس وعدہ کو وفا کریگا اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ دو بہشت وہ ہیں کہ ایک تو ان میں جنت عدن ہے اور دوسرا جنت نعیم اور کہتے ہیں کہ موحد کے واسطے فرمایا کہ ایک تو خائف نہان کے واسطے ہے اور دوسرا جن خائف کیواسطے ہوگا کہ خطاب دونوں کیطرف ہے اور یا یہ کہ دونوں ایک شخص کو ملیں ایک تو واسطے ادائے طاعت کے اور دوسرا واسطے ترک کرنے گناہوں کے اور یا یہ کہ ایک تو عدل کی جہت سے ملی اور دوسرا فضل اور کرم کی جہت سے اور کہتے ہیں کہ ایک بہشت تو سونیکا ہے اور دوسرا چاندی کا اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک بہشت یاقوت سرخ کا ہے اور دوسرا زبرجد سبز کا اور خاک اسکی کافور اور عنبر ہے اور گارا اسکا مشک ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ اسکو دو باغ دینگی بہشت کے باغوں میں سے کہ ہر ایک باغ سو برس کی راہ کا ہوگا اور درمیان اُن دو باغوں کے مکانات خوش اور حوریں دلکش ہونگی اور کہتے ہیں کہ جس وقت امیر المومنین ع نے عمرو بن عبدود کو قتل کیا تو لوگوں نے جناب امیر سے عرض کی کہ اے علی تو نے اس سے خوف نہ کیا اور اُس سے ڈرا نہیں کہ وہ بڑا قوی اور زبردست تھا فرمایا کہ کیونکر خوف کروں سوا خدا کے کسی سے وہ شخص کہ سوائے اسکی طرفۃ العین کسیکی جسنے پرستش نہیں کی ہے اور ابراہیم ادہم سے نقل کرتے ہیں کہ کہا انہی کہ میں واسطے حج کے جاتا تھا راہ سے دور جا پڑا اور ایک شخص کو دیکھا میں نے شکل عجیب اور صورت ہیبت ناک کہ جس سے آدمی ڈر جائے میں نے اس سے خوف کرکے پوچھا کہ تو جن ہے یا آدمی ہے اُسنے مجھکو جواب دیا کہ تو کافر ہے یا مومن ہے کہا میں نے کہ میں مومن ہوں اُسنے کہا کہ تو جھوٹ کہتا ہے اگر تو مومن ہوتا تو خدا کے غیر سے نہ ڈرتا حاصل یہ ہے کہ جو کوئی خدا سے خوف کرے تو اسکو دو بہشت دینگے فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبَانِ جھٹلاتے ہو تم کہ وہ دو بہشت عطا کرتا ہے خدا سے خوف کرکے گناہوں سے پرہیز کرنیوالوں کو اور اب اُن بہشتوں کا وصف بیان کرتا ہے کہ وہ بہشتیں ذَوَاتَا أَفْنَانٍ ۝ صاحب شاخوں کے ہیں یعنی انکے درختوں میں کثرت سے شاخیں ہیں کہ جو موجب پتوں اور میووں کی کثرت کا ہیں اور یا یہ کہ وہ بہشتیں طرح طرح کی نعمتوں اور درختوں والیاں ہیں فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے تُكَذِّبَانِ ۝ جھٹلاتے ہو تم کہ وہ بہشتیں بھری ہوئی نعمتوں اور میووں سے بندوں کو عطا کرتا ہے فِيهِمَا بیچ اُن دونو بہشتوں کے عَيْنَانِ دو چشمے ہیں کہ تَجْرِيَانِ ۝ جاری ہیں جسجگہ کہ بہشتی ارادہ کریں اوپر کے مکانوں میں یا نیچے کے مکانوں میں کہتے ہیں کہ ایک تو تسنیم ہے اور دوسرا سلسبیل اور بعضے کہتے ہیں کہ وہ چشمے آب زلال کے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک تو آب صاف کا ہے اور دوسرا شراب کا اور کہتے ہیں کہ مشک کے پہاڑ میں

ع ۲ ۱۲

ہے یہ دونوں چشمے نکلتے ہیں اور بعضے بیان کرتے ہیں کہ یہ دونوں بہشت مع اُن دو چشموں کے اُس شخص کے واسطے ہیں کہ جسکی آنکھوں سے دو چشمے خوف خدا سے جاری ہوئے ہوں
**فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے **تُکَذِّبٰنِ** جھٹلاتے ہو تم کہ ایسے ہی لذیذ چشمے آپ تمہارے آرام کے لئے جاری کئے ہیں
**فِیْهِمَا** بیچ اُن دو بہشتوں کے **مِنْ کُلِّ فَاکِهَةٍ** ہر میوہ کی قسم سے **زَوْجٰنِ** دو طرح کے ہیں کہ بعضے ہم شکل ہیں شکل میں اور مزہ میں
اور وہ دو طرح کے ایسے ہیں کہ ایک تو ہمیں کا مشہور ہے کہ انکو دنیا میں دیکھا ہے اور دوسرا ایسا ہے کہ مثل اسکے دنیا میں نہیں دیکھا ہے اور یا یہ کہ ایک تر ہے اور ایک
خشک ہے اور ابن عباس سے منقول ہے کہ دنیا کا کوئی میوہ ترش یا شیریں ایسا نہیں ہے کہ جو بہشت میں نہ ہو یہانتک کہ حنظل یعنی اندراین بھی وہاں موجود ہے مگر
بہشت کا حنظل شیریں ہے **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے **تُکَذِّبٰنِ** جھٹلاتے ہو تم کہ وہ طرح طرح کے میوے عطا فرماتا ہے
**مُتَّکِـٕیْنَ** تکیہ لگانے والے ہونگے وہ یہ حال واقع ہوا ہے یعنی خوف کرنیوالوں کے واسطے دو بہشت ہیں کہ تکیہ لگانیوالے ہونگے بادشاہوں کی طرح اُن بہشتوں میں
**عَلٰی فُرُشٍ** اوپر فرشوں کے **بَطَآئِنُهَا مِنْ اِسْتَبْرَقٍ** استر انکے ریشمی کپڑے سے ہیں مثل اطلس کے یہ حال استر کا ہے کہ جو نیچے ہوتا ہے اور ابرہ جو کہ اوپر
ہوتا ہے معلوم نہیں کہ وہ کاہیکا ہوگا اور کیسا ہوگا کسی نے ایک بزرگ سے پوچھا تو اُسنے کہا کہ استر کا یہ حال ہے تو ابرہ نور کا ہوگا اور بعضے کہتے ہیں کہ اوپر کا کپڑا اُن
فرش کا سندس کا ہوگا کہ وہ پتلا کپڑا ہوتا ہے اور بعضے کہتے ہیں اوپر اور نیچے کا دونوں کپڑا ایک جنس کے اور ایک طرح کے ہونگے **وَجَنَا الْجَنَّتَیْنِ** اور میوہ اُن دو بہشتوں کا کہ چنا جاوے **دَانٍ** نزدیک ہے زمین کے اس طرح سے کہ کھڑا اور بیٹھا اور لیٹا سب اسکو جہاں ہیں اُسی جگہ سے توڑ سکتے ہیں اور
کہتے ہیں کہ تکیہ لگانیوالے بہشت کے تختوں پر اگر وہیں بیٹھے ہوں کسی میوہ کی آرزو کریں تو شاخ درخت کی اُسکے پاس جھک جاوے گی اور جس میوہ کو وہ چاہتا ہو وہ اُسکے
منہ میں چلا جائیگا اور اگر چاہے وہ بیٹھا یا لیٹا ہوا اُسکو اپنے ہاتھ سے توڑیگا **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار
اپنے کے جھٹلاتے ہو تم کہ تمکو ایسے تختوں اور فرشوں شاہانہ پر بٹھلایا **فِیْهِنَّ** بیچ اُن بہشتوں کے اور ضمیر فیہن کی جنتان اور عینان اور فرش وغیرہ بہشت کی
نعمتوں کی طرف پھرتی ہے یعنی اُن بہشتوں اور چشموں اور میووں میں **قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ** بند کرنیوالیاں آنکھوں کی ہونگی کہ آنکھوں کو اپنے شوہروں کے سوا اور طرف سے بند کر رکھتی ہیں
غیر شوہر کو نہیں دیکھتی ہیں اور ابن عباس سے منقول ہے کہ ہر ایک عورت اُن میں سے اپنے شوہر سے کہیگی کہ قسم ہے عزت اور جلال پروردگار اپنے کی کہ بہشت میں تجھ سے زیادہ کسی چیز کو
خوبصورت اور بہتر نہیں دیکھتی ہوں شکر ہے خدا کا کہ تجھکو شوہر میرا کیا اور مجھکو زوجہ تیری اور منقول ہے کہ جس شخص نے مردوں اور عورتوں میں سے دنیا میں
نامحرم کی طرف نظر نہیں کی ہے اسکو آخرت میں اسکے عوض میں حوریں قاصرات الطرف ملینگی اور ایسی ہونگی وہ کہ **لَمْ یَطْمِثْهُنَّ** نہیں جماع کیا انکو یعنی
ہاتھ اوپر دراز نہیں کیا ہے انسے صحبت کرنیکے واسطے **اِنْسٌ** آدمیوں نے **قَبْلَهُمْ** پہلے اُن خوف کرنیوالوں کے **وَلَا جَآنٌّ** اور نہ جنوں نے یعنی جو
حوریں کہ واسطے آدمیوں کے مقرر ہوئی ہیں انکو تو کسی آدمی کا ہاتھ نہیں پہنچا ہے اور جو حوریں کہ واسطے جنوں کے مقرر ہوئی ہیں اُن تک کسی جن کا ہاتھ نہیں پہنچا ہے
اور یا یہ کہ ذکر جن کا واسطے مبالغہ کے ہے جیسے کہ کہتے ہیں کہ وہاں آدمی کا گزر ہے نہ جن کا **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے
**تُکَذِّبٰنِ** جھٹلاتے ہو تم کہ ایسی ایسی پاکیزہ اور لطیف حوریں تمہارے واسطے پیدا کیں اور اُن حوروں ہی کی تعریف میں فرماتا ہے کہ **کَاَنَّهُنَّ** گویا کہ وہ
حوریں **الْیَاقُوْتُ** یاقوت ہیں سرخی میں **وَالْمَرْجَانُ** اور موتی ہیں سفیدی اور روشنی میں اور منقول ہے کہ صفائی حوروں کی صفائی یاقوت و
موتی سے تشبیہ دی ہے اور اختیار کرنا لفظ مرجان کا کہ وہ مروارید خرد ہے اور نہ اختیار کرنا لفظ لؤلؤ کا کہ وہ مروارید بزرگ ہے سو واسطے اسکے ہے کہ سفیدی اور صفائی چھوٹے
موتی کی بڑے موتی کی سفیدی و صفائی سے زیادہ ہوتی ہے اور حدیث میں آیا ہے کہ حور ستر پوشاک ریشمی پہنے ہوئے ہوگی اور مغز ساق اسکا ان پوشاکوں میں سے
دکھلائی دیتا ہوگا جیسے کہ تاگا سفید یاقوت کی نسبت سے بیچ دکھلائی دیتا ہے اور دوسری روایت میں ہے کہ جیسے شراب سرخ سفید شیشہ میں سے دکھلائی دیتی ہے
اور منقول ہے کہ دنیا کی عورتیں بھی خوبی اور حسن و صفائی میں حوروں کی مانند ہو جائینگی **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار
اپنے کے جھٹلاتے ہو تم کہ حوریں اس حسن و جمال والی تمکو مرحمت فرمائی **هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ** نہیں ہے بدلا نیکی کرنیکا **اِلَّا الْاِحْسَانُ** مگر
احسان اور نیکی کرنی بیچ لا الٰہ الا اللہ کا کہنا ہے اور بدلا شکر کا زیادتی نعمت کی ہے اور بدلا تقویٰ کا فرحت ہے اور بدلا توبہ کرنیکا اور دعا کا قبولیت ہے اور بدلا سوال کا بخشش ہے

اور بدلا استغفار کا مغفرت ہے گناہوں کی اور فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ نہیں ہے بدلا اُس شخص کا کہ کہی لا الٰہ الا اللہ مگر بہشت اور جناب رسول خدا صلعم نے اس آیت کو پڑھکر فرمایا کہ
کیا جانتے ہو تم کہ کیا کہتا ہے پروردگار تمہارا اصحاب نے عرض کی کہ خدا اور پیغمبر اُس کا خوب جانتا ہے فرمایا کہ پس تحقیق پروردگار تمہارا کہتا ہے کہ نہیں ہے جزا اُس
شخص کی کہ جسکو ہمنے توحید انعام کی ہی مگر بہشت اور لا الٰہ الا اللہ اور توحید سے مراد یہ ہے کہ جو حکم کہ پیغمبر خدا کے یہاں لائے ہیں سب پر عمل کرے اور حضرت
صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ یہ آیت جاری ہوئی ہے کافر و مومن اور نیک و بد میں سب میں جسکے ساتھ کہ نیکی کیجائے پس چاہئے کہ وہ بدلا دیوے
اُسکا اور نہیں ہے بدلا دینا یہ کہ تو بھی اُسکے ساتھ اُسیقدر نیکی کرے جسقدر کہ اُسنے تیرے ساتھ کی ہی پس اگر تو بھی ویسی ہی کرے جو اُسنے کیا ہی تو اُسکو تجھپر فضیلت
ہوگی کہ پہلے اُسنے تیرے ساتھ نیکی کی ہی ورنہ چاہئے کہ اُسکی نیکی سے زیادہ نیکی کرے اور یہ آیت مطلق ہے ہر واسطے سب میں جاری ہوئی ہی پس بدلا نیکی کا نیکی
ہی یعنی مومن کا بدلا بہشت ہے اور بدلا بدی کا بدی ہی یعنی بدلا کافر کا عذاب اور دوزخ ہی **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** پس ساتھ کونسی
نعمتوں پروردگار اپنے کے جھٹلاتے ہو تم کہ تمکو خبر کر دی ہی کہ بدلا نیکی کا نیکی ہے اور بدلا بدی کا بدی تا کہ تم نیکی کرکے بہشت میں داخل ہو جاؤ **وَمِنْ
دُوْنِهِمَا** اور سوائے اُن دو بہشتوں کہ خوف کرنیوالوں سے وعدہ کئی ہیں **جَنَّتٰنِ** دو بہشت ہیں خوف کرنیوالوں کے محلوں اور مکانوں کے نزدیک ہیں
تا کہ اُن بہشتوں کو دیکھکر زیادہ فرحت اور خوشی اُنکو حاصل ہو اور رسول خدا صلعم نے فرمایا ہی کہ دو بہشت چاندی کے ہیں کہ اُنکی سب چیزیں چاندی کی ہیں
اور یہ دو جو پہلے ہیں وہ دو پہلی بہشت اُسی کے لئے دئے گئے ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام سے ابو بصیر نے پوچھا کہ فدا ہوں میں آپ پر خبر دیجئے تو مجھکو کہ مرد مومن کی زوجہ مومنہ کہ
دنیا میں تھی وہ مومنہ وہاں بھی اُسکی زوجہ ہوگی فرمایا کہ اے ابو محمد خدا عادل ہی اگر مرد افضل ہوگا زوجہ سے تو اُسکے لئے اختیار دینگے پس اگر وہ مرد اختیار کریگا تو
وہ عورت اُسکی زوجہ ہو جائیگی اور یہ اگر زوجہ افضل ہوگی شوہر سے تو اُسکو اختیار دینگے پس اگر اپنے شوہر کو وہ اختیار کریگی تو اُسکی زوجہ ہو جائیگی اور بعد اسکے فرمایا کہ
ایک جنت مت کہو اسواسطے کہ خدا فرماتا ہی وَمِنْ دُوْنِهِمَا جَنَّتٰنِ اور ایک جنت مت کہو اسواسطے کہ خدا فرماتا ہے کہ درجے ہیں بعضے اوپر بعضوں کے اور فضیلت جنکی
اور زیادتی باعتبار فضیلت اور زیادتی عملوں کے ہے راوی کہتا ہی کہ میں نے پوچھا کہ یا ابن رسول اللہ مومنین بہشت میں بعضے بعضوں سے مرتبہ میں زیادہ ہیں پس
اگر ارادہ ملاقات کا کرتے ہوں تو کیونکر میسر ہووے فرمایا کہ جو کہ بلند مرتبہ کا ہی وہ کم مرتبہ والے کے پاس آویگا اور جو کہ کم مرتبہ والا ہی وہ بلند مرتبہ والے کے پاس
نہ جا سکیگا اسواسطے کہ وہ لائق اُس مکان کے نہیں ہے لیکن جسوقت ارادہ ملاقات کا کرینگے تو ملسکتے ہیں کسی مقام نیک پر اور علا سے روایت کیگئی ہے کہ میں نے حضرت
صادق علیہ السلام سے کہا کہ لوگ میرے کلام سے تعجب کرتے ہیں جسوقت میں کہتا ہوں کہ ایک قوم دوزخ سے نکلکر بہشت میں داخل ہوگی اور اُسجگہ اولیاء اللہ کے ہمراہ
ہو جائینگے حضرت نے فرمایا کہ اے علا حقتعالی فرماتا ہی وَمِنْ دُوْنِهِمَا جَنَّتٰنِ قسم ہی خدا کی کہ وہ ہمراہ اولیاء اللہ کے نہونگے میں نے کہا کہ وہ کافر ہونگے فرمایا کہ اگر وہ
کافر ہوتے تو بہشت میں نجاتے میں نے کہا کہ پس مومن ہونگے فرمایا کہ اگر مومن ہوتے تو دوزخ میں نجاتے لیکن میانہ حال تھے مراد حضرت کی یہ ہے کہ وہ مومنین
صالحین میں سے نہ تھے بلکہ فاسق تھے **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے جھٹلاتے ہو تم کہ بہشتوں پر بہشتیں زیادہ
کیں تا کہ اُنکی طرف رغبت کرکے اعمال نیک بجا لائیں اور بعد اسکے اُن دو بہشتوں کی تعریف میں فرماتا ہی کہ **مُدْهَآمَّتٰنِ** گہری سبز ہونیوالی ہیں اور
نہایت سبزی سے مائل طرف سیاہی کے ہیں اسواسطے مدہامتان فرمایا **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے
جھٹلاتے ہو تم کہ ایسی باغ سبز کہ جس سے آنکھیں روشن ہوں تمکو عطا کرتا ہی **فِیْهِمَا عَیْنٰنِ** بیچ اُن دو بہشتوں کے چشمے ہیں **نَضَّاخَتٰنِ** جوش کرنے
والے اور ابن عباس سے منقول ہے کہ یہ دو چشمے بہشت کی جڑ سے جوش کرتے ہیں مشک اور عنبر اور کافور کے ساتھ واسطے دوستان خدا کے **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا
تُکَذِّبٰنِ** پس ساتھ کونسی نعمتوں پروردگار اپنے کے جھٹلاتے ہو تم کہ ایسے چشمے جوش کرنیوالے بخشتا ہی **فِیْهِمَا فَاکِهَةٌ** بیچ اُن دو بہشتوں کے میوے ہیں
بہت **وَّنَخْلٌ** اور کھجوریں **وَّرُمَّانٌ** اور انار اور سبب بیان سے بعد فاکہہ کے خرما اور انار کا ذکر واسطے مرتبہ اور بزرگی اُن دونوں کی ہے اور اسیطرح خدا نے
دوسری جگہ فرمایا ہی وملٰئکتہ ورسلہ وجبریل ومیکال باوجودیکہ جبرئیل اور میکائیل فرشتوں میں داخل تھے لیکن اُنکی فضیلت کیواسطے اُنکا ذکر کیا اور فضیلت اُن دو میووں کی یہ ہے کہ خرما
میوہ بھی ہے اور غذا بھی ہے اور انار میوہ بھی ہی اور دوا بھی ہے اور منقول ہے کہ درخت بہشت کے اُسکی شاخ کی جڑ سے سر شاخ تک میووں سے بھرے ہیں اور ... میوے

جسمیں کہ وہ اختلاف کرتے ہیں کَلَّا ٥ پھر نہ ایسا ہی قریب ہے کہ جانینگے وہ آخرت میں اعتقاد کی ناپاکی کو اور اپنی قول کے باطل ہونے کو اور مکرر
واسطے مبالغہ کے فرمایا ہی اور ثم سی اشارہ ہے طرف اسکے کہ دوسرا خوف لانا زیادہ سخت ہے پہلے سے اور بعضے کہتے ہیں کہ معنی اسکے یہ ہیں کہ حقا کہ قریب ہے کہ جانینگے وہ اور
اب خدا تعالی اپنی نعمتوں کا ذکر کرتا ہی کہ اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ کیا نہیں کیا ہی ہمنے زمین کو مِهٰدًا بچھونا اور فرش تاکہ اسپر ٹھہر وَّالْجِبَالَ اور
پہاڑونکو اَوْتَادًا میخیں زمین کی تاکہ زمین انسے مضبوط ہو جاوے اور حرکت نکرے اور اگر زمین ہلتی اور حرکت کرتی تو اسپر ٹھہر نہ سکتے اور فائدہ اس سے حاصل نہو سکتے
وَّخَلَقْنٰكُمْ اور کیا نہیں پیدا کیا ہی ہمنے تمکو اَزْوَاجًا جوڑا جوڑا یعنی نر اور مادہ تاکہ آپسمیں انس پکڑو تم اور نسل تمہاری جاری ہو اور یا یہ کہ تمکو قسم قسم کا پیدا کیا ہے
سیاہ اور سفید اور سرخ اور زرد اور کوتاہ اور دراز موٹا اور دبلا اور خوبصورت اور بدصورت اور طرح طرح کی زبان اور گفتگو عطا کی وَّجَعَلْنَا اور کیا ہمنے نَوْمَكُمْ
سُبَاتًا نیند تمہاری کو سبب آرام اور راحت کا کہ ماندگی اور مشقت سے تسکین حاصل کرو وَّجَعَلْنَا الَّيْلَ اور کیا ہمنے رات کو لِبَاسًا پوشش کہ اسکی
تاریکی میں جن چیزونکو چھپاوا اور پوشیدہ کرو جنکا پوشیدہ کرنا منظور ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ معنی ہیں کہ شب کو وقت لباس تہجد کا کیا تاکہ شب کو اپنی تئیں لباس میں
پوشیدہ کرو وقت سونے کی وَّجَعَلْنَا النَّهَارَ اور کردیا ہمنے دن کو مَعَاشًا ٥ وقت طلب کرنے معیشت کا تاکہ اپنی روزی کو کسب کرو اور اسکی حاصل کرنے میں
جستجو کرو وَّبَنَيْنَا اور بنایا ہمنے فَوْقَكُمْ اور تمہارے سَبْعًا شِدَادًا سات آسمانوں سخت کہ نہایت مضبوط اور استوار ہیں اور کسیطرح سے بوسیدگی اور
خلل انمیں نہیں ہے وَّجَعَلْنَا اور پیدا کیا ہمنے ان آسمانوں میں سِرَاجًا وَّهَّاجًا چراغ روشن یعنی آفتاب کو پیدا کیا کہ وہ چوتھے آسمان پر ہے وَّ
اَنْزَلْنَا اور نازل کیا ہمنے مِنَ الْمُعْصِرٰتِ بادلوں نچوڑنیوالوں باراں کے سے اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد معصرات سے ہوائیں ہیں کہ بادلونکو نچوڑتے ہیں
اور نکالتے ہیں انمیں سے مَآءً ثَجَّاجًا پانی ٹپکنیوالے کو کہ وہ باراں ہے لِّنُخْرِجَ بِهٖ تاکہ نکالیں ہم ساتھ اس پانی کے حَبًّا دانہ کو کہ کھانیکے واسطے چاہیے
مثل گندم اور جو کے وَّنَبَاتًا اور گھاس وغیرہ روئیدگی کو کہ حیوانات کے چارہ کے واسطے چاہیے وَّجَنّٰتٍ اور باغ بھرے ہوئے درختوں سے یعنی تاکہ نکالیں ہم
ساتھ اس پانی کے درختوں گھنے ہوئے انکو اَلْفَافًا آپسمیں لپٹے ہوئے یعنی کثرت سے کہ ایک دوسرے پر لپٹا ہوا ہے اور متصل ہو رہا ہے اور یہ ہمنے اسواسطے پیدا کئے ہیں تاکہ ان نعمتوں کا
شکر کریں اور ناشکری نکریں اور قیامت کا اقرار کریں اِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ تحقیق کہ دن حکم کرنیکا اور جدا کرنے حق کا باطل سے یعنی روز قیامت کا كَانَ ہے
خدا کے حکم میں مِيْقَاتًا وقت مقرر واسطے حساب خلائق کے اور جزا دینے انکے اعمال کی اور منتہی ہونے دنیا کی يَّوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ جسدن کہ پھونکا
جائیگا بیچ صور کے دوسری مرتبہ فَتَاْتُوْنَ پس آوگے تم اَفْوَاجًا گروہ گروہ حال واقع ہوا ہے یعنی آؤگے تم گروہ گروہ اپنی قبروں سے اٹھکر میدان حشر میں گروہ اپنے
پیغمبر کے ہمراہ واسطے حساب اور جزاء اعمال کے اور منقول ہی کہ معاذ بن جبل نے ایکروز ابو ایوب انصاری کے گھر میں اس آیت کی معنی رسول خدا صلعم سے پوچھی فرمایا کہ اے معاذ تونے
امر عظیم سے سوال کیا ہے اور بہت بڑی چیز کو تونے پوچھا ہی اور بعد اسکے حضرت آبدیدہ ہوئے اور فرمایا کہ دس قسم کی آدمیونکو میری امت میں سے میدان حشر میں جدا کرینگے الله
مومنین سے جدا کریں بعضی تو بندروں کی صورت ہونگے اور بعضے سوروں کی صورت ہونگے اور بعضے انکے سر اوپر چلتے ہونگے اور بعضے اندھے ہونگے اور بعضے گونگے اور بہرے
ہونگے اور بعضے اپنی زبانونکو چباتے ہونگے اور وہ زبانیں سینوں پر پڑی ہونگی اور انکے منہ سے پیپ اور لہو جاری ہوگی کہ قیامت کے لوگ انکی بدبو سے اذیت پائینگے اور بعضونکے
ہاتھ اور پاؤں کٹے ہوئے اور بعضے آگ کی سولی پر لٹکتی ہونگے اور بعضونکی مردار سے زیادہ بدبو آتی ہوگی اور بعضے قطران کے وہ ایک روغن ہے جسم پر پہنے ہونگے کہ وہ انکے بدنونکے
چمٹے ہوئے ہونگے اور ان سب لوگونکی تفصیل حضرت نے بیان کی کہ بندر تو وہ سخن چین اور چغلی کھانیوالے ہونگے اور سور حرام کھانیوالے ہونگے اور انکے سر اوپر چلنے والے سود خور
ہونگے اور اندھے ظلم کا حکم کرنیوالے ہونگے اور گونگے اور بہرے اپنی اعمال پر ناز کرنیوالے ہونگے اور زبانیں چبانیوالے قاضی اور علماء ہونگے کہ گفتار انکی مخالف کردار کے ہوگی یعنی لوگونکو
اچھے کاموں کا حکم کرتے تھے اور خود اچھے کام نہیں کرتے تھے اور ہاتھ اور پاؤں کٹے ہوئے وہ آدمی ہونگے کہ جو لوگونکو اپنے ہمسایہ کے آزار پہنچاتے تھے اور آگ کی سولی پر لٹکنے والے جو
وہ لوگ ہونگے کہ جو بادشاہوں کے روبرو لوگونکی چغلی کھاتے تھے اور جن لوگونمیں مردار سے زیادہ بدبو آویگی وہ اپنی نفسونکی خواہشونکی طلب کرنیوالے ہونگے اور لذتوں کے اور خدا کے حقوق
کو اپنی مالونمیں سے منع کرنیوالے ہونگے اور قطران کا لباس پہننے والے غرور اور تکبر کرنیوالے ہونگے وَّفُتِحَتِ السَّمَآءُ اور کھولے جائینگے آسمان یعنی پھاڑے جائینگے آسمان اور بعضے
قاری فتحت کو بتشدید تا پڑھتے ہیں یعنی بہت پھاڑے جائینگے آسمان ہر ذرہ واسطے نازل ہونے ملائکہ کے فَكَانَتْ پس ہو جائینگے وہ پھٹنے سے اَبْوَابًا دروازوں والے

یعنی آسمان پھٹ جاینگے اور انمیں سوراخ ہوکر دروازے سے بنجاینگے وَسُیِّرَتِ الْجِبَالُ اور روانہ [illegible] بًا پس ہوجاینگی مثل چمکتی ریتی کے
کہ دور سے تو پانی کی مثال معلوم ہوا اور قریب جاکر دیکھیں تو کچھ نہو ویسی ہی پہاڑوں کا حال ہو کہ وہ حقیقت [illegible] اِنَّ جَهَنَّمَ تحقیق کہ دوزخ
كَانَتْ مِرْصَادًا ہوئی گھات کی جگہہ میں کہ ملائکہ دوزخ اسمیں منتظر عذاب کرنیکے کافرونکے ہوں اور رکھا سکا گذر اسمیں ہو اور بعضے کہتے ہیں کہ مرصاد قیدخانہ ہے کہ
دوزخیونکو اسمیں قید کرین حاصل یہ ہے کہ دوزخ گھات ہے لِّلطَّاغِينَ واسطے حد سے گزرنے والونکے کہ وہ مشرکین ہیں مَآبًا جگہہ پھرنے اور ٹھیرنیکی واسطے انکی
لَّابِثِينَ فِيهَا جبتک کہ دیر رہنے والے ہونگے بیچ اُس دوزخ کے أَحْقَابًا قرنوں یا بہت دنوں اور رسول خدا صلعم سے روایت کرتے ہیں کہ نہ نکلیگا جو شخص کہ
داخل ہوگا اسمیں یہانتک کہ دیر رہیگا اسمیں حقب اور ایک حقب ساٹھ اور چند سال کا ہی اور ایک سال تین سو ساٹھ دن کا ہی اور ایکدن ہزار برس کا ہی اور حضرت صادق علیہ السلام
سے روایت کرتے ہیں کہ آٹھ حقب ہیں اور ایک حقب اسی برس کا اور ایک برس تین سو ساٹھ دن کا اور ایکدن ہزار برس کا ہی اور بعضے کہتے ہیں کہ امیرالمومنین نے بلال سے
پوچھا کہ تم اپنی کتاب میں حقب کو کسقدر پاتے ہو کہا ایک حقب اسی برس کا ہی اور ہر برس بارہ مہینے کا اور ہر مہینہ تیس دن کا اور ہر دن ایکہزار سال کا اور کہتے ہیں کہ احقاب
کی انتہا نہیں کیونکہ حقب کے بعد حقب ہوتا رہیگا اور لابثین حال واقع ہوا ہے اور جو لوگ کہ کہتے ہیں احقاب کی انتہا نہیں ہے حقب کے بعد دوسرا حقب ہمیشہ ہی وہ اسکو کافروں کے واسطے
کہتے ہیں اسواسطے کہ کافر کبھی دوزخ سے باہر نکلیگا اور جو لوگ کہ احقاب کی حد مقرر کرتے ہیں جیسے کہ حضرت صادق علیہ السلام کی روایت میں آیا ہی کہ احقاب آٹھ ہیں
وہ اسکو خدا کے واحد جاننے والونکی واسطے کہتے ہیں اور امام محمد باقر علیہ السلام نے بھی فرمایا ہی کہ یہ ان لوگونکی واسطے ہوگی کہ جو دوزخ میں سے نکلینگے اور اب خدا تعالی دوزخ میں
رہنے کا حال بیان کرتا ہے کہ لَّا يَذُوقُونَ فِيهَا نہ چکھینگے وہ بیچ اس دوزخ کے یعنی نہ پاینگے بَرْدًا خنکی کو ہوا کی یعنی ایسی چیز کہ جس سے راحت ہو
اور دوزخ کی حرارت کو دفع کرے اور ایسی چیز نہ پاینگے اور بعضے کہتے ہیں کہ برد سے مراد خواب ہے یعنی نیند انکو دوزخ میں نہ آئیگی وَلَا شَرَابًا اور نہ چکھینگے وہ شراب کو
إِلَّا حَمِيمًا مگر آب گرم کھولتے ہوئے کو کہ نہایت گرم ہوگا یہانتک کہ جسوقت اسکو منہ کے قریب لاینگے تو منہ کا گوشت اسمیں گل کر گر پڑیگا اور جسوقت پئینگے تو آنتڑیاں پارہ پارہ
ہوجاینگی وہ اس پانی کو پئینگے وَغَسَّاقًا اور پیپ جو کہ دوزخیوں سے جاری ہوگی اور یا آنسو ہی جو کہ حسرت سے ٹپکینگے اور بعضے کہتے ہیں کہ غساق ایک جنگل ہے دوزخ میں
اور اسکی تین سو ساٹھ شاخیں ہیں اور ہر شاخ میں تین سو ساٹھ خانے ہیں اور ہر خانے میں چار ہزار کنوئیں ہیں اور ہر کنوئیں میں ایک بڑا سانپ ہے اور ہر سانپ میں اسقدر زہر ہے
کہ سوائے خدا کے اسکو کوئی نہیں جانتا ہی وہ زہر دوزخیوں کے پینے کو دیونگی جَزَاءً بدلا دئے جاینگے وہ دوزخی بدلا دینا وِفَاقًا موافق عمل کے اور جزاء مفعول
مطلق ہے فعل محذوف کا یعنے جیسا کہ انکا عمل تھا ویسا ہی بدلا دیونگی کہ انکے عمل کے موافق ہو اور اس عمل کو انکے بیان کرتا ہی کہ إِنَّهُمْ تحقیق وہ کفار اور گنہگار
كَانُوا لَا يَرْجُونَ تھے وہ کہ نہیں امید رکھتے تھے حِسَابًا حساب آخرت کی اور ثواب اس جہان کو وَكَذَّبُوا اور جھٹلایا انہوں نے اور تکذیب کی
بِآيَاتِنَا ساتھ نشانیوں قدرت ہماری کی کہ نبیوں نے انکو دکھلائی اور یا قرآن کی آیتونکو انہوں نے جھٹلایا اور یا ہماری حجتونکو انہوں نے جھٹلایا کہ اس سے بڑی
ہیں كِذَّابًا جھٹلانا اپنے نفس کے خواہش کی پیروی سے بدون حجت اور دلیل کے وَكُلَّ شَيْءٍ اور ہر چیز کو بندونکے عمل خیر اور بد کو اور سوائے انکے أَحْصَيْنَاهُ
شمار کیا ہے ہمنے اسکو یعنی نگاہ رکھا ہی اور لکھا ہی كِتَابًا لکھنا کہ حق لکھنے کا ہی کہ کوئی چیز باقی نہیں رکھی اور کتابًا یا تو مصدر احصیناہ کا ہی اسواسطے کہ یہ دونو معنی میں
ایک ہیں اور یا اکتبناہ مقدر کا ہی اور جسوقت کہ ان کافروں نے ہماری قدرت کی نشانیونکو اور قیامت کے روز کو جھٹلایا تو ہم آخرت میں زبانی فرشتوں کی انسے کہینگے کہ فَذُوقُوا پس
چکھو تم عذاب کو روز جزا کے فَلَن نَّزِيدَكُمْ پس ہرگز نہ زیادہ کرینگے ہم تمکو ہمیشہ إِلَّا عَذَابًا مگر عذاب کو کہ عذاب کے اوپر عذاب ہوگا اور حدیث میں آیا ہی کہ
یہ بہت سخت آیت ہے قرآن میں دوزخیوں کے واسطے اور اب پرہیزگاروں کا حال بیان کرتا ہی إِنَّ لِلْمُتَّقِينَ تحقیق واسطے پرہیزگاروں کے مَفَازًا رستگاری عذاب سے
اور پہنچنا مراد کو کہ وہ حَدَائِقَ باغ ہیں بدل اشتمال مفازا کا ہی یعنے واسطے پرہیزگاروں کے باغ ہیں کہ بھرے ہوئے ہیں پھولوں سے اور میووں سے وَأَعْنَابًا
اور انگور ہیں اور خصوصیت انکی واسطے فضیلت کے ہی وَكَوَاعِبَ اور جوان عورتیں نار پستان کہ جنکی چھاتیاں ابھری ہوئی ہوں أَتْرَابًا ہم عمر اور ہمشکل
اور کہتے ہیں کہ بہشت میں سب مرد اور عورت ایسی ہونگے کہ جیسے تینتیس برس کی عمر کا آدمی ہوتا ہی وَكَأْسًا اور پیالے ہونگے انکے واسطے دِهَاقًا چھلکتے ہوئے کہ بھرے
ہونگے شراب سے لَّا يَسْمَعُونَ فِيهَا نہ سنینگے وہ بیچ اُس بہشت کے لَغْوًا بیہودہ بات کو وَلَا كِذَّابًا اور نہ جھوٹ کو اور کہتے ہیں کہ مراد اس سے یہ ہی کہ نہ سنینگے

ع ۱ ۳ ۱

شراب پیوینگے اور کسی بہشت میں بات بیہودہ کو اور دروغ کو جیسے کہ دنیا کی شراب کو نوش کرکے بکتے ہیں اور بیہودہ باتیں کرتے ہیں اور آپسمیں جنگ کرتے ہیں اور ابن عباس نے فرمایا ہے کہ
مراد ان للمتقین مفازا سے سورہ عم یتساءلون میں علی ابن ابیطالب ہے اور ابن عباس نے قسم کھائی ہے کہ واللہ وہ سردار ہے ہر متقی کا اور رستگاری پانیوالے کا **جزاء**
بدلا دیئے گئے ہیں وہ متقی ان نعمتوں کو بدلا دینا **من ربک** پروردگار تیری کی جانب سے موافق وعدہ کے اور جزاء مفعول مطلق ہے فعل محذوف کا **عطاء**
بخشش سے یہ بدل ہے جزا سے اور یا مفعول مطلق ہے فعل محذوف کا اور تقدیر اسکی عطاہم عطاء ہے یعنی بخشا انکو بخشنا **حسابا** کافی اور وافی ہو موافق اعمال انکے
**رب السموت** پروردگار آسمانوں کا یہ بدل ہے من ربک سے اور اہل حجاز اور ابو عمرو نے رب کو مرفوع پڑھا ہے مبتدا مقرر کرکے اور باقیوں نے مجرور پڑھا ہے
پہلے رب کی صفت تجویز کرکے یعنی پروردگار تیرا پروردگار آسمانوں کا ہے **والارض** اور زمین کا **وما بینہما** اور اس چیز کا کہ درمیان ان دونوں کے ہے **الرحمن**
خدا بخشنے والا ہے اور عاصم اور ابن عامر اور یعقوب اور سہل نے اسکو مجرور پڑھا ہے پہلے رب کی صفت ٹھہرا کر اور باقیوں نے مرفوع پڑھا ہے خبر رب السموت کی اور وہ لیا ہے خدا بخشش کا **لا
یملکون** نہ مالک ہونگے باشندے آسمان اور زمین کے **منہ** اس خدا سے **خطابا** بات کرنیکو یعنی قدرت نہوگی کسیکو کہ اس سے کوئی بات کرے اور یا زبان کھولے
شفاعت کیواسطے کہولے مگر اسکی اذن سے اور مجال کسیکو نہوگی کہ اسکی ثواب اور عذاب پر کوئی اعتراض کرے اسواسطے کہ سب اسکے بندے اور مخلوق ہیں اور غلاموں کا کیا مقدور ہے کہ اپنی
آقا اور مالک پر اعتراض کریں اور یہ ذکر بہتر ہونیکا ہے کہ **یوم یقوم الروح** جسدن کہ کھڑی ہو روح **والملائکۃ** اور فرشتے **صفا** صف باندھکر
یہ حال واقع ہوئے اور روح ایک فرشتہ ہے کہ وہ جبرئیل اور میکائیل سے بھی زیادہ بزرگ ہے اور کہتے ہیں کہ خلقت میں اس سے بڑا کوئی نہیں ہے اور رسولخدا صلعم کے ہمراہ وہ
رہتا تھا اور بعد حضرت کے ائمہ ہدیٰ کے ہمراہ اور اسکی بزرگی کی جہت سے اسکو ذکر علیحدہ کیا ہے اور کہتے ہیں کہ وہ تنہا ایک صف میں کھڑا ہوگا اور باقی کے فرشتے باوجود اس
کثرت اور بزرگی جسم کے ایک صف میں کھڑے ہونگے اور بزرگی اور بڑی خلقت میں وہ سب کے برابر ہے اور کہتے ہیں کہ مقام روح کا چوتھا آسمان ہے اور ہر روز وہ بارہ ہزار
تسبیح کہتا ہے اور ہر تسبیح سے ایک فرشتہ پیدا ہوتا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد روح سے آدمیونکی ارواح ہیں کہ درمیان دو نفخہ صور کے اور جسمونمیں داخل ہونے سے پہلے صف باندھکر
کھڑی ہونگی اور ابن عباس سے روایت کرتے ہیں کہ یہودیوں نے رسولخدا سے پوچھا تھا کہ روح کیا چیز ہے فرمایا کہ ایک لشکر ہے خدا کے لشکروں میں سے کہ وہ فرشتوں کی جنس سے نہیں
ہیں اور منہ اور ہاتھ اور پاؤں بھی ہیں اور کچھ کھاتے بھی ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد روح سے جبرئیل ہے کہ ہمراہ ملائک کے ایک صف میں کھڑا ہو اور ملائکہ دوسری صف باندھکر
کھڑی ہونگی **لا یتکلمون** نہ کلام کرینگے شفاعت وغیرہ کے مقدمہ میں **الا من اذن لہ الرحمن** مگر وہ شخص کہ اذن دیا ہوگا واسطے اسکے
خدا نے کہ گنہگاروں کی شفاعت کرے **وقال صوابا** اور کہا ہو اس شخص نے نیک بات کو کہ وہ لا الہ الا اللہ ہے یعنی خدا کے ایک جاننے والے ہوں وہ لوگ جیسے کہ مؤمنین
اور ملائکہ اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ واللہ شفاعت کے واسطے ہم بھی اذن دیئے گئے ہیں قیامت کے روز اور نیک بات کہنے والے ہیں ہم راوی نے پوچھا کہ اے فرزند رسولخدا
کیا بات کہوگے تم فرمایا کہ بزرگی سے یاد کرینگے ہم پروردگار اپنے کو اور درود بھیجینگے ہم پیغمبر اپنے پر اور شفاعت کرینگے ہم اپنے شیعوں کے واسطے اور پروردگار ہمارا
رد نکریگا ہماری شفاعت کو **ذلک الیوم الحق** وہ روز حق ہے کہ واقع ہوگا اور اسکی ہونے میں کچھ شک نہیں ہے **فمن شاء اتخذ** پس جو شخص
چاہے پکڑے **الی ربہ** طرف پروردگار اپنے کے **مآبا** پھرنا ایمان اور طاعت کو اختیار کرکے **انا انذرنٰکم** تحقیق کہ ہمنے ڈرایا ہے تمکو کفار مکہ
**عذابا قریبا** عذاب نزدیک سے کہ وہ عذاب آخرت ہے اور قریب ہونا اسکا باعتبار یقینی واقع ہونے اسکے کے ہے اسواسطے کہ جو چیز کہ آئندہ ہونیوالی ہے وہ قریب ہے
**یوم ینظر المرء** جسدن کہ دیکھیگا آدمی **ما قدمت یداہ** اس چیز کو کہ آگے بھیجا ہے دونوں ہاتھوں اسکے نے یعنی جو عمل کہ اسنے کیا ہے اسکی جزا کو اسروز
دیکھیگا اور اعمال کو ہاتھوں کی طرف اسواسطے منسوب کیا ہے کہ اکثر اعمال ہاتھوں سے سرزد ہوتے ہیں اور کہتے ہیں کہ مراد آدمی سے اس جگہ کافر ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ عام ہے کافر ہو
یا مومن ہو پاوینگے اپنی اعمال کی جزا کو دیکھینگے کہ نیک عمل کی جزا بہشت ہے اور بد عمل کی جزا دوزخ ہے **ویقول الکافر** اور کہیگا کافر کہ **یا لیتنی** اے کاشکے میں
**کنت ترابا** ہوتا میں مٹی اور آدمی نہوتا میں اور آجکے روز خاک ہوتا کہ عذاب میں گرفتار نہوتا اور کہتے ہیں کہ قیامت کے روز زمین کو کھینچینگے مثل پوست کے اور تمام
حیوانات کو چرندونکو اور درندونکو اور پرندونکو اور زمین میں رہنے والونکو جمع کرینگے اسواسطے بدلا لینے کو کہ اگر کسی سینگ والے نے بے سینگ والیکو مارا ہوگا تو اسکا عوض اس سے
لیوینگے اور بعد اسکے انکو خدا تعالیٰ خاک کردیگا اور کافر جسوقت انکا یہ حال دیکھیگا تو آرزو کریگا کہ کاش میں بھی مثل ان حیوانات کے مٹی ہوجاتا اور بعضے کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ

ع ۲ ۱ ۲

حیوانات کو جمع کر کے انسے پوچھیگا کہ کون ہے پروردگار تمہارا وہ کہینگے کہ اللہ الرحمن الرحیم خدا تعالی بعد اسکے حیوانات سے کہیگا کہ ہمنے تمکو پیدا کیا تھا اور آدمیونکا تمکو
کیا تھا اور تمنے زندگی میں انکی فرمانبرداری کی اب تم خاک ہوجاؤ جیسے کہ پہلی اصل میں تم خاک تھے وہ سب خاک ہوجاینگے اور کفار جسوقت انکو دیکھینگے کہ خاک ہوگئے ہیں تو
افسوس سے کہینگے کاش ہم خوک ہوتے دنیا میں اور انکی روزی کھاتے اور آج قیامت کے روز خاک ہوجاتے کہ عذاب میں گرفتار نہوتے اور بعضی کہتے ہیں کہ مراد کافر سے ابلیس ہے کہ آدم پر عیب
لگاتا تھا کہ یہ خاک سے پیدا ہوا ہے اور اپنی تعریف کرتا تھا کہ میں آگ سے پیدا ہوا ہوں اور قیامت کے روز جو بزرگی اور مرتبہ آدم کا اور انکی اولاد مومنین کا دیکھیگا تو کہیگا کہ کاشکی میں مٹی ہوتا اور
آدم کے ساتھ نسبت رکھتا میں اور بعضی کہتے ہیں کہ ظالم جاہل متکبر قیامت کے روز کہیگا کہ کاشکے میں فقیر اور ذلیل اور عاجز مثل مٹی کے ہوتا اور ابن عباس سے کسی نے پوچھا کہ رسولخدا نے
علی کو کس واسطے ابوتراب فرمایا ہے کہا کہ اس واسطے کہ وہ صاحب زمین کا ہے اور حجت خدا کی ہے زمین کے رہنے والوں پر بعد رسولخدا کے اور واسطے اسکے ہے باقی رہنا زمین کا اور سکونت انکی طرف ہے
اور تحقیق سنا ہے مینے کہ رسولخدا فرماتے تھے کہ قیامت کے روز جسوقت دیکھیگا کافر بسبب اسکے کہ خدا تعالی نے انکے شیعونکے واسطے تیار کی ہے اور انکی قربت کو دیکھیگا کہ کاشکی میں مٹی
والا یعنی میں علی کی شیعو میں ہوتا اور یہی مراد ہے قول حقتعالی کے یالیتنی کنت ترابا **سورة النازعات** یہ سورہ مکی ہے اور آیتیں اسمیں چالیس ہیں اور حضرت صادق
علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو کوئی سورہ نازعات کو پڑھے وہ نہ مریگا مگر سیراب اور زندہ ہو کر نہ اٹھیگا مگر سیراب اور بہشت میں نہ داخل ہوگا مگر سیراب اور ابن عباس سے روایت ہے
کہ جو کوئی اس سورہ کی تلاوت کرے تو ثواب اسکا یہ ہوگا کہ اول عمر سے آخر تک نماز فرض میں مشغول رہا ہو اور ہر سال حج یا عمرہ بجا لایا ہو **بسم اللہ الرحمن الرحیم**

**والنازعات** قسم ہے ان فرشتونکی کہ جو کھینچنے والے ہیں جانیں کافرونکی **غرقا** باعتبار قوت اور سختی کے کہ باہر نکالتے ہیں انکی جانونکو بدن کے اندر سے اور
بالونکی جڑوں سے قہر اور غضب سے یہانتک کہ روح کو حلق تک لائیں اور چھوڑدیں کہ وہ پھر بدن میں پھیل جاوے اور پھر اسکو سختی سے کھینچیں **والناشطات** اور قسم ہے ان
فرشتونکی کہ نرمی سے نکالنے والے ہیں جانیں مومنین کی **نشطا** نرمی سے نکالنا یہانتک کہ بہت آسانی سے روحیں انکی بدنوں سے مفارقت کریں جیسے کہ کسی چیز پر سے ڈوری کو
کھولیں اور منقول ہے کہ کوئی مومن نہوگا مگر کہ وقت مرنیکے اسکو بہشت اور اسکے محل اور نعمتیں اسکی اسکو دکھلائیں اور وہ جسوقت اپنی جگہہ بہشت میں دیکھے تو نشاط اور خوشی تمام سے
اپنی جان دیوے اور کافرونکو بھی وقت مرنیکے انکی جگہہ دوزخ میں دکھلائیں اور قسم قسم کے عذابونکو تاکہ نہایت تنگی سے انکی جانونکو نکالیں اور بعضے والناشطات نشطا کے معنی بھی
سختی سے جان نکالنے کے کہتے ہیں اور مراد اس سے کافرونکی جانیں لیتی ہیں **والسابحات** اور قسم ہے فرشتوں تیرنیوالونکی **سبحا** تیرنے کرنے زمین پر اور زمین ہوا پر
اور دوڑانیوالے جلدی کے آسمان سے [illegible] واسطے تدبیر مصلحت [illegible] رہنے والونکی جیسے کہ غوطہ خور دریا میں غوطہ لگاتے ہیں **فالسابقات** پس آگے بڑھنے والے ہیں ارواح مومنین کو
ایکطرف بہشت کے اور یا پس سبقت کرنیوالے ہیں قوت کرنے میں **سبقا** سبقت کرنے فرمانبرداری میں اور انکی پہنچانے احکام خدا کے **فالمدبرات** پس تدبیر کرنیوالے ہیں
**امرا** کام میں اور دنیا کو یعنی جبرئیل کہ ہوا اور [illegible] پر موکل ہے اور لشکر اور میکائیل کہ باران سے تعلق رکھتا ہے اور اسرافیل کہ قضاؤں اور قدروں کو لیکر نازل ہوتا ہے
اور عزرائیل کہ ارواح کے نکالنے پر متعین ہے یہ سب اپنے کام میں سبقت کرتے ہیں اور دوڑتے ہیں اور یا وہ فرشتے مراد ہیں کہ تدبیر کرنیوالے عذاب دوزخ اور ثواب بہشت کے ہیں اور بعضے
کہتے ہیں کہ قسم ستارونکی کھائی ہے اور وہ بہت جلدی قطع مسافت کا کرتے ہیں اور مشرق سے طرف مغرب کے جاتے ہیں ایکبرج سے طرف برج دوسرے کی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ
مراد نازعات سے موت ہے کہ روحونکو بدنوں سے کھینچتی ہے اور جواب ان قسمونکا محذوف ہے اور وہ لتبعثن ہے یعنی قسم ہے ان امور مذکورہ کی کہ البتہ اٹھائے جاؤگے تم زندہ کرکے **یوم ترجف**
**الراجفة** جسدن کہ کانپنے والے کہ وہ زمین اور پہاڑ ہیں اور یہ پہلا صور کا ذکر ہے **تتبعها الرادفة** پیچھے آئیں اسکے پیچھے آنیوالے اور وہ آسمان اور ستارے ہیں کہ
بعد انکی شگافتہ ہوجاوینگے اور دونوں صور کے بیچ میں چالیس برس کا فاصلہ ہوا اور بعضے کہتے ہیں کہ راجفہ سے مراد قیامت ہے اور تتبعها الرادفة حال
واقع ہوا ہے یعنی جسوقت یہ حادثہ واقع ہو تو **قلوب یومئذ واجفة** دل اسروز لرزان و ترسان ہونگے کہ **ابصارها** آنکھیں ان دلوالونکی **خاشعة**
نیچی ہونیوالی ہونگی وحشت اور خوف سے اور واجفہ صفت قلوب کی ہے اور خاشعہ خبر اسکی ہے اور ابصارہا کا مضاف محذوف ہے یعنی صاحب آنکھیں کی اور ایسا نہیں ہوسکتا کہ واجفہ
صفت قلوب کی نہ ہو اسواسطے کہ اسصورت میں قلوب نکرہ ہے مبتدا نہو سکیگا **یقولون** کہتے ہیں وہ کفار انکار کرنیوالے قیامت کے دنیا میں جسوقت انسے کہا جاتا ہے کہ تم زندہ کئے جاؤگے کہ
**ءانا لمردودون** کیا تحقیق ہم البتہ پھیرے جائینگے **فی الحافرة** بیچ حالت پہلی کے یعنی ہمکو بعد مرنیکے کیا اسی حال پر جو ہم پہلے رکھتے تھے پھیرینگے اور حافرہ لیا گیا ہے
رجع فلان فی الحافرة سے یعنی رجوع کی فلانے نے بیچ حافرہ اپنی کے یعنی بیچ طریقہ اپنی کے وہ طریقہ کہ جسمیں آیا تھا اور کہتے ہیں وہ انکار کرنیوالے قیامت کے **ءاذا کنا** کیا

جسوقت ہوجائینگے ہم عِظَامًا ہڈیاں نَّخِرَةً پرانی بوسیدہ مثل خاک کے اسوقت ہم زندہ کیے اٹھائے جاوینگے اور اہل کوفہ نے ناخرہ پڑھا ہی قَالُوْا کہا انہوں نے یعنی
کافروں نے کہ اگر ایسا ہی ہو تو تِلْكَ یہ پھرنا ہمارا دوبارہ زندہ ہوکر اِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ اسوقت پھرنا نقصان والا ہی ہوگا واسطے ہمارے کیونکہ ہم ہمیشہ اسکو جھٹلاتے ہیں حقتعالی انکے
جواب میں فرماتا ہی کہ اسکا تعجب مت کرو کہ یہ ہماری قدرت کے نزدیک بہت آسان ہے فَاِنَّمَا هِيَ پس سوائے اسکے نہیں کہ وہ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ ڈانٹنا ایک ہے یعنی ایک
پھونک لگانی اسرافیل کی ہی کہ تمام خلائق اس سے زندہ ہوجاوینگے اور یہ دوسری بار صور پھونکنے کا ذکر ہے پس جسوقت دوسرا صور پھونکا جاویگا تو فَاِذَا هُمْ پس اسوقت وہ آدمی
وغیرہ بِالسَّاهِرَةِ بیچ زمین سفید برابر کے ہونگے زندہ ہوکر بعد مرنیکے اور کہتے ہیں کہ ساہرہ اس زمین کا نام ہے کہ جو نزدیک بیت المقدس کے ہے جبل اریحا کی نواح میں اسی زمین پر
حشر ہوگا خدا تعالی اسکو کشادہ کریگا جسقدر چاہیگا اور بعضے کہتے ہیں کہ خدا تعالی زمین ساہرہ کو پیدا کریگا چاندی سے اور طول و عرض اسکا چالیس حصہ زیادہ ہوگا
اور خدا تعالی رسول خدا صلعم کی تسلی کیواسطے حضرت موسی کا اور فرعون کا حال بیان کرتا ہے چنانچہ فرماتا ہی کہ هَلْ اَتٰىكَ کیا آئی ہے تیرے پاس یہ استفہام تقریری
ہے یعنی آئی ہے تیرے پاس اے محمد صلعم حَدِيْثُ مُوْسٰى بات موسی کی اِذْ نَادٰىهُ رَبُّهٗ جسوقت کہ پکارا اسکو پروردگار اسکے نے بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ
بیچ جنگل پاک کے کہ نام اسکا طُوًى طوی ہے یعنی یہ کفار جو تجھکو جھٹلاتے ہیں اور قیامت کا انکار کرتے ہیں موسی کا حال فرعون سے سنکر تجھکو تسلی ہو جاویگی اور آپ
یاد کر تو کہ جسوقت پکارا پروردگار تیرے نے موسی کو جنگل پاک طوی میں اور کہا موسی سے کہ اِذْهَبْ اِلٰى فِرْعَوْنَ جا تو طرف فرعون کے اِنَّهٗ طَغٰى تحقیق کہ
وہ حد سے گزر گیا ہی تکبر اور کفر میں فَقُلْ پس کہہ تو اسکو نرمی اور نیک خلق سے کہ هَلْ لَّكَ کیا واسطے تیرے رغبت ہی اِلٰٓى اَنْ تَزَكّٰى طرف اسکے کہ پاک ہو تو کفر
اور شرک سے اور کلمہ لا الٰہ الا اللہ کا اعتقاد کرے تو وَاَهْدِيَكَ اور راہ دکھلاؤں میں تجھکو اِلٰى رَبِّكَ طرف پروردگار تیرے کے فَتَخْشٰى پس ڈرے تو عذاب خدا سے اور
پرہیز کرے تو سرکشی سے اور نافرمانی سے اور اسمیں اشارہ ہی طرف اس امر کے کہ خوف بدون معرفت خدا کے حاصل نہیں ہوتا ہی اور جو کوئی خدا سے ڈرتا ہی وہ امر خیر میں مشغول رہتا ہی
اور جو کوئی خدا سے نہیں ڈرتا ہی وہ اعمال بد سے نہیں پرہیز کرتا ہی اور منقول ہی کہ خدا تعالی نے موسی کو فرمایا کہ تو جا اور فرعون سے نرمی سے کلام کر اور طرف حق کے اسکو ہدایت کر
اگرچہ میں جانتا ہوں کہ وہ قبول نکریگا موسی علیہ السلام نے عرض کی کہ خداوندا اس صورت میں اسکے پاس جانے سے کیا فائدہ ہی فرمایا کہ اسواسطے کہ تاکہ حجت اسپر تمام ہو اور قیامت کے روز وہ کہے
تو نے میرے پاس کسکو پیغمبر کرکے کیوں نہ بھیجا حضرت موسی یہ سنکر فرعون کے پاس گئے اور پیغام خدا کا پہنچایا فرعون نے معجزہ طلب کیا فَاَرٰىهُ پس دکھلایا اسکو الْاٰيَةَ
الْكُبْرٰى معجزہ بڑا اور وہ عصا تھا کہ سانپ بن گیا تھا اور کہتے ہیں کہ ہاتھ کو بھی روشن کرکے دکھلایا اور دونوں کو ایک آیت فرمایا پس حضرت موسی نے معجزہ دکھلایا
فَكَذَّبَ پس جھٹلایا فرعون نے موسی کو پیغمبری کے دعوے میں وَعَصٰى اور نافرمانی کی خدا کی معجزہ دیکھنے کے بعد اور کہا کہ یہ جادو ہے ثُمَّ اَدْبَرَ پھر پشت
پھیری موسی کی طرف سے اور اسکی فرمانبرداری سے انکار کیا يَسْعٰى جسوقت کہ کوشش کرتا تھا موسی کے امر باطل کرنے میں فَحَشَرَ پس جمع کیا ان آدمیوں کو جو کہ اسکے
فرمانبردار تھے فَنَادٰى پس آواز دی انکو فَقَالَ پس کہا کہ اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى میں ہوں پروردگار تمہارا کہ بہت بلند اور بزرگ زیادہ ہوں سب سے معبودوں
کے جو میری صورت کے تم نے بت بنائے ہیں اسواسطے کہ میں جسکو چاہتا ہوں ضرر پہنچا سکتا ہوں اور مجھکو کوئی ضرر نہیں پہنچا سکتا ہی پس کوئی خدا مجھسے زیادہ بلند نہوگا اور
کہتے ہیں کہ جسوقت فرعون نے اژدہا کو دیکھا تو اپنی قوم میں پناہ لایا اور کہا کہ انا ربکم الاعلی مجھکو اس اژدہا سے بچاؤ لیکن ایسے جاہل تھی اس قوم کے آدمی کہ یہ
نہ سمجھے کہ جو شخص کہ اژدہا سے خوف کرتا ہی وہ اپنے مثل کے آدمیوں سے فریاد کرتا ہی وہ خدا کیونکر ہوگا اور بعضے کہتے ہیں کہ جسوقت فرعون نے موسی کے معجزے دیکھے تو الزام اٹھایا اور
چاہا کہ عاجزی اسکی قوم پر ظاہر نہو اسواسطے ایک حیلہ کھڑا کیا اور کہا کہ اگر بالفرض میرے سوائے کوئی اور بھی خدا ہی جیسے کہ گمان موسی کا ہی لیکن میں اس سے زیادہ بلند ہوں
اسواسطے کہ رسول اسکا موسی ہی کہ ہمیشہ بھوکا اور ننگا رہتا ہے اور ایک ٹوپی اسکے سر پر ہے اور ایک لاٹھی اسکے ہاتھ میں ہے اور جوتیاں اسکے پاؤں میں ہیں ننگے پیر چلتا ہے کوئی گھوڑا
رکھتا ہے نہ اسکے پاس کوئی غلام ہے اور نہ کوئی لشکر ہے اور میرے رسول ریشمی لباس پہنے ہوئے ہیں رعب و دبدبہ اور شوکت سے گھوڑوں پر سوار رہتے ہیں اور چاندی و سونے کے تختوں میں اور
بڑے مالدار ہیں اور خادم اور نوکر اور چاکر بہت سے رکھتے ہیں پس یہ بھی رتبہ میرا اور موسی کے خدا کا دریافت کرنا چاہئے اور میں بیشک اس سے زیادہ عزت رکھتا ہوں فَاَخَذَهُ
اللّٰهُ پس پکڑا اسکو فرعون کو خدا نے نَكَالَ الْاٰخِرَةِ عذاب آخرت میں کہ وہ جلانا ہی وَالْاُوْلٰى اور عذاب دنیا میں کہ وہ غرق کرنا ہی اور نکال مصدر موکد ہے
فعل محذوف کا اور تقدیر اسکی نکلہ اللہ نکال الآخرۃ ہی اور نکال تنکیل کے معنی میں ہے اور ابن عباس سے اسکے معنی میں روایت ہے کہ دو کلمے کہ منہ سے نکلے اسکو عذاب کیا کلمۃ الاخری

انا ربکم الاعلیٰ ہی اور کلمہ اولی ما علمت لکم من الٰہ غیری اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ درمیان کہنے ان دو کلموں کے چالیس برس کا فاصلہ تھا اور بعضے بیس سال
کہتے ہیں اور ابن عباس سے روایت بیان کی ہی کہ موسیٰ نے مناجات کی کہ ای پروردگار میرے تو نے فرعون کو چالیس برس تک مہلت دی یہانتک کہ اسنے انا ربکم الاعلیٰ کہا اور
تیری رسولوں کو اسنے جھٹلایا حق تعالی نے وحی کی کہ وہ خلق نیک رکھتا تھا اور لوگوں کی حاجتیں روا کرتا تھا اور اپنی درگاہ سے انکو منع نہیں کرتا تھا اس سبب سے چاہا کہ اسکا بدلا
اسکو ہمیں دنیا میں عطا کروں اس سبب سے میں نے اسکو مہلت دی تاکہ دنیا کے فائدہ سے محظوظ ہو اور فرماتا ہی خدا کہ اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ تحقیق کہ بیچ اسکی یعنی فرعون کے عذاب دینے میں
لَعِبْرَةً البتہ نصیحت ہے لِّمَنْ یَّخْشٰی ؏ واسطے اس شخص کے کہ خوف کرے اور نافرمانی سے خوف کر کے فرمانبرداری کو اختیار کرے اور اب حق تعالی اٰگے جھٹلانے والوں
قیامت کے اپنی قدرت کو بیان کرتا ہی کہ ءَاَنْتُمْ کیا تم ای انکار کرنیوالو حشر کے اور دوبارہ زندہ ہونیکے اَشَدُّ زیادہ سخت ہو خَلْقًا باعتبار پیدائش کے
اَمِ السَّمَآءُ یا آسمان کہ اسقدر بڑا ہی اور وہ زیادہ سخت ہی اور تم جانتے ہو کہ آسمان خدا کا پیدا کیا ہوا ہے پس وہ کیونکر قادر نہو کہ دوسری بار تمکو پیدا کرے اور اب
آسمان کے پیدا کرنیکی کیفیت کو بیان کرتا ہی کہ بَنٰهَا بنایا اسکو اس طریق سے کہ رَفَعَ سَمْكَهَا بلند کیا چھت اسکی کو کہ وہ زمین سے پانسو برس کی راہ اونچی ہے
فَسَوّٰهَا پس درست و برابر کیا اسکو کہ کسیطرح کا خلل اور تفاوت اسمیں نہیں ہے اور ستاروں سے اسکو آراستہ کیا وَاَغْطَشَ اور تاریک کیا لَيْلَهَا
رات اسکی کو وَاَخْرَجَ اور باہر نکالا ضُحٰهَا روشنی آفتاب اسکے کو اور مراد اس سے دن ہے اور رات کو اور دن کو آسمان کیطرف اس واسطے منسوب کیا ہی کہ انکا پیدا ہونا
اسکی حرکت سے ہی اس واسطے کہ رات آفتاب کے غروب سے ہوتی ہی اور دن اسکے طلوع سے ہوتا ہے اور وہ فلک کی حرکت سے تعلق رکھتے ہیں وَالْاَرْضَ بَعْدَ ذٰلِكَ اور
زمین کو بعد اسکی یعنی پیدا کرنے آسمان کے دَحٰىهَا بچھایا اسکو پانی پر واسطے آرام خلائق کے اور بعضے علما کہتے ہیں کہ پیدا کیا ہی زمین کو پہلے آسمان سے اور بچھایا ہے
اسکو بعد اسکی اور روایت میں بھی آیا ہی اَخْرَجَ مِنْهَا مَآءَهَا تحقیق نکالا اس زمین سے پانی اس زمین کے کو کہ چشمے اسمیں جاری کیے اور اخرج سے پہلے قد کا لفظ مقدر ہے
اس واسطے حرف عطف کا اسپر نہیں آیا اور کہتے ہیں کہ وہ حال واقع ہوا ہی وَمَرْعٰىهَا اور نکالا چراگاہ اسکی کو اور گھاس اسکی کو وَالْجِبَالَ اَرْسٰىهَا اور پہاڑوں کو
مضبوط اور پایدار کیا ہی اور جبال ویسے ہی ہیں جیسے پہلے اس سے ارض ہے دونو مفعول فعل مضمر کے ہیں کہ تفسیر کرتا ہی اس فعل کی مابعد مفعول کا اور خدا تعالی نے زمین کو بچھایا ہی
اور پہاڑوں کو مضبوط کیا ہی اور چراگاہ کو اور چشموں کو ظاہر کیا ہی مَتَاعًا لَّكُمْ واسطے فائدہ تمہارے کے وَلِاَنْعَامِكُمْ اور واسطے فائدہ چوپایوں تمہارے کے اور متاعا
مفعول لہ واقع ہوا ہے اور حق تعالی نے قیامت کے صحیح اور ثابت ہو جانے پر یہ دلیل بیان کی ہے اور اب قیامت کا ذکر کرتا ہی کہ فَاِذَا جَآءَتِ الطَّآمَّةُ الْكُبْرٰى
پس جس وقت کہ آئیگی بلا بڑی کہ وہ قیامت ہے اور سب بلاؤں پر وہ غالب ہے کہ کوئی بلا اسکی برابر نہیں ہے پس وہ واقع ہوگی یَوْمَ یَتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ جسدن کہ یاد کرے
آدمی مَا سَعٰى جو کچھ کہ کوشش کی ہی یعنی جو عمل کہ اسنے دنیا میں کیے تھے وہ اسکو سب یاد آجائینگے جسوقت نامہ اعمال اسکو دیا جائیگا اور سب آدمی اسپر حسرت اور
افسوس کرینگے بدکار تو اس واسطے کہ اعمال نیک کیوں نہ کیے اور نیک آدمی اس واسطے کہ اعمال نیک زیادہ کیوں نہ کیے وَبُرِّزَتِ الْجَحِیْمُ اور ظاہر کیا جائیگا دوزخ لِمَنْ
یَّرٰى ؏ واسطے اس شخص کے کہ دیکھے یعنی ایسا ظاہر ہوگا کہ جو دیکھ سکتا ہی وہ اسکو دیکھیگا اور میدان حشر میں جمع کیے سبکا حساب کیا جائیگا اور موافق عمل کے
ہر ایک کو جزا ملیگی فَاَمَّا مَنْ طَغٰى پس لیکن جو شخص کہ حد سے گزرا ہی اور ایمان کو اسنے اختیار نہیں کیا ہی وَاٰثَرَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا اور اختیار کیا ہی اسنے زندگانی
دنیا کو آخرت پر کہ اس سبب سے آخرت کیواسطے کوئی عمل نہ کیا اور اخلاق نیک کو اختیار کر کے فَاِنَّ الْجَحِیْمَ پس تحقیق دوزخ هِیَ الْمَاْوٰى وہ جگہ رہنے
کی ہی اس شخص کیواسطے اور الف لام اسمیں قائم مقام مضاف الیہ کے ہے اور تقدیر اسکی ہی ماواہ ہے یعنی وہ دوزخ جگہ حد سے گزرنیوالے کی ہی وَاَمَّا مَنْ خَافَ اور
لیکن جو شخص کہ خوف کرے مَقَامَ رَبِّهٖ کھڑے ہونے نزدیک پروردگار اپنے کو یعنی مقام عتاب پروردگار اپنے سے ڈرے اور اس سبب سے اعمال نیک بجا لایا ہو اور گناہوں سے
پرہیز کیا ہو وَنَهَى النَّفْسَ اور منع کیا ہو نفس کو عَنِ الْهَوٰى ؏ خواہش حرام سے اور نالائق کاموں سے تو فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِیَ الْمَاْوٰى ؏ پس تحقیق
بہشت وہ جگہ رہنے کی ہے اسکی واسطے اور کہتے ہیں کہ یہ آیت اس شخص کی شان میں ہے کہ جو تنہائی میں ارادہ گناہ کا کریگا اور اس گناہ کی کرنے پر قادر ہو لیکن بسبب خدا سے
خوف کرنے کے اس گناہ کو ترک کرے اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ جو شخص کہ جانتا ہی کہ خدا اسکو دیکھتا ہی اور اسکی کہنے کو سنتا ہی اور جو کچھ وہ عمل کرتا ہی اسکو جانتا ہی خواہ عمل
نیک ہو خواہ عمل بد ہو اور یہ امر اسکو عمل بد کرنے سے مانع ہو پس وہ شخص وہ ہی کہ ڈرا ہی مقام عتاب پروردگار اپنے سے اور منع کیا ہی نفس کو اسنے خواہش حرام سے اور اسکے

ع ۲۶ ۱ ۲

خطاب کرتا ہی کہ **یسئلونک** پوچھتی ہیں تجہسے ای محمد صلعم **عن الساعۃ** قیامت سے کہ **ایان مرسٰہا** کب ہے قائم ہونا اسکا یعنی کسوقت
میں خدا قائم کریگا قیامت کو **فیم انت** بیچ کس چیزکے تو ہی **من ذکرٰہا** یاد کرنے اسکے سے واسطے لوگوں کے اور بیان کرنے اسکی وقت سے واسطے انکے یعنی تو اسکی
وقت کو نہین جانتا ہی اور علم اسکا خدا ہی سی تعلق رکہتا ہے **الٰی ربک منتہٰہا** طرف پروردگار تیرے کی ہے مقام نہایت علم اسکی کا اور دوسرے کی علم کیطرف انتہا اسکی
نہین ہے کہ سوائے خدا کے اسکو کوئی نہین جانتا ہی اور حاصل اسکا یہی کہ لوگ تجہسے قیامت کے وقت کو پوچھتی ہین اور تو بسبب حرص ہونے کی جواب دینی مین بار بار ذکر اسکا کرتا ہی
اور حال یہ ہے کہ علم اسکا میرے ساتہ ہی خصوصیت رکہتا ہی اور مناسب نہین ہے کہ مین سوا میرے کسیکو مطلع کروں **انما انت** سوائے اسکی نہین کہ تو **منذر من**
**یخشٰہا** ڈرانیوالا ہی اس شخص کو کہ خوف کرے اس قیامت سے یعنی تو اسواسطے پیغمبر ہو کر لوگونکی پاس نہین گیا ہی کہ انکو قیامت کے وقت سی مطلع کرے کہ اسمین کچہہ
فائدہ انکی واسطے نہین ہے بلکہ تو اسواسطے بہیجا گیا ہی کہ انکو اسکی سختیوں اور ہولوں سے ڈرائے تاکہ وہ اس سے خوف کرکے عمال نیک بجالائین کہ انکی واسطے فائدہ ہوا اور
اسکی سختیوں سے محفوظ رہین اور ساتہ منذر کے تنوین پڑہا ہی بغیر اضافت کے اور ابو جعفر نے منذر کو تنوین سے پڑہا ہی لیکن اضافت ادا فرماتا ہی اپنے حبیب کو کہ **کانہم** گویا کہ وہ کفار **یوم یرونہا** جس دن
کہ دیکہینگے اس قیامت کو کہ جسکے لئے یہ نہین دیکہتے ہین تو جانینگے کہ **لم یلبثوا** نہین درنگ کی تہی یعنی نہین رہے دنیا مین **الا عشیۃ** مگر شام کو یکروز کے **او ضحٰہا**
یا چاشت کو اسکی کہ وہ ایک پہر دن چڑہنی کا وقت ہے یعنی قیامت کے دن کی ہول سے اپنی زندگانی کی مدت کو تہوڑا جانینگے اور جانینگے کہ نہین رہے ہین دنیا مین مگر ایک شام یا ایک
چاشت کے موافق اور اضافت ضحی کی عشیۃ کیطرف اسواسطے ہوئی ہے کہ دونو ایکروز مین سے ہین اور تاکہ دلالت کرے وہ اس امر پر کہ وہ جانین کہ دنیا مین ایکروز کامل بہی
نہین رہے ہین بلکہ ایک ساعت رہے ہین کہ وہ وقت شام ہی یا وقت چاشت ہے **سورۃ العبس** اور اس سورہ کو سورہ سفرہ بہی کہتی ہین اور یہ بیس
سو بیالیس ہین اور یہ سورہ مکی ہی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ جو کوئی سورہ عبس و تولی کی او سورہ اذا الشمس کورت کو پڑہے تو وہ بہشت کی دستان خدا مین سے ہوا اور
اسکی عنایت کے سایہ مین ہمیشہ ہی اور اسکے درگاہ کے مقربونمین سے ہو **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** لوگ کہتے ہین کہ عبد اللہ بن ام مکتوم کہ اندہی تہے
رسولخدا کے پاس کچہہ پوچہنے آئے اور اسوقت رسولخدا صلعم کے پاس اشراف قریش کے مثل ابوجہل بن ہشام اور عباس بن عبد المطلب اور ولید بن مغیرہ اور امیہ بن خلف
اور عتبہ بن ربیعہ اور برادر اسکا شیبہ بن ربیعہ اور سوا انکی حاضر تہے اور وہ حضرت انکی مسلمان ہو جانیکی امید پر انسے مشورہ کرتے تہی اور رغبت انکی مسلمان ہو جانیکی
طرف بہت تہی تو انکی طرف بالکل متوجہ ہو رہے تہی اور انکو اسلام کیطرف بلاتے تہی اور عبد اللہ ابن ام مکتوم کو معلوم نتہا کہ وہ حضرت لوگونکی ہدایت کرنیمین مشغول ہین اسواسطے انسے
حضرت سے عرض کی کہ یا رسولخدا جو کچہہ تمکو خدا نے سکہلایا ہے وہ میرے روبرو پڑہو اور مجہکو سکہلاؤ اور رسولخدا نے اس سبب سے کہ عبد اللہ نے انکا قطع کلام کیا اور اس
جہت سے کہ ایسا نہو کہ اشراف قریش کہنے لگین کہ انکی پیروی کرنیوالے کمرو اور سفلہ اور فقراء ہین اس سے کراہیت کرکے روئے مبارک اپنی طرف سے پہیر لیا جبرئیل امین خدا
کیطرف سے یہ آیت لائی **عبس** ترش روئی کی **وتولّٰی** اور منہ پہیر لیا **ان جاءہ الاعمٰی** اس سے کہ آیا انکی پاس اندہا کہ وہ عبد اللہ بن ام مکتوم ہے
**وما یدریک** اور کس چیز نے جتلایا تجہکو حال اسکا یعنی کیا جانے تو **لعلہ یزّکّٰی** شاید کہ وہ پاک ہووے گناہوں سے بسبب تعلیم کے احکام کرنے
احکام خدا کے **او یذّکّر** یا نصیحت پکڑے کلام حق کو سنکر **فتنفعہ الذکرٰی** پس نفع بخشے اسکو نصیحت دینا پس تو کسواسطے اس سے منہ پہیرتا ہی **اما من**
**استغنٰی** لیکن جو شخص کہ بے پروا اور تونگر ہی **فانت لہ** پس تو واسطے اسکے **تصدّٰی** متوجہ ہوتا ہی اور پیش آتا ہی **وما علیک** اور نہین ہے اوپر
تیری کوئی گناہ **الا یزّکّٰی** اس سے کہ نہ پاکیزہ ہووے وہ اندہا کہ وہ ایمان لائے **واما من جاءک** اور لیکن جو شخص کہ آیا تیری پاس کہ وہ **یسعٰی**
دوڑتا ہی علم کی طلب مین یعنی عبد اللہ بن ام مکتوم **وہو یخشٰی** اور وہ ڈرتا ہی خدا سے یا کفار کی اذیت سی تو **فانت عنہ تلہّٰی** پس تو اس سے غافل ہوتا ہی
یعنی منہ پہیرتا ہی تو اس سے اور کہتی ہین کہ جبرئیل ان آیتوں کو پڑہتے تہی اور رنگ مبارک حضرت کے چہرے کا متغیر ہوتا تہا اور بدلتا تہا اور کہتے ہین کہ بعد اسکی حضرت ہمیشہ رویا
کرتے اور نزدیک تہا کہ دیواروں مین اپنے سر مبارک کو مارین اور کہتی ہین کہ بعد اسکے رسولخدا صلعم عبد اللہ بن ام مکتوم کے پیچہے روانہ ہوئے اور انکو مسجد مین لاکر اپنی چادر پر
بٹہلایا اور انکی بہت تعظیم کی اور بہت مہربانی انپر فرمائی اور جسوقت انکو کبہی دیکہتے تو فرماتے کہ مرحبا ہی وہ شخص کہ عتاب کیا ہی خدا نے مجہپر جسکی سبب سے کیا تیری کوئی حاجت
ہی اور دو بار انکو اپنی طرف سے مدینہ مین خلیفہ بنایا جسوقت جہاد کو تشریف لیگئے اور بعد اسکی حضرت نے کبہی ترش روئی کسیکے ساتہ نکی یہ مضمون مخالفین کی تفسیر کا ہی اور یہ بالکل

سورۃ العبس

ع ۲۲

مخالف ہے تعظیم اور دانب نبوت کے اور یہ آیت ہرگز دلالت نہیں کرتی ہے کہ مراد اس آدمی ترشروئی کرنیوالے سے رسولخدا ہیں اور ایسا کیونکر ہوسکتا ہے کہ خدا تعالیٰ تو انکی شان میں فرمائے کہ انک لعلی خلق عظیم اور وہ ترشروئی کریں اور منہ پھیر لیویں اور ایسا کوئی پیغمبر نہیں گذرا ہے کہ فقیروں سے تو منہ پھیرے اور دولتمندوں کی طرف متوجہ ہوویں جبکہ سید المرسلین اور افضل النبیین ہو وہ کیونکر ایسی کج خلقی فقیروں سے اور اہل مال کی طرف رغبت کریگا اور حضرت نے فرمایا ہے کہ میں اسواسطے آیا ہوں تاکہ اخلاق کو تمام کروں پس جس وقت کہ حضرت کا پیغمبر ہونا اسواسطے ہے تو انکی خلاف کیونکر کرینگے یہ مضمون تراشا ہوا لوگوں کا سراسر مخالف ہے حضرت کی چلن کے بلکہ حضرت کے غلاموں کی چلن کے مخالف ہے اور حضرت کی اخلاق کی رو سے یہ باتیں پہلی اس سے وانک لعلی خلق عظیم کی تفسیر میں گذر گئی ہیں پس معلوم ہوا کہ وہ شخص عبداللہ سے ترشروئی کرنیوالا حضرت کی غیر تھا چنانچہ حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ یہ آیت نازل ہوئی ہے بنی امیہ میں سے ایک شخص کے حق میں کہ وہ رسولخدا صلعم کے پاس بیٹھا تھا اور عبداللہ بن ام مکتوم آیا اور حضرت کے پاس بیٹھا اور اس شخص نے عبداللہ سے نفرت کی اور ترشروئی کرکے انکی طرف سے منہ پھیر لیا خدا تعالیٰ یہ آیت نازل کی اور قمی نے اپنی تفسیر میں لکھا ہے کہ وہ عثمان تھا کہ جسکے حق میں یہ آیتیں نازل ہوئی ہیں اور جسکی سبب سے نازل ہوئی ہیں وہ عبداللہ بن ام مکتوم ہے اور وہ موذن رسولخدا کا تھا اور اندھا تھا ایک روز رسولخدا کے پاس آیا اور حضرت کی پاس صحابہ حضرت کے بیٹھے تھے اور وہاں عثمان بھی بیٹھے تھے رسولخدا نے عبداللہ کو عثمان پر مقدم کرکے بٹھایا عثمان نے عبداللہ کیطرف سے ترشروئی کی اور منہ پھیر لیا خدا تعالیٰ نے انکی حق میں یہ آیتیں نازل کیں اور اگر یہی سو آیت فرض کیا جاوے تو اس سے بھی خطا حضرت کی اور گناہ حضرت کا ثابت نہیں ہوتا ہے اسواسطے کہ حضرت کا منہ پھیر لینا اس جہت سے تھا کہ عبداللہ نے کلام کو حضرت کے قطع کیا تھا اور یہ سنی ہیں کہ یہ تامل نہیں کیا کہ شاید حضرت کسیکی طرف مشغول ہوں اور موقع حضرت سے کلام کرنیکا نہو اور یہ انکی فقیری کی جہت سے حضرت نے ہرگز منہ نہیں پھیرا تھا اور ترشروئی جو حضرت کی تھی اسکا کچھ گناہ نہیں ہے اسواسطے کہ اندھے کے ساتھ ترشروئی اور کشادہ روئی دونوں برابر ہیں **كَلَّا** نہیں نہیں یعنی نہ ایسا کہ ترشروئی کی جاوے اور منہ پھیر لینا چاہیے **إِنَّهَا** تحقیق کہ وہ آیتیں قرآن کی **تَذْكِرَةٌ** نصیحت ہیں خلقت کیواسطے جو کوئی چاہے رسولخدا سے انکو سنے اور انسے نصیحت پکڑ کے انپر عمل کرے **فَمَنْ شَاءَ ذَكَرَهُ** پس جو شخص چاہے یاد کرے اور حفظ کرے انکو سنکر اور جو کوئی رسولخدا کے پاس آوے اسواسطے اس سے ترشروئی نکرنی چاہیے اور ضمیر ذکرہ کی قرآن کیطرف پھرتی ہے اور وہ آیتیں یا قرآن لکھے ہوئے اور ثابت ہیں **فِي صُحُفٍ** بیچ صحیفوں جو کہ لوح محفوظ میں ہیں یا پہلی انبیاء کے صحیفوں میں کہ **مُكَرَّمَةٍ** بزرگ کئے گئے ہیں وہ صحیفے نزدیک خدا کے **مَرْفُوعَةٍ** بلند قدر کئے گئے ہیں یا یہ اٹھائے گئے ہیں ساتویں آسمان پر **مُطَهَّرَةٍ** پاک کئے گئے ہیں نجاستوں سے اور شیاطین کی آلودگیوں سے اسواسطے کہ نہیں چھوتے ہیں انکو مگر ہاتھ پاکیزوں کے کہ وہ ملائکہ ہیں چنانچہ فرماتا ہے کہ **بِأَيْدِي سَفَرَةٍ** ساتھ ہاتھ لکھنے والوں کے یعنی ملائکہ انکو لکھتے ہیں یا خدا کا پیغام پہنچانیوالے رسولوں کے کہ وہ بھی ملائکہ ہیں انکو لکھتے ہیں کہ مراد اس سے قاری قرآن کے ہیں کہ جو انکو پڑھتے ہیں اور انپر عمل کرتے ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ وہ حافظ قرآن کے ہیں جو کہ انپر عمل کرتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد اس سے اصحاب رسولخدا ہیں **كِرَامٍ** بزرگ ہیں لکھنے والے انکی کہ وہ ملائکہ ہیں یا انبیاء اور ائمہ ہدیٰ ہیں **بَرَرَةٍ** نیک اور متقی ہیں وہ لکھنے والے انکے اور اب خدا انکی جھٹلانیوالوں کا حال بیان کرتا ہے کہ **قُتِلَ الْإِنْسَانُ** ہلاک کیا جاوے اور رحمت خدا سے دور کیا جاوے آدمی کافر **مَا أَكْفَرَهُ** کیا کافر ہے وہ یہ فعل تعجب ہے اور مراد آدمی سے امیہ بن خلف ہے اور تعجب انکی زیادتی کفر میں ہے یعنی کس چیز نے کافر کیا انکو اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد اس سے عتبہ بن ابی لہب ہے یعنی کونسی چیز باعث کفر کی جانب والی ہوئی اور انکو کافر کیا اور وہ ہرگز نظر نہیں کرتا ہے اسمیں کہ **مِنْ أَيِّ شَيْءٍ خَلَقَهُ** کس چیز سے پیدا کیا ہے انکو خدا نے یہ حقارت انکی ہے جو کہ خدا بیان کرتا ہے چنانچہ فرماتا ہے کہ **مِنْ نُطْفَةٍ** نطفہ سے یعنی آب اندک منی سے **خَلَقَهُ** پیدا کیا ہے انکو **فَقَدَّرَهُ** پس اندازہ کیا انکو کہ انکی عضا اور صورت اور ہیئت بنائی اور انکو حواس بخشے **ثُمَّ السَّبِيلَ يَسَّرَهُ** پھر راستہ آسان کیا اسکا شکم سے باہر نکلنے کو کہ نکلنے کے مقام کو الہام کیا وہ کشادہ ہوگیا اور الٹا کرکے انکو باہر نکالا سر کیطرف سے اور نصب سبیل کا فعل مقدر کی جہت سے ہے کہ جسکی تفسیر یسرہ ہے اور بعد پیدا ہونے کے انکی پرورش کیا یہانتک کہ جوان ہوا اور راستہ خیر اور شر کا انکو بتلایا پس ایمان نہ لایا وہ اپنی جہالت سے اور یا یہ کہ انسان عام کیواسطے یہ آیت ہے یعنی پھر راستہ ہدایت کا آسان کیا انکی واسطے پس وہ انسان یا تو ایمان لایا بعد ہدایت کے یا کافر رہا اپنی جہالت سے **ثُمَّ أَمَاتَهُ** پھر موت دی انکو بعد گذر جانے عمر کے **فَأَقْبَرَهُ** پس قبر میں رکھا انکو **ثُمَّ إِذَا شَاءَ** پھر جس وقت کہ چاہیگا خدا **أَنْشَرَهُ** زندہ کریگا انکو کہ وقت انکا خدا تعالیٰ کی مشیت کے متعلق ہے اور مانند النا بھی منقول ہے ہے کہ جسکے بعد حیات ابدی اور باقی لذتوں کا ہے اور قبر میں رکھنے سے حفاظت ہے درندوں سے بخلاف اور حیوانات کے **كَلَّا** نہیں نہیں

یہ کہا ہے کہ قیامت کا اور خدا کی نعمتوں کا جو کہ دنیا میں دی ہیں انکار کرنا چاہیے اور یا کلا معنی حقا ہے یعنی حقا کہ آدمی **لَمَّا يَقْضِ** نہیں ادا کیا ہے **مَآ اَمَرَهٗ** جو کچھ کہ حکم کیا ہے خدا نے اسکو کہ آدمی خدا تعالی کے حقوق کے عہدہ سے جیسا کہ چاہیے باہر نہیں ہو سکتا ہے سو حاصل یہ کہ آدمی تقصیر سے خالی نہیں ہے اور اب خدا تعالی اس نعمت کا ذکر کرتا ہے کہ آدمی اپنی زندگی میں ہمیشہ جسکا محتاج ہے چنانچہ فرماتا ہے کہ **فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ** پس چاہیے کہ نظر کرے آدمی عبرت کی آنکھ سے **اِلٰى طَعَامِهٖ** طرف کھانے اپنے کے **اَنَّا صَبَبْنَا الْمَآءَ صَبًّا** تحقیق ہمنے گرایا پانی کو ابر سے گرانا قطرہ قطرہ کرکے کہ کسیکو صدمہ اسکا نہ پہنچے **ثُمَّ شَقَقْنَا الْاَرْضَ** پھر پھاڑا ہمنے زمین کو **شَقًّا** پھاڑنا روئیدگیوں سے اور گھانسوں سے **فَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا** پس اگایا ہمنے بیچ اس زمین کے **حَبًّا** دانہ کو اناج کے کہ جسکو آدمی کھاتا ہیں مثل گندم اور جو کے **وَّعِنَبًا** اور درخت انگور کو **وَّقَضْبًا** اور ترکاری کو **وَّزَيْتُوْنًا** اور درخت زیتون کو **وَّنَخْلًا** اور کھجور کے درخت کو **وَّحَدَآئِقَ غُلْبًا** اور باغ گھنے جسمیں درخت کثرت سے آپس میں ملے ہوں **وَّفَاكِهَةً** اور میوونکو **وَّاَبًّا** اور چارہ کو تفسیر کشاف میں لکھا ہے کہ ابوبکر سے اب کی معنی پوچھے گئے تو کہا کہ کونسا آسمان ہے جو سایہ ڈالے اور کونسی زمین مجھکو اٹھائیگی جسوقت کہ کہوں میں کتاب خدا میں وہ بات کہ جسکا مجھکو علم نہو لیکن فاکہۃ اسکی تو معنی کو میں جانتا ہوں اور اب کو نہیں جانتا اور انس روایت کرتا ہے کہ آیت کے معنی پوچھے کہا کہ کل آیت کے معنی جانتا ہوں لیکن اب کے معنی نہیں جانتا اور کشف کے نزدیک اب کے معنی چراگاہ کے ہیں اور بعضے میوہ خشک کو کہتے ہیں خلاصہ یہ ہے کہ خدا تعالی فرماتا ہے کہ یہ چیزیں ہمنے جو تمہارے واسطے پیدا کی ہیں **مَّتَاعًا لَّكُمْ** واسطے فائدہ تمہارے کے ہیں متاعا مفعول لہ واقع ہوا ہے یعنی واسطے فائدہ تمہارے کے **وَلِاَنْعَامِكُمْ** اور واسطے چوپاؤں تمہارے کے ہیں یہ چیزیں اسواسطے کہ بعضے تو انمیں سے آدمیونکا کھانا ہے اور بعضے چارہ چوپاؤنکا اور اب بعد ذکر ان نعمتونکے جو کہ دلالت کرتی ہیں خدا کی وجود پر اور اسکی قدرت پر ہر چیز کے کر دینے کے واسطے کہ انمیں سے ایک قیامت بھی ہے پس قیامت کا ذکر کرتا ہے اور فرماتا ہے کہ **فَاِذَا جَآءَتِ الصَّآخَّةُ** پس جسوقت کہ آئیگی کان بہرے کرنیوالی کہ وہ قیامت ہے اور کان بہرے کرنیوالی اسواسطے کہتے ہیں کہ صور پھونکا جائیگا جس سے کان لوگونکے بہرے ہونگے ایسی سخت آواز اسکی ہوگی اور مراد اس سے صور دوسرا ہے اور جواب شرط کا محذوف ہے یعنی جسوقت آئیگی وہ تو دیکھوگے تم ہولوں اور سختیوں کو **يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ** جسدن کہ بھاگیگا مرد **مِنْ اَخِيْهِ** بھائی اپنے سے باوجود الفت اور مہربانی کے **وَاُمِّهٖ** اور ماں اپنی سے باوجود کثرت حقوق کے کہ اسپر اسکے حقوق ہیں اور اسکو پرورش کیا ہے **وَاَبِيْهِ** اور باپ اپنے سے باوجود کثرت شفقت اور محبت کے کہ جو اس سے دیکھی ہے **وَصَاحِبَتِهٖ** اور زوجہ اپنی سے کہ جو ہمیشہ اسکی مونس اور غمخوار رہی ہے **وَبَنِيْهِ** اور بیٹوں اپنے سے باوجود نہایت شفقت کے ٥

پھونکے گا جبکہ صور سرافیل نامدار / اسوقت ہی مجتمع قیامت ہو آشکار
زندہ کوئی رہیگا نہ باقی جہان میں / ہر شخص کو فنا ہی بجز ذات کردگار

لرزہ ہو اس زمین کو ایسا کہ الحذر / اور یوں اڑیں پہاڑ کہ جیسے اڑے غبار
شمس و قمر سیاہ ہوں اور گر پڑیں نجوم / اور آسماں کے ٹکڑے ہوں ٹکڑے کئی ہزار

یہ ذکر پہلے صور کا ہے تمنے جو سنا / شدت سے جسکے زیر و زبر ہوئیں کوہسار
اور بعد اسکے صور وہ پھونکیگا دوسرا / مرنیکے بعد زندہ ہو ہر ایک جاندار

باہر نکلکے قبر سے دوڑے گا ناگہاں / میدان حشر گاہ کو ہر نیک و بد شعار
ہوئینگے سب برہنہ نہ کچھ سایہ ہوسکیگا / گرمی سے آفتاب کے دل کو نہ ہو قرار

وہ دن ہے ترش اور نہایت اداس ہے / ہولوں سے اور سختیوں سے پُر ہے وہ نہار
ہوگی خبر کسیکو کسیکی نہ ہول سے / کام آئیگا کسیکے نہ اسدن عزیز و یار

بھاگیگا بھائی بھائی سے اور باپ سے پسر / زوجہ سے اور پسر سے کریگا ہر ایک فرار
ماں کی خبر پسر کو نہ ہوگی نہ باپ کی / ہر ایک کو اپنی جان کا [illegible] بار بار

اسدن کی سختیوں سے بہت خوف ہے مجھے / کیا جانیے کہ کیسی مصیبت میں ہو گزار
صدقہ رسول پاک کی عترت کا اے خدا / اسدن مجھے علی کے محبوں میں کر شمار

اور کہتے ہیں کہ اسواسطے ہر ایک اپنی یگانہ سے بھاگیگا کہ اپنے حال میں مشغول ہوگا اور یا اسواسطے کہ جانتا ہوگا کہ یہ مجھکو کچھ نفع نہ پہنچا سکیگا اور بعضے کہتے ہیں کہ اس خوف سے بھاگیگا کہ شاید جو اسکی حقوں میں تقصیر کی ہے یہ مجھ سے اسکا مطالبہ نکرے مثلاً بھائی کہے کہ کسواسطے تونے اپنے مال میں سے میری مدد نکی اور والدین اسکو کہیں کہ تونے ہمارے ساتھ نیکی کرنیمیں قصور کیوں کیا اور زوجہ کہے کہ کھانا حرام کا تونے مجھکو کیوں کھلایا اور پسر حق واجب کی تونے رعایت کیوں نکی اور اولاد اپنے باپ کو کہیں کہ تونے ہمکو کسواسطے تعلیم اور ہدایت نکی اور بعضے کہتے ہیں کہ ہوسکتا ہے کہ مومن اپنے یگانوں کفار سے بھاگے اور انکی طرف توجہ نکرے اور بعضے کہتے ہیں کہ ہابیل اپنے بھائی قابیل سے بھاگیگا اور اپنی باپ آزر سے ابراہیم بھاگیگا وہ باپ ایسا کہ جنہوں نے پرورش کیا تھا اور اسی جہت سے وہ انکو باپ اور ماں کہتے ہیں نہ باپ اور ماں حقیقی ہے اسواسطے کہ وہ نہ تھے اور نوح اپنی زوجہ اور پسر سے بھاگینگے **لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ** واسطے ہر مرد کے انمیں سے **يَوْمَئِذٍ** اسروز **شَاْنٌ يُّغْنِيْهِ** ایک شان ہے کہ مشغول رکھیگا اسکو اور سبب گرفتاری اپنی نفس کے دوسرے آدمیونکی طرف بالکل توجہ اسکی نہوگی اور سودہ رضیعہ رسولخدا صلعم

روایت کی گئی ہی کہ حضرت نے فرمایا قیامت کے روز لوگونکو برہنہ بدن اور ننگے پاؤں میدان حشر میں جمع کرینگے بغیر ختنہ کئے ہوئے اور پسینا اُنکا مثل لگام کے اُنکے دہن میں جاکر کانوں تک پہنچیگا سودہ کہتی ہیں کہ میں نے کہا کہ یا رسول خدا بعض آدمی بعض کو برہنہ دیکھیگا تو بڑی رسوائی ہوگی اور ہر ایک کے ستر پر دوسرے کی نظر پڑیگی فرمایا کہ سب آدمی اپنے اپنے حال میں گرفتار اور مشغول ہونگے کسیکو دوسرے کی حال کی خبر نہوگی اور یہ آیت تلاوت فرمائی کہ لکل امرء منہم یومئذ شان یغنیہ وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ کتنے ہی منہ ہونگے اُس روز مُّسْفِرَةٌ روشن چمکتے ہوئے ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ خنداں خوش ہونیوالے بسبب خلاصی کے آتش جہنم سے اور بسبب داخل ہونے بہشت کے اور دیکھنے باغوں اور محلوں اور حور و غلمان اور نہروں کے اور وہ لوگ مومنین خدا کی فرمانبردار ہونگے اور وجوہ کا مضاف محذوف ہے یعنی صاحب چہروں کے ہنسنے والے خوش ہونیوالے ہونگے وَوُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ اور کتنی ہی منہ ہونگے اُس روز ایسی طرح کے عَلَيْهَا غَبَرَةٌ اوپر اُنکے غبار ہوگا تَرْهَقُهَا ڈھانکے گی اُنکو قَتَرَةٌ تاریکی اور سیاہی جسوقت آتش دوزخ کو اور طرح طرح کی عذاب کو دیکھینگے اُولٰٓئِكَ یہ لوگ کہ جنکے منہ گرد آلود اور سیاہ ہونگے هُمُ الْكَفَرَةُ وہی کفر کرنیوالے الْفَجَرَةُ بدکار اور نابکار ہیں اور کہتے ہیں کہ منہ مومنین کے وضو کی علامات سے روشن ہونگے اور ابن عباس سے روایت ہے کہ نماز شب پڑہنے سے روشن ہونگے اور بعضے کہتے ہیں جن لوگوں نے راہ خدا میں جہاد کیا ہے اور جہاد میں گرد انکے چہروں پر پڑی ہی اُس روز انکے منہ روشن ہونگے اور جو لوگ کہ دنیا میں عشرت و ناز میں زندگانی کرتے تھے اور جہاد میں نہ گئے اور اپنے چہروں کو اُنہوں نے جہاد کی گرد سے محفوظ رکھا ہے اُس روز منہ اُنکے گرد آلود ہونگے

سُوْرَةُ التَّكْوِيْر اور اس سورہ کو سورۂ التکویر بھی کہتے ہیں اور مکہ میں یہ سورہ نازل ہوا ہی اور اسمیں انتیس آیتیں ہیں اور ثواب اسکی پڑہنے کا پہلی اس سے سورۂ عبس میں گذر گیا ہی اور ابو بکر نے روایت کی ہی کہ میں نے رسول خدا سے عرض کی کہ یا رسول خدا آنحضرت بہت جلدی بوڑہے ہوگئے فرمایا کہ مجھکو سورۂ ہود اور واقعہ اور مرسلات اور عم یتساءلون اور اذا الشمس کورت نے بوڑہا کر دیا ہی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ جسوقت کہ آفتاب لپیٹا جاوے یعنی اسکی روشنی لپیٹی جاوے کہ روشنی کو اسمیں سے نکال لیویں اور وہ سیاہ باقی رہجاوے اور سعید بن جبیر سے روایت ہے کہ کورت معرب ہے یعنی گور کہ فارسی کا لفظ ہی اُس سے اسکو بنایا ہی اور معنی اسکے یہ ہیں کہ جسوقت آفتاب کو گور کیا جاوے وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ اور جسوقت کہ ستارے دھندلے ہو جاویں اور روشنی انکی جاتی رہی اور کہتے ہیں کہ آفتاب اور ماہتاب اور ستاروں کو دوزخ میں ڈالدینگے کہ انکی پوجنے والی جانیں کہ یہ معبود ہونیکا استحقاق نہیں رکھتے تھے وَاِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ اور جسوقت کہ پہاڑ روانہ کئے جاویں جڑ سے اکھاڑ کر اور مثل غبار کے چور چور کر کے ہوا میں اُڑائی جاویں وَاِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ اور جسوقت کہ دس مہینے کی حاملہ اونٹنیاں چھوٹی جاویں یعنی بسبب گرفتاری نفس کے کوئی آدمی پروا اُنکی نہ رکھے کہ یہ قریب جننے کی پہنچی ہیں بلکہ سب اپنے اپنے حال میں مشغول ہونگے وَاِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ اور جسوقت کہ جنگلی جانور اکٹھے کئے جاویں ایک جگہہ اور کہتے ہیں کہ سب جانور اکٹھے کئے جاوینگے بدلا لینے کے واسطے ایک جانور کا دوسرے سے اور بعد اسکے خدا تعالیٰ سبکو خاک کر دیگا وَاِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ اور جسوقت کہ دریا کہ جاویں آپسمیں اور سب ایک کر کے گرم کئے جاویں دوزخیوں کی عذاب دینے کیواسطے اور کہتے ہیں کہ آفتاب اور ماہتاب اور ستارے دریا میں دوزخ کی ڈالے جاویں اور بعد اسکی ایک ہوا چلے کہ سب کو آگ کا کر دے اور پہلے اس سے جو روایت کی دوزخ میں ڈالنے کی ہے مقصود اس سے یہی ہی کہ آگ کی دریا میں انکو ڈالینگے اور کہتے ہیں کہ وہ دریا پیپ و خون اور زخموں کی پانی کے ہونگے جو کہ دوزخیوں کے بدنوں سے جدا ہو کر اکٹھے ہونگے اور ابی بن کعب سے روایت ہے کہ وقت شروع ہونے قیامت کے آدمی بیخبر ہوں اور بازاروں میں سودا کرتے ہوئے پھریں ناگاہ دیکھیں کہ روشنی آفتاب کی دور ہو گئی اور وہ یہ حال دیکھکر حیران ہوں کہ آفتاب کو کیا حادثہ پہنچا ناگاہ ستارے گرنے لگیں اور یہی فکر میں ہیں کہ پہاڑ ہلنے لگیں اور مثل غبار کے ہوا پر اُڑنے لگیں اور جن آدمیوں میں بھاگیں اور آدمی جنوں میں پناہ لیجاویں اور جانور سب آپسمیں مل جاویں اور جن آدمیوں سے کہیں کہ ہم جاتے ہیں اور اس حادثہ کی خبر لاتے ہیں وہ جاویں اور دریاؤں کو دیکھیں کہ آگ ہو کر چمکتے ہیں اور شعلے مارتے ہیں اور اُن درمیان میں زمین اور آسمان پھٹ جاویں اور ایک ہوا پیدا ہو کہ سب کو ہلاک کرے اور ابن عباس سے منقول ہے کہ وقت قائم ہونے قیامت کے چھ علامتیں کہ مذکور ہوئی ہیں دنیا میں پیدا ہوں اور چھ دوسری آخرت میں ظاہر ہوں اور وہ چھ یہ ہیں کہ وَاِذَا النُّفُوْسُ زُوِّجَتْ اور جسوقت کہ نفس جوڑے کئے جاویں آپسمیں ایک دوسرے کا نیک کا نیک کے ساتھ اور بد کا بد کے ساتھ اور یا ہر ایک کو اسکی عمل کے ساتھ جمع کریں اور یا یہ کہ مومنین کو بہشت کی باشندوں کی ساتھ اور دوزخیوں کو شیاطین کے ساتھ چنانچہ حضرت باقر علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ بہشتی مومنین جوڑا کئے جاوینگے حوروں کی ساتھ اور دوزخی شیاطین کے ساتھ کہ ہمراہ ہر ایک آدمی کی ایک شیطان ہوگا وَاِذَا الْمَوْءٗدَةُ سُئِلَتْ اور جسوقت کہ زندہ گور میں دفن کی گئی ہیں لڑکیاں سوال کیجاوے کہ بِاَيِّ ذَنْۢبٍ قُتِلَتْ ساتھ کونسی گناہ کے قتل کی گئی ہیں اور اسکو صیغہ غائب سے جو بیان کیا ہی یہ بطور تحقیر ہی اور یہہ

ع ۱ ۱۴

۵ سورۂ التکویر

روایتیں علیؑ کی دوستی کی تاکید میں سو محمدؐ سے منقول ہیں اور علیؑ سے بغض کرنیکی ایک روایت بھی نہیں ہے اور نواصب جو علیؑ سے عداوت رکھتے ہیں علاوہ
فعال کی جہت سے کرتے ہیں اور عداوت میں علیؑ کی کوئی روایت سو محمدؐ سے بیان نہیں کرتے اور بڑے ملعون ہیں وہ لوگ جو زمخشری کو کہتے ہیں کہ اسنے
تشیع سے خلط کیا ہے بلکہ کہنا چاہیے کہ اعتزال کو نصب اور خروج سے مخلوط کیا ہے اور بعضی روایتیں علیؑ کے مناقب میں جو بیان کرتا ہے آگے بیان کر چکے ہیں یا جان لے پہلے سے
محدثین اُن روایتوں کو بیان کرتے چلے آئے ہیں وَإِلَىٰ رَبِّكَ فَارْغَبْ اور طرف پروردگار اپنے کے پس رغبت کر تو دعا کے سب قصدوں میں اور جو کچھ چاہیے تو
اُسی سے طلب کر اسلئے کہ غیر سے کہ دعا کرنیوالا حاجتوں کا سوائے اسکے کوئی نہیں ہے اور جو کچھ امام حسن عسکریؑ کی تفسیر میں لکھا ہے اسکے موافق یہ ہے کہ علیؑ کو قائم کر تو واسطے
خلافت کے اور طرف پروردگار اپنے کے پھر رغبت کر تو اور ہر آفاتی سی اپنے تئیں ہمیشہ کے گھر میں پہنچا تو کہ وہ خلد بریں ہے

## سورۃ التین

یہ سورہ مکی ہے اور بعضے اسکو مدنی کہتے ہیں اور اسمیں آٹھ آیتیں ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو کوئی اس سورہ کو فرضوں اور نوافل میں پڑھے جو جگہ کہ بہشت میں وہ آرزو کرے
وہی اسکو دیویں بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ وَالتِّينِ وَالزَّيْتُونِ قسم ہے انجیر کی اور زیتون کی اور کہتے ہیں کہ ان دونوں کو قسم
کے واسطے اسلئے خاص کیا ہے کہ انجیر میوہ پاکیزہ ہے کہ اسمیں فضلہ نہیں ہے اور غذائے لطیف ہے کہ جلد ہضم ہوتا ہے اور دوا ہے کہ اسکا فائدہ بہت ہے اسواسطے کہ طبیعت کو نرم
کرتا ہے اور بلغم کو تحلیل کرتا ہے اور گردوں کو پاک کرتا ہے اور ریگ مثانہ کو دور کرتا ہے اور جگر کے اور تلی کے سُدوں کو کھولتا ہے اور فربہ کرتا ہے بدن کو اور حدیث
میں آیا ہے کہ قطع کرتا ہے بواسیر کو اور نقرس کو کہ وہ ایک درد سخت ہے ہاتھ پاؤں کی انگلیوں اور گٹوں میں اور زیتون میوہ ہے اور روٹی کے ساتھ اسکو
کھاتے ہیں اور وہ دوا بھی ہے اور اسکا روغن بہت لطیف ہوتا ہے اور فائدہ اسمیں بہت ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد تین اور زیتون سے اُگنے کی جگہ
ہے اور وہ دو پہاڑ ہیں ارض مقدس میں اور ایک کو طور کہتے ہیں اور دوسرے کو زیتا اور وہ ہر ایک عبادت گاہ ایک پیغمبر کی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ وہ جودی اور
کوہ بیت المقدس ہے اور ابن عباس سے منقول ہے کہ تین مسجد نوح ہے اور زیتون بیت المقدس ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ تین پہاڑ ہے درمیان حلوان اور ہمدان کے اور
زیتون پہاڑ شام کا ہے کہ ان پہاڑوں میں انجیر اور زیتون اُگتی ہیں وَطُورِ سِينِينَ اور قسم ہے طور سینا کی کہ وہ مقام مناجات کرنے
موسی کلیم اللہ کا ہے اور سینین اور سینا اس جگہ کا نام ہے کہ جسمیں وہ پہاڑ ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مبارک کے معنی میں ہے اور منقول ہے کہ موسی بن جعفر علیہما السلام اسکو
اسطرح پڑھتے تھے والتین والزیتون و طور سینا وَهَٰذَا الْبَلَدِ الْأَمِينِ اور قسم ہے اس شہر امن دینے والے کی کہ وہ مکہ ہے اور مقام پیدا ہونے سید عالمؐ کا ہے
اور حضرت کاظم علیہ السلام سے روایت ہے کہ فرمایا رسول خداؐ نے کہ خدا تعالی نے کل شہروں میں سے چار شہروں کو پسند کیا ہے چنانچہ فرمایا کہ والتین والزیتون و طور سینین و
ہذا البلد الامین پس تین تو مدینہ ہے اور زیتون بیت المقدس ہے اور طور سینین کوفہ ہے اور بلد امین مکہ ہے اور فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ زیتون امیر المومنین ہے اور طور سینین
حسن اور حسین ہے اور ہذا البلد الامین باقی کے ائمہ ہیں اور حضرت کاظم علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ تین حسنؑ ہیں اور زیتون حسینؑ ہیں اور طور سینا امیر المومنینؑ ہیں اور
ہذا البلد الامین محمد صلعم ہیں اور امام محمد باقرؑ کی روایتیں ہے کہ بلد امین فاطمہ زہرا ہے اور جواب قسم کا یہ ہے کہ لَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ البتہ تحقیق پیدا
کیا ہے ہمنے آدمی کو فِي أَحْسَنِ تَقْوِيمٍ بیچ نیک تر یا وہ قوام کے کہ اسکو صورت اور شکل اچھی دی ہے اور عضا اسکے بہت مناسب اور درست بنائے سب حیوانوں سے
بہتر اور قد اسکا سیدھا کھڑا کیا ثُمَّ رَدَدْنَاهُ پھر پھیرا ہمنے اسکو بسبب اسکے کفر اور گناہوں کے اور نہ شکر کرنے نعمتوں پروردگار کے اور نہ شکر کرنے اس خوبی صورت
اور شکل کی أَسْفَلَ سَافِلِينَ نہایت نیچوں میں کہ سب طبقوں سے نیچے کا طبقہ دوزخ کا ہے اور یا یہ کہ پھیرا ہمنے اسکو پست ترین پستوں میں باعتبار صورت کے
کہ اسکی صورت کو دوزخ میں نہایت قبیح کر دیا اور یا یہ کہ اسکی صورت کو بدل دیا بوڑھا کرکے کہ منہ پر اسکے جھریاں پڑ گئیں اور بال اسکے سفید ہو گئے اور دانت اسکے
گر گئے اور کمر اسکی خم ہو گئی إِلَّا الَّذِينَ آمَنُوا مگر وہ لوگ کہ ایمان لائے ہیں وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ اور عمل کئے ہیں انہوں نے نیک فَلَهُمْ
پس واسطے انکے ہے أَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُونٍ اجر بے منت غیر اور یا یہ کہ غیر قطع کیا گیا کہ ہمیشہ کو ہو یعنی جیسے کہ جوانی اور صحت میں انکی عبادت کا ثواب ہم
لکھتے تھے پیری اور ضعیفی میں بھی باوجودیکہ عمل نہیں کرتے ہیں اسی دستور کے موافق ثواب انکا ثابت ہے اور انس بن مالک نے رسول خدا صلعم سے روایت کی ہے کہ لڑکے
بالغ ہونے سے پہلے جو نیکی اور طاعت کرتے ہیں ثواب اسکا انکے باپ اور ماں کو ملتا ہے اور جو گناہ کہ وہ باپ اور ماں کی تعلیم سے اور انکے کہنے سے کرتے ہیں وہ باپ اور ماں کے

نامۂ اعمال میں لکھا جاتا ہے اور جسوقت وہ بالغ ہوا تو دو فرشتے موکل ہوتے ہیں انکی اعمال کے لکھنے کے واسطے اور جسوقت چالیس برس اسلام میں گذاریں تو تین بلاؤں سے محفوظ
رہیں جنون سے اور جذام اور برص سے اور جسوقت پچاس برس کو پہنچیں تو انکے حساب میں تخفیف کریں اور جسوقت ساٹھ برس کو پہنچیں تو انکو توفیق توبہ کی دیویں اور جسوقت
ستر برس کو پہنچیں تو آسمان کے رہنے والے انکو دوست پکڑیں اور جسوقت اسی برس کو پہنچیں تو انکی نیکیوں کو دو چند کریں اور گناہوں کو انکی مٹا دیں اور جسوقت نوے برس کو پہنچیں تو
گناہ انکے اول عمر اور آخر عمر کے بخشدیں اور شفاعت انکی انکے گھر کے لوگوں کے واسطے قبول کریں اور اسکا اسیر اللہ فی ارضہ نام رکھیں اور جسوقت ناکارہ عمر کو پہنچیں تو
خدا تعالی انکے واسطے وہ عمل لکھے کہ جو کمال عقل میں کرتے تھے جیسے کہ فرمایا ہے الا الذین آمنوا وعملوا الصالحات یعنی مگر وہ لوگ کہ ایمان لائے ہیں اور عمل کئے ہیں انہوں نے
اچھے کہ انکو بڑی عمر اور ضعف قوت میں اور نہایت بڑھاپے میں کہ جسمیں عقل اور حواس میں کمی ہو جائے وہ ثواب ہو کہ جسکو قطع اور کم نکریں بلکہ جوانی اور
صحت کا سا عمل انکے واسطے لکھیں اور ابن عباس سے منقول ہے کہ مراد اسمیں مومنین قرآن کے پڑھنے والے ہیں کہ جسوقت نہایت بڑھاپے کو پہنچیں اور انکی عقل اور حواس
میں کمی اور سستی پیدا ہو تو آخرت میں انکو ثواب بدون کم کرنے اور گھٹانے کے دینگے موافق جوانی کے دینگے اور بعد اسکے آدمی کو خطاب کرتا ہے کہ فَمَا یُكَذِّبُكَ پس کونسی
چیز جھٹلاتی ہے تجھکو اور کونسی چیز جھٹلانے پر مستعد کرتی ہے تجھکو اے انکار کرنیوالے قیامت کے بَعْدُ بعد ظاہر ہونے دلیلوں اور حجتوں کے بِالدِّیْنِ ساتھ
روز جزا اور حساب کے یعنی جسوقت کہ تجھکو معلوم ہوا کہ خدا تعالی نے اسطرح سے نیک صورت میں پیدا کیا ہے پھر کیا دوسری بار پیدا نہیں کر سکتا ہے اور جزا نہیں
دے سکتا ہے اس جزا دینے کے روز کو کون امر تجھکو اسکے جھٹلانے پر تیار کرتا ہے اَلَیْسَ اللّٰهُ کیا نہیں ہے خدا بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِیْنَ حکم کرنیوالا
زیادہ حکم کرنیوالوں کا یعنی کیا خدا نہیں ہے سب حاکموں سے حکم کرنیوالا زیادہ اور یہ استفہام اقراری ہے یعنی خدا بیشک سب حکم کرنیوالوں سے حکم کرنیوالا زیادہ
ہے پیدا کرنیمیں اور اس پیدائش کو دوسری طرح پہیرنے میں جیسے کہ اوپر گذرا ہے اور جو شخص کہ ایسا ہے وہ بے شبہہ قادر ہے دوبارہ زندہ کرنے پر اور جزا دینے پر
اور امام رضا علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جسوقت رسولخدا اس آیت کو پڑہتے تھے تو بعد اسکے کہتے تھے کہ بلی وانا علی ذلک من الشاہدین

## سُوْرَةُ الْعَلَقِ

یہ سورہ مکی ہے اور اسمیں انیس آیتیں ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو کوئی سورہ اقرأ باسم ربک دن کو یا رات کو پڑہے اور اگر اس دن کو یا رات کو مر جاوے تو
شہید مرا ہو اور قیامت کے روز شہید اٹھیگا اور ایسا ہو گا کہ ہمراہ رسولخدا کی تلوار ماری ہو کافروں پر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اکثر مفسرین کہتے ہیں کہ پہلی سب سے رسولخدا صلعم پر سورۂ اقرأ باسم ربک کی پانچ آیتیں اول سے نازل ہوئی ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ پہلے الحمد نازل ہوئی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ
پہلے یا ایہا المدثر نازل ہوئی ہے چنانچہ پہلے اس سے ذکر اسکا ہو لیا ہے کہتے ہیں کہ ابتدا میں رسولخدا صلعم جو خواب دیکھتے تو وہی بیداری میں واقع ہوتا اور
جسوقت تنہا ہوتے تو آواز آتی مگر کسیکو نہ دیکھتے ایکروز غار حرا میں تکیہ لگائے ہوئے بیٹھے تھے یا پہاڑ پر کھڑے تھے ناگاہ جبرئیل ظاہر ہوا اور کہا کہ اے محمد مجھکو تیرے
پاس بھیجا ہے اور تو رسولخدا کا ہے اور اسوقت کہا کہ اقرأ یعنی پڑھ تو حضرت نے فرمایا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں رسولخدا فرماتے ہیں کہ مجھکو جبرئیل نے پکڑ کر بھینچا یہانتک کہ میری
بیطاقتی ہو گئی اور مجھکو چھوڑ دیا اور کہا کہ اقرأ یعنی پڑھ وہی جواب دیا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں پھر مجھکو پکڑ کر بھینچا اور کہا کہ اقرأ باسم ربک حضرت فرماتے ہیں کہ میں ڈرا اور مجھکو بخار
آگیا اور میرے اعضا پر لرزہ پڑ گیا اور میں خدیجہ کے حجرہ میں گیا اور خدیجہ سے میں نے کہا کہ دثرونی و زملونی یعنی کپڑا اڑھا دو تم مجھکو خدیجہ نے کپڑا مجھپر ڈالدیا اور میں سو رہا اور
دوسری بار جبرئیل آیا اور آیہ یا ایہا المدثر لایا میں اٹھا اور خدیجہ سے یہ حال میں نے بیان کیا اور کہا کہ کیا حال ہو گا سودائی ہے خدیجہ نے کہا کہ خدا اس حال کو تجھسے دور رکھے تو مروت
ہے اور خلق نیک میں بہت بلند ہے اور صلہ رحمی کی رعایت کرتا ہے اور لوگوں کے آزار پہنچانے کی برداشت کرتا ہے اور مہمان کو کھانا دیتا ہے کھڑا ہو کہ اپنے چچا ورقہ بن نوفل کے
پاس ہم چلیں اور اس سے بیان کریں اور وہ پہلی کتابیں توریت اور انجیل وغیرہ پڑھا ہوا تھا انکے پاس جا کر سب حال بیان کیا اسنے کہا کہ مبارک ہو تجھکو ای محمد کہ تو ناموس
اعظم ہے اور میں نے پہلی کتابوں میں یعنی توریت اور انجیل اور زبور میں پڑھا ہے کہ تو پیغمبر آخر الزمان ہے اور نبوت تجھپر ختم ہو کاش میں تیری زمانہ میں موجود ہوں کہ تیری نصرت
اور مدد کروں اور میں ایسا گمان کرتا ہوں کہ تجھکو اس شہر سے نکالدیں اور رسولخدا صلعم فرماتے ہیں کہ جسوقت جبرئیل آتا اور میں چاہتا کہ اپنے تئیں گرادوں وہ مجھکو
پکڑتا اور ورقہ بن نوفل کو پہنچی اس امر کی اطلاع کی اسنے کہا کہ اے محمد جسوقت یہ حال پیش آئے تو اپنے تئیں مت گرا اور مت بھاگ بلکہ کھڑا رہ اور جو کچھ وہ کہے اسکو
بخوبی سن اور یاد کر اور دوسری بار جو جبرئیل آیا تو کہا تو پیغمبر برحق ہے اقرأ یعنی پڑھ تو میں نے پوچھا کہ کیا پڑھوں کہا کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین الخ سورہ تک

ع ٩ ٢٠

اور کہا کہ لا الہ الا اللہ بس میں نے یہ بات نبی اور رسول اللہ سے بیان کیا انہوں نے کہا کہ خوش ہو تو بس میں گواہی دیتا ہوں کہ تو وہ شخص ہے کہ جسکی بشارت دی ہے
ابن مریم عیسیٰ علیہ السلام نے اور تو رسول ہے اور قریب ہے کہ تجھکو جہاد کا حکم ہو بعد اسکے اگر میں اسروز کو پاؤں تو تیری ہمراہ ہو کر جہاد کروں بعد ورقہ گزر گیا تو
رسول خدا صلعم نے فرمایا کہ میں نے ورقہ کو بہشت میں دیکھا ہے ریشمی لباس پہنے ہوئے اسواسطے کہ وہ مجھپر ایمان لایا تھا اور دوسری روایت ہے کہ رسول خدا صلعم نے
فرمایا کہ جبرئیل اپنے ہمراہ ایک فرشتہ بہشت کے ریشمی کپڑے کا نکالا اور میرے نزدیک ڈالدیا اور کہا کہ اسکو پڑھ میں نے کہا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں جبرئیل نے مجھکو
پکڑ کر بھینچا قریب تھا کہ میں بیہوش ہو جاؤں اور تین مرتبہ ایسا ہی کیا اور بعد اسکے مجھکو چھوڑ کر کہا کہ **اقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ** پڑھ تو قرآن کو جسوقت کہ
شروع کرنیوالا ہو تو ساتھ نام پروردگار اپنے کے **الَّذِي خَلَقَ** جسنے کہ پیدا کیا ہی ہر چیز کو ہی قدرت سے موافق تقاضا حکمت کے **خَلَقَ
الْإِنْسَانَ** پیدا کیا ہی آدمی کو **مِنْ عَلَقٍ** خون بستہ سی جو کہ نطفہ سے بنتا ہی اور انسان کے پیدا کرنیکا ذکر کیا سوائے اور مخلوقات کے اسواسطے کہ
نازل ہونا قرآن کا انکی طرف ہے اور سب زمین کے رہنے والوں سے زیادہ بزرگ ہے اور انسان جمع کے معنی میں ہے جیسے کہ ان الانسان لفی خسر
پس اسواسطے علق کا لفظ آیا کہ وہ جمع علقہ کی ہی اور قرآن کو خدا تعالیٰ نے پیدا کرنیکے بیان سے شروع کیا ہی اسواسطے کہ پہلا واجب خدا کا پہچاننا ہے
اور پیدائش دلالت کرتی ہی پیدا کرنیوالے کے وجود پر اور اسکی قدرت اور حکمت پر **اقْرَأْ** پڑھ تو یہ تاکید پہلے اقرا کی ہے **وَرَبُّكَ الْأَكْرَمُ**
اور پروردگار تیرا بزرگ زیادہ ہے ہر چیز سے اور سب لوگونکا بزرگ ہی اور کرم اسکا سب کریموں سے زیادہ ہے اسواسطے کہ بیشمار نعمتیں بندوں کو دیتا ہے اور باوجود انکی
کفر اور گناہوں اور نافرمانیوں کے بخشش کو اپنی بندوں سے بند نہیں کرتا ہی اور جو وہ توبہ کریں تو توبہ کو انکی قبول کرتا ہی **الَّذِي عَلَّمَ** وہ پروردگار کہ
سکھلایا اسنے لکھنا **بِالْقَلَمِ** ساتھ قلم کے کہ تمام امور دنیا مشرق سی مغرب تک لکھنے سے تمام ہوتے ہیں اور کہتے ہیں کہ مراد اس سے آدم علیہ السلام ہیں کہ
انکو لکھنا سکھایا اور مشہور یہی ہے کہ پہلے جسنے خط لکھا وہ ادریس تھا **عَلَّمَ الْإِنْسَانَ** سکھایا آدمی کو **مَا لَمْ يَعْلَمْ** جو کچھ کہ نہیں جانتا تھا
دنیا اور دین کا ہو نہیں سے اور یا یہ کہ محمد کو تعلیم کئی احکام شرع کے جو کہ نہیں جانتے تھے اور یا یہ کہ آدم کو تعلیم کیا جو کچھ کہ نہیں جانتا تھا **كَلَّا** نہیں نہیں یعنی
ایسا نہیں ہے کہ انکی نعمتونکی ناشکری کرو اور بعضے کہتے ہیں کلا حقا کے معنی میں ہے یعنی حقا کہ **إِنَّ الْإِنْسَانَ** تحقیق آدمی **لَيَطْغَىٰ** البتہ
حد سے گزرتا ہی اور سرکشی کرتا ہے **أَنْ رَآهُ اسْتَغْنَىٰ** واسطے اسکے کہ دیکھا ہی اسنے اپنی تئیں کہ بے پروا ہوا وہ خدا کیطرف سے کہ اپنے تئیں تونگر جانتا ہے
اپنے لوگوں اور مالونکی کثرت سے اور استغنی مفعول دوسرا رای کا ہے اور دونو ضمیریں ایک شخص کے واسطے ہیں اور کہتے ہیں کہ جسوقت آدمی کے پاس مال زیادہ
اور وہ لباس نفیس اور کہانوں لذیذ اور گھوڑوں عربی اور قیمتی میں زیادتی کرے یہی طغیان اسکا ہے اور حدیث میں آیا ہی کہ اے خدا پناہ پکڑتا ہوں میں ساتھ تیرے اس
فقیری سے کہ مجھکو آدمیونکی پاس لیجاوے اور اس تونگری سے کہ مجھکو طاغی اور حد سے گزرنیوالا کردے اور اب اللہ تعالیٰ خطاب کرتا ہی اور ڈراتا ہے طغیان کے انجام سے کہ
**إِنَّ إِلَىٰ رَبِّكَ** تحقیق طرف پروردگار تیرے کے ہی **الرُّجْعَىٰ** پھرنا سب کا آخرت میں پس طاغی کو اور غیر طاغی کو سب کو موافق عمل کے جزا دیگا اور
جسوقت کہ انجام ایسا ہی تو کیونکر طاغی ہووے اور خدا کی فرمانبرداری اور عبادت کو ترک کرے اور کہتے ہیں کہ یہ آیت اور جو اسکے بعد ہے ابوجہل کے شان میں نازل ہوئی
ہی اور منقول ہے کہ ایکروز ابوجہل نے اپنی یاروں سے کہا کہ محمد تمہارے درمیان نماز پڑھتا اور منہ اپنا خاک پر ملتا ہی اور تم اسکو چھوڑ دیتے ہو اور کچھ نہیں کہتے ہو قسم اس
شخص کی کہ جسکی قسم کہاتے ہیں اگر میں اسکو نماز پڑھتا ہوا دیکھوں تو پاؤں اپنا اسکی گردن پر رکھوں اور اسکو پامال کروں لوگوں نے کہا کہ وہ اسوقت
نماز پڑھتا ہے یہ سنکر وہ گیا اور حضرت کے پاس پہنچا تھا کہ وہیں سے پھر کر چلا آیا رنگ اڑا اور بدن میں لرزہ پڑا ہوا لوگوں نے پوچھا کہ اے ابوالحکم تجھکو کیا ہوا کہا کہ
میں جسوقت پہنچا کہ ارادہ محمد کا کروں درمیان میرے اور محمد کے ایک خندق دیکھی آگ سے بھری ہوئی اور اژدہا منہ کھولے تھا اور پرندوں نے اپنے پر
مار رکھے تھے یہ خبر حضرت کو پہنچی تو فرمایا کہ قسم ہی اس شخص کی کہ جان میری جسکی دست قدرت میں ہے اگر وہ میرے پاس آتا تو ملائکہ اسکو پارہ پارہ کر ڈالتے پس یہ
آیت نازل ہوئی کہ **أَرَأَيْتَ** کیا دیکھا تو نے ای دیکھنے والے **الَّذِي يَنْهَىٰ** اس شخص کو کہ منع کرتا ہی **عَبْدًا** ایسے بندہ کامل کو یعنی محمد کو **إِذَا صَلَّىٰ**
جبوقت کہ نماز پڑھتا ہے تو کیا ہوویگی جزا اس منع کرنیوالے کی اور کیا ہوگا عذاب اسکا **أَرَأَيْتَ** کیا دیکھا تو نے ای منع کرنیوالے **إِنْ كَانَ** اگر ہو وہ بندہ

جسکو تو منع کرتا ہی نماز پڑھنے سی عَلَى الْهُدَىٰ اور پر راہ رست کے أَوْ أَمَرَ بِالتَّقْوَىٰ یا حکم کری خلقت کو ساتہ پرہیزگاری کے کیا اسکو نماز پڑھنی سے منع کرنا چاہیی اور واسطی تاکید کے مکرر فرماتا ہی کہ أَرَأَيْتَ کیا دیکہا تونے إِن كَذَّبَ اگر جہٹلاوی وہ ابوجہل منع کرنیوالا تجھکو یا مطلق حق کو وَتَوَلَّىٰ اور منہ پھیرے ایمان سے اور طریق حق سی کسقدر عذاب ہوگا اسکو اور ڈرانیکی واسطے فرماتا ہی کہ أَلَمْ يَعْلَمْ کیا نہین جانا اس ابوجہل نے بِأَنَّ اللَّهَ ساتہ اسطرح کے کہ خدا يَرَىٰ دیکہتا ہی اُسکے قصد کو اور اسکو اسکی ارادہ پر جزا دیگا اور کہتی ہین الم یعلم بان اللہ یری مین اطلاع ہی طرف اس امر کے کہ زاہد عبادت کر تو خدا کو خالص کہ خدا تجھکو دیکہتا ہی اور ای گناہ کرنیوالے توبہ کر کہ خدا تجھکو دیکھتا ہی اور اے ریا کرنیوالے خالص عبادت کر کہ خدا تجھکو دیکہتا ہے اور ای تنہائی اور خلوت مین گناہ کرنیوالے خبردار ہو کہ خدا تجھکو دیکہتا ہے اور کہتی ہین کہ ایک شخص نے بعد گناہ کے توبہ کی اور ہمیشہ روتا تھا لوگون نے اسکو کہا کہ کیون اسقدر روتا ہی خدا بخشنے والا ہی کہا کہ ہرچند وہ بخشے لیکن اس خجالت کو کہ وہ میرے گناہ کو جانتا ہی کیونکر اپنے سی دور کرون اور کہتی ہین کہ نوبت دوسری سو رسولخدا صلعم نماز پڑہتے تھے ابوجہل نے کہا کہ ای محمد کیا مینے تجھکو نماز سے منع نہین کیا ہی رسولخدا صلعم نے اسکو بہت ڈرایا اور دہمکایا ابوجہل نے کہا کہ مجھکو تو مت ڈرا کہ میری مجلس سب مجلسون سے زیادہ بزرگ ہی اور میری مجلس کے آدمی بہت ہین آیت نازل ہوئی كَلَّا نہین نہین یعنی ایسا نہیں ہے کہ وہ کافر ایسی گفتگو کری اور ایسا کہ جہتا کہ لَئِن لَّمْ يَنتَهِ البتہ اگر نہ باز آئی اور نہ بند ہو وہ کافر محمد کے آزار پہنچانے سی اور عبادت کے منع کرنیسے تو لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِيَةِ البتہ پکڑینگے ہم اسکو ساتہ موی پیشانی کے یعنی اسکی پیشانی کے بال پکڑکر اسکو ہم دوزخ میں ڈالدینگے اور لنسفعا مضارع متکلم کا صیغہ کا ہی نون خفیفہ کے ساتہ لیکن مصحف مین الف کے ساتہ لکہا جاتا ہے اور بعضون نے اسکو نون ثقیلہ سے پڑہا ہی نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ پیشانی جہوٹی خطا کرنیوالی یہ ناصیہ پہلی ناصیہ سے بدل ہے اور بدل نکرہ ہے اور مبدل منہ معرفہ ہی اور نکرہ بدل نہین ہوتا ہی معرفہ کا بدون صفت کے اسواسطی کہ کاذبۃ خاطئۃ ناصیہ دوسری کی صفت واقع ہوئی ہی یعنی البتہ پکڑینگے ہم موی پیشانی کو کہ پیشانی دروغ خطا کار ہی اور مراد پیشانی کے دروغ اور خطا کار ہونیسے صاحب اس پیشانی کا ہی اور پیشانی کو مبالغہ کے واسطی کہدیا ہی اور بالناصیہ مین الف اور لام قائم مقام مضاف الیہ کے ہی یعنی پکڑینگے ہم موی پیشانی اس کافر کو فَلْيَدْعُ نَادِيَهُ پس چاہیئے کہ بلائے وہ اہل مجلس اپنے کو مراد مجلس سے اہل مجلس ہے پس چاہئی کہ بلائی وہ انکو سَنَدْعُ الزَّبَانِيَةَ قریب ہے کہ بلائین ہم دوزخ کے فرشتون کو کہ وہ اسکو پکڑکے دوزخ میں لیجائیں اور ابن عباس سے روایت ہی کہ رسولخدا صلعم نے فرمایا کہ اگر ابوجہل اپنے اہل مجلس کو بلاتا تو البتہ فرشتی دوزخ کے اسکو علانیہ پکڑتے اور ہلاک کرڈالتے كَلَّا نہین نہین یعنی ایسا نہیں ہے کہ ابوجہل تصور کرتا ہے بلکہ چاہیئے کہ وہ اپنے اس عمل باطل سے باز رہی لَا تُطِعْهُ نہ فرمانبرداری کر تو اسکی اے محمد اور اسکا کہا مت مان کہ وہ نماز کے ترک کرنیکو کہتا ہے بلکہ اسکی مخالفت پر ثابت قدم رہ وَاسْجُدْ اور سجدہ کر تو خدا کو ہمیشہ وَاقْتَرِب اور نزدیک ہو تو پروردگار اپنے سی اور امام رضا علیہ السلام سے روایت ہے کہ بندہ سجدہ کرنیسے قریب ہوتا ہی اور یہی مقصود ہے اس آیت سے اور دوسری روایت امام رضا علیہ السلام سی یہ ہے کہ پہلی سب سے سورہ اقرأ باسم ربک نازل ہوا ہے اور بعد سب سورتوں کے اذا جاء نصر اللہ کا اور سجدہ اس سورہ کا واجب ہے اور جن سورتوں مین سجدہ کرنا واجب ہے وہ چار ہین الم سجدہ حم سجدہ سورہ نجم اور سورہ اقرأ اور باقی کی سورتون مین جو کسی جگہہ سجدہ کرنا آیا ہی وہ سنت ہے، سُورَةُ الْقَدْرِ یہ سورہ مکی ہی اور بعضے کہتی ہین کہ مدنی ہی اور آیتین اسکی چہ ہین اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ جو کوئی سورہ انا انزلناہ کو نماز فرض مین پڑہی ایک منادی آواز کرنیوالا خدا کیجانب سے آواز کرے کہ ای بندہ خدا سب گناہ تیری کئے ہوئی بخشے گئی اب تو سرے سی عمل کو شروع کر اور امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ جو کوئی سورہ انا انزلناہ کو آواز سے پڑہی تو ایسا ہے کہ راہ خدا مین شمشیر برہنہ کی اور جو کوئی آہستہ پڑہے تو ایسا ہو کہ راہ خدا مین اپنی خون مین لوٹا ہو اور جو کوئی اسکو دس بار پڑہی تو ہزار گناہ اسکے نامہ اعمال سے مٹائی جائیں بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ بعضے کہتی ہین رسولخدا صلعم نے اصحاب کو خبر دی کہ بنی اسرائیل مین ایک عابد تھا کہ اسنی ہتیار لگاکر ہزار مہینے راہ خدا مین جہاد کیا تھا اصحاب نے تعجب کرکے کہا کہ ہم کوتاہ عمر ہیں کیونکر ہم اس ولت کو پہنچیں حقتعالی نے یہ سورت نازل کی چنانچہ فرماتا ہی کہ إِنَّا أَنزَلْنَاهُ تحقیق ہمنے نازل کیا ہے اس قرآن کو فِي لَيْلَةِ الْقَدْرِ شب قدر کے یعنی ابتدا نازل ہونے قرآن کے

ع ۱۹
رکوع ۱
۲۱

سورۃ القدر

لوح محفوظ سے بیت المعمور پر کہ وہ آسمان دنیا میں ہے شب قدر ہے کہ تمام قرآن شب قدر کو بیت المعمور میں آگیا تھا اور بعد اسکے جبرئیل سورت سورت اور آیت آیت رسولخدا صلعم کے
پاس لاتے تھے یہانتک کہ تیئیس برس کے عرصہ میں سب قرآن کو رسولخدا کے پاس لائے اور شب قدر اسکو اسواسطے کہتے ہیں کہ مقدر کیا جاتا ہے اس شب کو جو کچھ کہ تمام سال میں
دوسری شب قدر تک ہونیوالا ہے اور یا اسواسطے شب قدر کہتے ہیں کہ یہ شب قدر اور منزلت والی ہے اور مرتبہ اسکا بڑا ہے اور قدر کے معنی تنگی کے بھی ہیں
پس اسقدر ملائکہ آسمان سے زمین پر نازل ہوتے ہیں کہ زمین تنگ ہو جاتی ہے اس جہت سے بھی اسکو شب قدر کہتے ہیں اور شب قدر میں بھی اختلاف بہت ہے
بعضے علماء اہل سنت کہتے ہیں کہ وہ شب رسولخدا کے زمانہ میں تھی اور بعد حضرت کے برطرف ہو گئی اور اکثر کہتے ہیں کہ قیامت تک باقی ہے لیکن پھر اختلاف کیا ہے
بعضے کہتے ہیں کہ تمام سال میں پوشیدہ ہے ہر شب کو عبادت کرنی چاہیے تاکہ شب قدر کی فضیلت کو پاوے اور بعضے کہتے ہیں کہ ماہ شعبان اور ماہ رمضان میں
پوشیدہ ہے اور بعضے شب نیمہ شعبان میں کہتے ہیں اور بعضے شب اول ماہ رمضان میں کہتے ہیں اور بعضے شب نیمہ ماہ رمضان میں کہتے ہیں اور بعضے شب ہفدہم
میں اور بعضے شب بست یکم میں اور بعضے شب بست و سوم میں اور بعضے شب بست و نہم میں اور بعضے شب آخر ماہ رمضان میں لیکن اکثر کا اتفاق شب بست و ہفتم
میں ہے اور ہمارے علماء نے اتفاق کیا ہے کہ وہ شب نوزدہم میں ہے یا شب بست و یکم میں یا شب بست و سوم میں اور اکثر روایتیں شب بست و یکم اور شب بست و سوم کی ہیں
اور بعضی روایتیں تعیین شب بست و سوم کی ہے لیکن ان تین شب کو بیدار ہو کر عبادت کرنی چاہیے تاکہ فضیلت شب قدر کی پاوے اور اس شب کے پوشیدہ کرنے میں
حکمت یہ ہے تاکہ اسکی امید میں ہر شب کو عبادت کریں جیسے کہ اسم اعظم تمام اسمائے حسنی میں پوشیدہ کیا ہے کہ بندہ اسم اعظم کی امید میں تمام نامونکو خدا کی یاد کریں اور نماز
وسطی کو پوشیدہ کیا ہے ہر روز کی پانچوں نمازوں میں تاکہ بندہ پانچوں نمازوں کو پڑھیں اور دعا کے قبول ہونیکی ساعت کو جمعہ کی ساعتوں میں پوشیدہ کیا ہے
تاکہ تمام روز عبادت میں مشغول رہیں اور اپنی رضامندی کو طاعت میں پوشیدہ کیا ہے تاکہ ہمیشہ طاعت کیا کریں اور اپنی ناراضامندی کو گناہوں میں
پوشیدہ کیا ہے تاکہ سب گناہوں سے پرہیز کرتے رہیں اور اپنے دوست کو پوشیدہ کیا ہے مومنین میں تاکہ سب مومنین کی بزرگی کرتے رہیں اور اس شب کی تعظیم
میں فرماتا ہے کہ وَمَآ اَدْرٰىكَ اور کس چیز نے جاننے والا کیا تجھکو کہ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ کیا ہے شب قدر یعنی بسبب قدر اور شرف اور عزت
اس شب کے جو کوئی اس شب کو طاعت کرے وہ نزدیک خدا کے قدر اور عزت والا ہو جاوے اور جو عمل کہ اس شب کو واقع ہو وہ قدر اور منزلت والا ہو اور اسکی
قدر کو بیان کرتا ہے کہ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ شب قدر بہتر ہے مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ہزار مہینے سے ان ہزار مہینوں سے کہ بنی اسرائیل کے غازی نے
ان مہینوں میں جہاد کیا تھا یعنی اس ایک شب کی عبادت اسکی ہزار مہینے کے جہاد سے بہتر ہے کہ ثواب اس شب کی عبادت کا اس جہاد کے ثواب سے زیادہ ہے
اور حضرت حسن بن علی علیہما السلام سے روایت ہے کہتے ہیں کہ میں نے رسولخدا صلعم سے سنا ہے فرماتے تھے کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ بندر میرے منبر پر کودتے اور چڑھتے
ہیں خواب دیکھکر مجھکو رنج ہوا جس وقت جبرئیل آیا تو اس نے بیان کیا کہ وہ بنی امیہ ہیں کہ جو تیرے منبر پر چڑھینگے اور بعد تیرے بادشاہی کرینگے میں نے پوچھا کہ
سلطنت انکی کتنے دنوں کی ہوگی کہا کہ ہزار مہینے کی میں یہ بات سنکر بہت دلتنگ ہوا جبرئیل نے مجھکو تسلی دی اور سورۂ قدر لایا اور کہا کہ شب قدر
بہتر ہے بنی امیہ کے ہزار مہینے کی بادشاہی سے کہ جسمیں شب قدر نہو گی اور شب قدر کی فضیلت میں بہت سی حدیثیں وارد ہوئی ہیں رسولخدا صلعم نے فرمایا ہے کہ
جو کوئی شب قدر کو بیدار ہو اور عبادت خدا میں مشغول ہو تمام گناہ اسکے بخشے جاتے ہیں اور منقول ہے کہ شیطان اس شب کو باہر نہیں نکلتا ہے اور کسیکو آزار
نہیں پہنچا سکتا ہے اور ابن عباس روایت کرتے ہیں کہ رسولخدا صلعم سے فرمایا حضرت نے کہ جبرئیل اس شب کو ستر ہزار فرشتے ہمراہ لیکر سدرۃ المنتہی سے
زمین پر آتا ہے اور ہمراہ ان فرشتوں کے چار علم ہوتے ہیں اور چار جگہ انکو گاڑتے ہیں خانۂ کعبہ پر اور روضۂ رسولخدا صلعم پر اور بیت المقدس پر اور طور سینا پر
اور جبرئیل فرشتوں سے کہتا ہے کہ تم زمین میں پھیل جاؤ پس کوئی جگہ اور گھر مومن کا نہو وہاں نہ پہنچیں مگر اس گھر میں کہ جہاں کتا اور سور یا شراب یا ناپاک جنابت والا فعل
حرام سے ہو یا تصویر ہو وہاں نہیں جاتے اور سب ملائکہ تسبیح اور ذکر خدا میں مشغول ہوتے ہیں اسواسطے ثواب پہنچانے امت محمد صلعم کے اور جبکہ صبح ہوتی ہے تو آسمان کو
روانہ ہوتے ہیں اور پہلے آسمان کے ملائکہ انکی استقبال کو آتے ہیں اور پوچھتے ہیں کہ کہاں سے آتے ہو وہ کہتے ہیں کہ زمین سے کہ کل کی رات شب قدر تھی وہ پوچھتے ہیں کہ
امت محمد صلعم کو خدا نے کیا چیز بخشش فرمائی وہ کہتے ہیں کہ انکی نیکوں کو بخشدیا اور انکی شفاعت کو طاعت کرنیوالے لوگونکے واسطے قبول کیا پس فرشتے پہلے آسمان کے

یہ خبر سنکر خوشحال ہوں اور آواز تسبیح کی بلند کریں اور بعد اسکے پہلے آسمان کے فرشتوں کے ہمراہ دوسرے آسمان پر جائیں اور وہی جو اب سنیں اور خوشی کریں اور آواز تسبیح کی بلند
کریں اسیطرح ساتویں آسمان پر پہنچیں اور سدرۃ المنتہی کے نزدیک بھی یہی بات کہیں اور جواب سنیں اور جنت عدن کے لوگ آواز انکی سنیں اور رضوان سے پوچھیں کہ
یہ کیسی آواز ہے وہ کہے کہ ملائکہ امت محمد صلعم کے واسطے تسبیح کرتے ہیں سو بھی تسبیح کی آوازونکو بلند کریں اور حاملان عرش بھی انکی آوازونکو سنکر تسبیح کرنیمیں
مشغول ہوں اور خدا تعالی ہر چند جانتا ہے لیکن پوچھے کہ یہ آواز کیسی ہے وہ کہیں کہ ہمنے سنا ہے کہ امت محمد کو بزرگی حاصل ہوئی ہے اور انکی شفاعت بندونکے
حق میں مقبول ہوئی ہے حقتعالی فرمائے کہ ہاں امت محمد کیواسطے میرے نزدیک وہ ہے کہ جو کسی آنکھنے دیکھا نہیں ہے اور نہ کسی کان نے سنا ہے اور نہ کسیکی خاطر میں
گذرا ہے اور دوسری روایتمیں ہے کہ جبرئیل ستر ہزار فرشتے ہمراہ لیکر آتا ہے اور میکائیل ستر ہزار فرشتوں سمیت زمین پر آتا ہے اور ایک علم ہوتا ہے
انکی چار شاخیں ہوتی ہیں ایک مشرق میں اور ایک مغرب میں اور ایک آسمان پر اور ایک زمین میں اور اسمیں لکھا ہے کہ امت مذنبۃ و رب غفور یعنی
امت گنہگار ہے اور خدا بخشنے والا ہے اور کوئی جگہہ نہو کہ فرشتہ وہاں نجائے اور سلام نکرے اور سلام انکا مومنین پر پانچ جگہہ ہے اول وقت موت کے الذین
تتوفیہم الملائکۃ طیبین یقولون سلام علیکم دوسرے بہشت کے دروازہ پر سلام علیکم طبتم تیسرے بہشت کے اندر والملائکۃ یدخلون علیہم من کل باب سلام علیکم
بما صبرتم چوتھے بہشت کے غرفوں میں سلام قولا من رب رحیم پانچویں وقت ملاقات انکی اور حاصل ہونے قسم قسم کی نعمتوں کے تحیتہم یوم یلقونہ سلام
اور اب خدا تعالی ملائکہ کے نازل ہونیکا ذکر کرتا ہے **تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ** نازل ہوتے ہیں فرشتے زمین پر **وَالرُّوْحُ** اور جبرئیل **فِيْهَا** بیچ اُس
شب قدر کے اور بعضی روایتمیں ہے کہ روح ایک فرشتہ بہت بزرگ ہے اور جبرئیل سے بھی زیادہ فضیلت رکھتا ہے وہ فرشتوں کے ہمراہ آتا ہے اور وہ فرشتے
غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک زمین پر رہتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد روح سے حضرت عیسیٰ ہیں کہ ہمراہ فرشتوں کے آتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد روح سے
جناب سرور کائنات ہیں کہ اس شب کو نزول اجلال فرماتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد روح سے وحی ہے کہ فرشتے وحی لیکر آتے ہیں اور صحیح یہی ہے کہ مراد اس
سے جبرئیل ہے وہ فرشتوں کے ہمراہ آتے ہیں کہ انکو زمین کے رہنے والوں سے شناخت اور آشنائی بہت ہے اور مومنین کے گھروں میں جاتے ہیں اور جبرئیل مومنین سے
مصافحہ کرتا ہے اور علامت مصافحہ کی رقت قلب اور آنکھہ سے آنسو نکلنا ہے حاصل یہ ہے کہ اس شب کی بزرگی کی جہت سے ملائکہ زمین پر آتے ہیں **بِاِذْنِ
رَبِّهِمْ** ساتھ حکم پروردگار اپنے کے **مِنْ كُلِّ اَمْرٍ** واسطے ہر کام کے کہ جو خدا تعالی مقدر کرتا ہے اس شب کو سال آئندہ تک یا واسطے ہر کار خیر اور
برکت کے یا واسطے ہر کار کے روزی اور اجل کیواسطے **سَلٰمٌ** سلامت ہے وہ شب بلاؤں سے اور بلاؤں سے اور شیاطین کی آفتوں سے اور یا یہ کہ سلامت
ہی ہے اس سے کہ پیدا ہو اسمیں کوئی برائی اور شیطان اسمیں اپنا عمل کرے اور یا یہ کہ سلام ہے خدا کے دوستوں پر اور طاعت کرنیوالوں پر اور جسوقت
ملائکہ انسے ملاقات کرتے ہیں تو خدا کیطرف سے وہ انکو سلام کرتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ باذن ربہم پر کلام تمام ہوا اور بعد اسکے دوسرا کلام شروع
ہوا ہے من کل امر سلام یعنی ہر امر سے اسمیں سلامتی اور نفع ہے اور خیر ہے اور برکت ہے اسواسطے کہ خدا مقرر کرتا ہے اس شب میں وہ ہر چیز کہ جسمیں خیر اور برکت ہے
**هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ** نکلنے صبح تک یعنی یہ سلامتی اور خیر و برکت صبح کے نکلنے تک ہے **سُوْرَةُ الْبَيِّنَةِ** اور اس سورہ کو سورہ بریہ اور
قیامۃ بھی کہتے ہیں اور یہ سورہ مدنی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مکی ہے اور آیتیں اسمیں نو ہیں اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو کوئی سورہ لم یکن کو تلاوت کرے وہ شرک سے
پاک ہے اور دین محمد میں ثابت قدم اور مضبوط ہو اور قیامت کے روز ایمان سے اٹھے اور حساب اسکا آسان ہو **بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ** اہل کتاب اور
مشرکین کہتے تھے حضرت کے پیغمبر ہو کر تشریف لانے سے پہلے کہ ہم اپنے دین کو ترک نکرینگے یہانتک کہ وہ پیغمبر آئے کہ جسکا وعدہ توریت اور انجیل میں لکھا ہوا ہے یعنی محمد صلعم
خدا تعالی انکی خبر دیتا ہے کہ **لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا** نہ تھے وہ لوگ کہ کافر ہوئے **مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ** اہل کتاب میں سے یعنی یہودی
اور نصرانی کہ ملحد ہوئے صفات خدا میں **وَالْمُشْرِكِيْنَ** اور شرک کرنیوالے جو کہ بتوں کے پوجنے والے ہیں **مُنْفَكِّيْنَ** باز رہنے والے اور جدا ہونیوالے کفر سے
**حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ** یہانتک کہ آوے انکے پاس دلیل روشن یعنی محمد صلعم **رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ** پیغمبر خدا کا یہ بدل ہے بینہ سے یعنی ہیانتک
کہ آیا انکے پاس پیغمبر خدا کا کہ **يَتْلُوْا** پڑھتا ہے وہ اپنی امت کے روبرو **صُحُفًا مُّطَهَّرَةً** صحیفوں پاک کئے گیوں کو دروغ اور بہتان سے یعنی قرآن کو

ع ۵
۱۲

پڑھتا ہے اور قرآن کو صحف اسواسطے کہا ہے کہ اسمیں سب صحیفوں کے مطالب ہیں فِيهَا بیچ ان صحیفوں کے كُتُبٌ قَيِّمَةٌ نوشتے راست اور درست اور حق کے ظاہر کرنیوالے
ہیں اور وہ نصیحتیں اور احکام ہیں اور حاصل اسکا یہ ہے کہ اہل کتاب اور مشرکین اپنے دین پر تھے یہانتک کہ پیغمبر آیا اور انکو طرف ایمان کے انہی بلایا اور بعضی انمیں کے
عناد اور انکار کی راہ چلتے تھے اور طالب حق کے تھے وہ ایمان لائے وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ اور نہ متفرق ہوئے وہ لوگ دیئے گئے
ہیں کتاب توریت اور انجیل اور اختلاف کیا انہوں نے پیغمبر کی شان میں إِلَّا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ مگر پیچھے اس سے کہ آئی انکے پاس دلیل
روشن کہ وہ محمد ہیں یعنی محمد کے آنے سے پہلے سب متفق تھے ایمان لانے پر کہ محمد آئیگا تو ہم تصدیق اسکی کرینگے اور جسوقت وہ آیا تو مختلف ہوگئے بعضے تو ایمان لائے اور بعضے
کافر ہوگئے اور پہلے اہل کتاب کا اور مشرکین کا دونو کا ذکر کیا اور بعد اسکے فقط اہل کتاب کا ذکر کیا اسواسطے کہ حال انکا نہایت برا ہے وَمَا أُمِرُوا اور نہیں
حکم کیئے گئے تھے وہ اہل کتاب جو کچھ کہ توریت اور انجیل میں ہے إِلَّا لِيَعْبُدُوا اللَّهَ مگر واسطے اسکے کہ پرستش کریں وہ خدا کو مُخْلِصِينَ جسوقت کہ خالص
کرنیوالے ہوں وہ لَهُ الدِّينَ واسطے اس خدا کے دین اپنے کو شرک اور کفر سے حُنَفَاءَ میل کرنیوالے ہو کر بد اعتقادوں سے طرف دین اسلام کے اور مخلصین اور
حنفاء دونو حال واقع ہوئے ہیں وَيُقِيمُوا الصَّلَاةَ اور قائم کریں وہ نماز کو اسکی وقت پر وَيُؤْتُوا الزَّكَاةَ اور دیویں وہ زکوٰۃ کو جو کہ ان پر واجب ہے
وَذَٰلِكَ اور وہ یعنی جس امر کا کہ انکو حکم ہوا ہے دِينُ الْقَيِّمَةِ دین ہے کتابوں درست کا یا شریعت درست کا یا ملت درست کا مضاف الیہ دین کا
محذوف ہے اور صفت اسکی قیمہ ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ قیمہ جمع قیم کی ہے اور قیم بمعنی قائم ہے اور تقدیر اسکی دین القائمین بعد بالتوحید ہے یعنی دین قائم
ہونیوالوں کا واسطے خدا کے ساتھ ایک جاننے خدا کے اور اکثر کے نزدیک حنیف اور مسلم کے ایک معنی ہیں اور بعضے حنیف مسلم حج کرنیوالے کو کہتے ہیں اس صورت میں
مسلم عام ہوگا حنیف سے اور اب خدا تعالی پھر دونو فرقوں کا حال بیان کرتا ہے کہ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا تحقیق جو لوگ کہ کافر ہوئے مِنْ أَهْلِ
الْكِتَابِ اہل کتاب سے کہ وہ یہود اور نصاری ہیں وَالْمُشْرِكِينَ اور مشرکین سے کہ وہ بتوں کی پرستش کرنیوالے ہیں فِي نَارِ جَهَنَّمَ بیچ آگ
دوزخ کے ہونگے قیامت کے روز خَالِدِينَ فِيهَا جسوقت کہ ہمیشہ رہنے والے ہونگے بیچ اس دوزخ کے أُولَٰئِكَ هُمْ یہ لوگ وہی شَرُّ الْبَرِيَّةِ
بدتر خلقت کے ہیں اور یہ دونو فرقے اگرچہ دوزخ میں ہونگے لیکن ہو سکتا ہے کہ عذاب میں انکے تفاوت ہو اور اب خدا تعالی مومنین کا حال بیان کرتا ہے کہ إِنَّ
الَّذِينَ آمَنُوا تحقیق جو لوگ کہ ایمان لائے وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ اور کام کیئے انہوں نے اچھے أُولَٰئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ یہ لوگ وہی
بہتر خلقت کے ہیں جَزَاؤُهُمْ بدلا انکا انکی ایمان اور اعمال کی عوض میں عِنْدَ رَبِّهِمْ نزدیک پروردگار انکے کے جَنَّاتُ عَدْنٍ
بہشتیں عدن کی ہیں تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ جاری ہیں نیچے محلوں انکے سے نہریں خَالِدِينَ فِيهَا ہمیشہ رہنے والے ہیں بیچ ان بہشتوں کے
أَبَدًا ہمیشہ اور یہ تاکید خلود کی ہے اور خالدین حال ہے رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ راضی ہے خدا انسے بسبب پاک جاننے خدا کے اور اعمال نیک انکی وَرَضُوا
عَنْهُ اور راضی ہونگے وہ اس خدا سے بسبب دینے ثواب بیحساب کے اور نعمتوں بیشمار کے ذَٰلِكَ وہ یعنی جو کچھ کہ مذکور ہوا ہے بہشتیں اور رضامندی خدا کی لِمَنْ
خَشِيَ رَبَّهُ واسطے اس شخص کے ہے کہ جو ڈرے عذاب کرنے پروردگار اپنے سے اور اس سے خوف کرکے گناہوں سے پرہیز کرے اور ثواب حاصل کرنیکو عملوں کو بجالائے
اور حضرت صادق علیہ السلام اپنی شیعوں میں سے ایک شخص کو فرمایا کہ تم وہ لوگ ہو کہ جن سے خدا راضی ہے اور ملائکہ خیر میں بھائی تمہارے ہیں اور تم ہی بہتر خلقت میں ہو گھر تمہارے
بہشت ہیں اور قبریں تمہاری بہشت ہیں اور تم واسطے بہشت کے پیدا ہوئے ہو اور بہشت میں نعمتیں تمہاری ہیں اور طرف بہشت کے رجوع کروگے تم اور شواہد التنزیل میں
حاکم ابو القاسم حسکانی سنی نے روایت کی ہے اہلبیت کے راویوں سے کہ فرمایا امیر المومنین علی بن ابیطالب نے کہ جسوقت رسول خدا صلعم نے وفات کی ہے تو میرے سینہ سے
پشت مبارک حضرت کی لگائی ہوئی تھی اور اس حضرت نے اپنی کمر کو میرے سینہ کا تکیہ کیا تھا اور وقت وفات سے پہلے مجھ سے فرمایا کہ اے علی کیا نہیں سنا ہے تو نے کہ خدا فرماتا ہے
الا الذین آمنوا وعملوا الصلحت ہم خیر البریہ وہ لوگ شیعہ تیرے ہیں اور وعدہ گاہ میرا اور وعدہ گاہ تمہارا حوض کوثر ہوگا جسوقت کہ اولین اور آخرین سب امتیں واسطے حساب کے
جمع ہونگی اور بلائے جاؤگے تم اور منہ تمہارے سفید ہونگے اور سب اعضا تمہارے نورانی اور روشن ہونگے اور ابن عباس سے روایت ہے کہ آیہ اولئک ہم خیر البریہ کی علی کی اور اسکی
اہلبیت کی شان میں خدا نے نازل کیا ہے اور حافظ ابو نعیم اصفہانی نے حلیۃ الاولیاء میں ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جسوقت یہ آیت نازل ہوئی تھی جناب

ع ۸
۲۳

رسولخدانے علی سے فرمایا کہ ہے علی تو اور شیعہ تیرے بیچ بہشت کے ہونگے اور آئینگے وہ قیامت کے روز سطرح سے کہ خدا انسے راضی ہوگا اور وہ خدا سے راضی ہونگے

**سورة الزلزال** یہ سورہ مدنی ہی اور بعضے کہتے ہیں کہ مکی ہی اور آیتیں اسمیں آٹھ ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ آزردہ مت ہو تو اذا زلزلت کے پڑہنے سے کہ جو کوئی اسکو نوافل میں پڑہیگا خدا تعالیٰ اسکو زلزلہ میں گرفتار نکریگا اور صاعقہ اور آفت اسکو نہ پہنچیگی اور جسوقت مریگا تو اسکو بہشت میں جانیکا حکم ہوا اور جسوقت بہشت میں داخل ہوگا تو خدا تعالیٰ اسکو خطاب کریگا کہ مباح کیا میں نے واسطے تیرے اپنی بہشت کو بس تو اسمیں جس جگہہ کہ جاہے تو اور جس مقام کی کہ آرزو کرے کہ تجھکو کسیطرح ممانعت نہیں ہے اور نہ کوئی تجھکو وہاں سے دفع کرسکتا ہے **بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ** جسوقت ہلائی جائیگی زمین **زِلْزَالَهَا** ہلانا اسکا جو کہ مقرر ہے یعنی پہلی مرتبہ میں یا دوسری مرتبہ میں **وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا** اور نکالے زمین بوجہوں اپنی کو کہ وہ بدن مردوں کے ہیں اور خزانے زمین میں گڑی ہوئی یعنی زمین ان سب کو باہر نکال کر ڈالدیگی اور نکلنا مردونکا تو واسطے حساب کے ہوگا اور نکالنا خزانونکا سو واسطے ہوگا کہ گنہگار آدمی جنہوں نے کہ انکو دفن کیا تھا انکو دیکھکر حسرت اور افسوس کریں کہ انکی سبب سے خدا کی ہمنے نافرمانی کی تھی اور ایک سو واسطے بھی زمین سے خزانے نکالے جائینگے کہ جن لوگوں نے انمیں سے حق خدا کا نہیں دیا ہے ان داغوں سے انکی پیشانیوں اور پہلوؤں پر داغ دیے جائینگے **وَقَالَ الْاِنْسَانُ** اور کہے آدمی اسوقت یعنی کافر جو کہ قیامت کا دنیا میں انکار کرتا تھا اور بعضے کہتے ہیں کہ ہر آدمی زمین کو زلزلہ میں دیکھکر کہیگا **مَا لَهَا** کیا ہے واسطے اس زمین کے کہ زلزلہ میں ہے اور جو چیزیں کہ اسمیں پوشیدہ تہیں اسکو باہر ڈالدیا **يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ** اس روز بات کہے وہ زمین بسبب یا کرنے خدا کی اور بیان کرے **اَخْبَارَهَا** خبروں اپنی کو کہ اس ہلنے اور پوشیدہ چیزوں کے باہر ڈالنے کا سبب کیا ہے اور یا یہ کہ خبر دیوے بندوں کے اعمال نیک اور بد کی جو کچھہ کہ اسپر کئے ہیں اور یہی حدیث میں آیا ہے اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ سورہ امیر المومنین علیہ السلام کی روبرو پڑھا گیا فرمایا کہ میں ہوں وہ کہ زمین جس سے باتیں کریگی اور تمیم بن حاتم کہتا ہی کہ ہم امیر المومنین کے ہمراہ تھے جسوقت کہ بصرہ کو روانہ ہوئے اور وقت اترنیکے زمین کو زلزلہ ہوا حضرت علی نے اسپر ہاتھ اپنا مارا اور زمین کو کہا کہ کیا ہوا ہے تجھکو اور پھر ہماری طرف منہ کرکے فرمایا کہ اگر وہ زلزلہ ہو جسکا خدا تعالیٰ نے اپنی کتاب میں ذکر کیا ہی تو البتہ جواب دیگی مجھکو زمین ولیکن یہ وہ زلزلہ نہیں ہے اور حضرت فاطمہ زہرا صلوٰة اللہ علیہا سے روایت ہے کہ ایکمرتبہ ابوبکر کے زمانہ میں زمین کو زلزلہ ہوا اور آدمی ترساں اور ہراساں ابوبکر اور عمر کے پاس آئے انکو دیکھا کہ وہ بھی خوف زدہ ہوکر علی کیطرف جاتے ہیں سب آدمی انکے پیچھے ہو لیے یہانتک کہ علی کے دروازہ پر پہنچے اور حضرت علی نے پروا نکرکے اس گھر سے باہر نکلے اور شہر سے باہر نکلا اور سب آدمی انکے پیچھے ہو لیے اور علی ایک ٹیلی پر جاکر کہڑے ہوے اور پھر بیٹھہ گئے اور سب آدمی حضرت کے گرد بیٹھہ گئے اور وہ سب مدینہ کی دیواروں کیطرف دیکھتے تھے کہ جنبش کرتی تھی اپنے اور جانے میں حضرت علی نے فرمایا کہ گویا تمکو ہول میں ڈالا ہی اس امر نے کہ دیکھتے ہو لوگوں نے کہا کہ کیونکر ہول میں نہ ڈالے ہمکو کہ ہمنے مثل اسکے کبھی نہیں دیکھا ہی پس دونوں لبونکو اپنے حضرت علی نے جنبش دی اور اپنا ہاتھ زمین پر مارا اور کہا کہ کیا ہوا ہے تجھکو ٹھہر جا بس ٹھہر گئی وہ خدا تعالیٰ کے حکم سے لوگوں نے نہایت تعجب کیا اور سے پہلے مرتبہ بھی یا وہ تعجب کیا حضرت علی نے فرمایا کہ تمنے میرے اس فعل پر تعجب کیا ہی لوگوں نے کہا کہ ہاں فرمایا کہ میں وہ مرد ہوں کہ خدا تعالیٰ نے فرمایا ہی اذا زلزلت الارض

---

زلزالها واخرجت الارض اثقالها وقال الانسان ما لها سو واسطے کہ وہ آدمی کہ جو زمین کو کہیگا کہ کیا ہوا ہے تجھکو اور اسروز بات کریگی زمین اور خبر دیویگی جسکو وہ میں ہوں خلاصہ یہ ہے کہ بات کریگی زمین **بِاَنَّ رَبَّكَ** بسبب اسکے کہ تحقیق پروردگار تیرا **اَوْحٰى لَهَا** وحی کریگا واسطے اسکے اور فرمائیگا کہ خبر دے بندوں کے اعمال کی جو کچھہ کہ تجھپر انہوں نے کئے ہیں اور رسولخدا صلعم سے روایت کرتے ہیں فرمایا حضرت نے کہ محافظت کرو تم اپنی وضو کی اور وضو سے رہو اور بہتر عمل اپنی محافظت کرو کہ وہ نماز ہی اور اپنے تئیں بچاؤ تم زمین سے کہ وہ تمہارے رہنے کی جگہہ ہے اور کوئی شخص اسپر عمل نیک یا بد نکریگا مگر کہ وہ خبر دینی والی ہے اس عمل کی قیامت کے روز **يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ** اسروز پھر آئیں آدمی اپنی قبروں سے میدان حشر میں جانے کے واسطے **اَشْتَاتًا** بکھرے اور پراگندہ ہوکر طرح طرح کے احوال سے کہ کوئی تو نورانی اور امن میں ہوگا اور کوئی سیاہ رو اور خوف میں ہوگا پس وہاں لائی جائینگے **لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ** تاکہ دکھلائے جائیں وہ اعمال اپنے جو کہ انکی اعمال کے ناموں میں لکھی ہیں اور یا یہ کہ جزا انکی اعمال کی دکھلائی جائے غرض یہ کہ جو کچھہ دنیا میں کیا ہے نیک اور بد یا چھوٹا اور بڑا سب دکھلایا جائیگا چنانچہ

فرماتا ہے کہ فَمَنْ یَّعْمَلْ پس جو شخص عمل کریگا مِثْقَالَ ذَرَّةٍ برابر ذرہ کے خَیْرًا نیکی کو یَّرَهٗ دیکھیگا اُسکی جزا کو وَمَنْ
یَّعْمَلْ اور جو کوئی عمل کریگا مِثْقَالَ ذَرَّةٍ برابر ذرہ کے شَرًّا بدی کو یَّرَهٗ دیکھیگا اُسکی جزا کو اگر مغفرت خدا اُسکے شامل حال
نہوئی اور کہتے ہیں کہ دو آدمی تھے ایک تو اُنمیں سے سائل کو لقمہ اور ٹکڑا روٹی کا کچھ نہیں دیتا تھا اور کہتا تھا کہ یہ تھوڑا ہے اسکو کیا دینا چاہئے بلکہ بہت سی
خیرات کرنی چاہئے اور ایک شخص اپنے گناہ بہت حقیر جانتا تھا اور کہتا تھا کہ مجھپر کیا عذاب ہوگا بلکہ بڑے بڑے گناہوں سے عذاب ہوگا حقتعالی نے اُن دونوں کے
مقدمہ میں اس آیت کو نازل کیا اور ابن عباس سے روایت ہے کہ کوئی مومن اور کافر نہو کہ دنیا میں خیر یا شر نکرے مگر کہ خدا تعالی قیامت کے روز اُسکی عمل کو اُسکو دکھلائیگا
لیکن گناہونکو مومن کے بخشدیگا اور نیکیونکی اسکو جزا دیگا اور کافر کی نیکیونکو رد کریگا اور اُسکی گناہوں پر اسکو عذاب کریگا اور بعضے کہتے ہیں کہ معنی اس آیت کی
یہ ہیں کہ جو کوئی دنیا میں برابر ذرہ کے نیکی کرے اور وہ کافر ہو تو اُسکی جزا پائیگا دنیا میں اپنی نفس میں اور مال میں اور اولاد میں تاکہ دنیا سے جاتو کوئی چیز
اُسکے واسطے نہو اور اگر برابر ذرہ کے بدی کرے اور وہ مومن ہو تو وہ دنیا میں اُسکا عذاب چکھے کہ کوئی حادثہ اُسپر اور اُسکی مال اور اولاد پر ہو تاکہ وہ دنیا سے جائے تو
کوئی بدی اُسکی ذمہ نہو

## سُورۃ العادیات

یہ سورہ مدنی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مکی ہے اور اُسمیں گیارہ آیتیں ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام
فرمایا ہے کہ جو کوئی سورہ والعادیات کو ہمیشہ پڑھے خدا تعالی اُسکو قیامت کے روز امیر المومنین علیہ السلام کے ہمراہ اُٹھائیگا اور اُنکے رفیقوں میں سے وہ ہوگا اور اُنکی
ہمراہ بہشت میں رہیگا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

حضرت صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ ایک جماعت عرب کی بنی سلیم میں سے مدینہ کے اطراف
میں جمع ہوئی اور غرض اُنکی جمع ہونیسے یہ تھی کہ مسلمانوں پر شبخون ماریں اور رسولخدا کے ساتھ مکر کریں اور اُن حضرت کو آزار دیں اور پہنچائیں جسوقت رسولخدا
صلعم کو خبر ہوئی تو حضرت نے علم اسلام کا ابوبکر کو دیا اور لشکر مسلمانوں کا ابوبکر کے ہمراہ کرکے اُدھر کو روانہ کیا اور اُنسے لڑنیکا ابوبکر کو حکم دیا جسوقت ابوبکر اُنکے قریب
پہنچا تو وہ مسلمانوں کے آنے پر مطلع ہوئے اور لڑنے پر تیار ہوے اور بہت جلدی کرکے مسلمانونکے لشکر پر پہنچے اور لڑنا شروع کیا ابوبکر اُنسے خوف کرکے بھاگ گئے اور
اُنکی بھاگنے کی جہت سے مسلمان بہت قتل ہوئے اور ابوبکر جو بھاگ کر چلے آئے تو دوسرے روز رسولخدا نے علم اسلام عمر کو دیا اور اصحاب کی جماعت اُنکے ہمراہ کرکے اُدھر کو
روانہ کیا جسوقت اُنسے مقابلہ ہوا تو وہ بھی بھاگ کر چلے آئے تو رسولخدا کو بہت رنج ہوا عمرو عاص نے کہا کہ یا رسولخدا مجھکو روانہ کرو کہ میں مکر اور فریب کرنا خوب جانتا ہوں اور
مجھکو امید ہے کہ حیلہ اور فریب سے اُنکو میں شکست دوں حضرت نے اُسکے کہنے کو پسند کیا اور ایک جماعت کو اُسکے ہمراہ کرکے روانہ کیا اور وہ وہاں پہنچا اور لڑائی شروع ہوئی اور
عمرو عاص کو شکست حاصل ہوئی اور بہت مسلمان مارے گئے اور عمرو عاص بھاگا رسولخدا صلعم کو خبر ہوئی تو بہت غمگین ہوئے اور فرمایا کہ علی بن ابیطالب کو بلاؤ حضرت
علی حاضر ہوئے تو علم اپنا اُنکے سپرد کیا اور فرمایا کہ اے علی وادی رملہ کو روانہ ہو اور ابوبکر اور عمر خطاب اور عمرو عاص اور ایک جماعت اصحاب کو حضرت علی کے ہمراہ کیا
اور جسوقت امیر المومنین روانہ ہوئے تو مسجد احزاب تک رسولخدا اُنکے ہمراہ پہنچانے کو گئے اور حق میں علی کے دعا کرکے واپس چلے آئے اور کیفیت حضرت علی کے چلنے
کی یہ تھی کہ رات کو چلتے تھے اور دن کو پوشیدہ ہو جاتے تھے اور مقام کرتے تھے تاکہ کسیکو خبر نہو پس اسطرح سے اپنے تئیں اس وادی کے اطراف میں پہنچایا اور عمرو عاص نے
دیکھا کہ اسوقت علی فتح پائیگا اور اُنپر غالب آئیگا یہ دیکھکر اُسکو بہت حسد ہوا ابوبکر سے جاکر کہا کہ تو علی سے جاکر کہہ کہ اس وادی میں شیر اور بھیڑیے بہت ہیں
اور ہم اُنکی شر سے بیخوف نہیں ہیں احتیاط اسمیں ہے کہ ہم اس وادی سے باہر ہو جائیں اور رو والوں سے اُنپر دوڑ کریں کہ اس صورت میں علی اور اُسکی ہمراہی مغلوب
ہو جائیں اور علی کو ہمپر کوئی فضیلت اور زیادتی نہو ابوبکر نے علی سے کہا تو حضرت علی نے ابوبکر کے کہنے کیطرف کچھ توجہ نہ کی عمرو عاص نے عمر خطاب سے کہا کہ تو
علی سے کہہ عمر نے حضرت علی سے کہا تو اُسکی بات کو بھی نمانا اور کچھ توجہ نکی اور جو کچھ اپنی رائے میں آیا وہ کیا اور صبح کے وقت اپنے تئیں اس جماعت کے نزدیک پہنچایا اور اُنکی
حالت بیخبری میں اُنپر دوڑ پڑے اور لڑنا شروع کیا اور خدا تعالی کی تائید سے اُنپر غالب آئے اور بعضے آدمیونکو اُنکے قتل کیا اور بعضونکو قید کیا اور زنجیروں میں جکڑکر اُنکو لائے
اور اسواسطے اس غزوہ کو غزوہ ذات السلاسل کہتے ہیں کہ کفار کو زنجیروں میں جکڑ لائے تھے اور سلاسل زنجیرونکو کہتے ہیں اور مال اور اسباب اُنکا بہت سا لوٹ کر لائے اور جسوقت مدینہ کے
قریب پہنچے تو رسولخدا پیشوائی کو تشریف لائے اور امیر المومنین کی نظر رسولخدا پر پڑی تو سواری سے نیچے اُتر پڑے اور رکاب حضرت کی بوسہ دیا اور رسولخدا نے علی کے حق میں دعا کی
اور علی کی بہت تعریف کی اور بہت خوش ہو کر فرمایا کہ اے علی اگر مجھکو اندیشہ اُمت کی گمراہی کا نہوتا اور شریعت کے طریقہ سے اُنکے پھر جانیکا خوف نہوتا کہ ناگاہ تیری محبت میں مبالغہ کریں

ع ۸ ۲۴

سورۃ العادیات

غزوۂ ذات السلاسل

اور جو کچھ کہ عیسیٰ کے حق میں اسکی اُمت کہکر گمراہ ہوگئی ایسا ہی تیرے حق میں بھی کہنے لگیں اور گمراہ ہو جائیں اس خوف سے میں نہیں کہتا ہوں ورنہ تیرے حق میں آج وہ کہتا میں کہ میری اُمت کا کوئی آدمی تجھپر نہ گزرتا مگر وہ تیرے قدموں کے نیچے کی خاک کو اٹھاتا اور اس سے شفا طلب کرتا اے علی اپنی سواری پر سوار ہو کہ خدا اور رسول خدا دونو تجھسے راضی ہیں جسوقت شاہ اولیا ان لوگوں پر غالب ہوئے تو ہنوز خبر فتح کی مدینہ میں نہ پہنچی تھی کہ جبرئیل امین خدا کیطرف سے یہ سورہ لائے اور رسول خدا کو اس فتح کی خوشخبری دی اور علی کے لشکر کے گھوڑوں کی خدا تعالیٰ نے قسم کھائی چنانچہ فرماتا ہے کہ وَالْعَادِيَاتِ قسم ہے گھوڑوں دوڑنیوالوں غازیوں کی کہ وقت دوڑنے کے ہانپتے ہیں ضَبْحًا ہانپنا فرو کرکے اور ضبحا مفعول مطلق ہے فعل محذوف کا اور تقدیر اسکی تضبح ضبحا یعنی ہانپتے ہیں ہانپنا فَالْمُورِيَاتِ پس قسم ہے گھوڑوں آگ نکالنے والوں کی پتھر سموں کے پتھر پر مار کر وقت چلنے کے دوڑ کر قَدْحًا آگ نکالنا اور یہ اعراب بھی مثل ضبحا کے ہے فَالْمُغِيرَاتِ پس قسم ہے گھوڑوں غارت کرنیوالوں کی دشمنان خدا کو صُبْحًا صبح کو اور مراد اس سے سوار گھوڑوں کے ہیں کہ غارت کرنیوالے مال اور اسباب دشمنان دین کے ہیں فَأَثَرْنَ بِهِ پس اٹھایا ان گھوڑوں نے وقت دوڑنے بیچ اس صبح کے نَقْعًا غبار کو فَوَسَطْنَ بِهِ پس درمیان ہوئے وہ بیچ اس صبح کے جَمْعًا ایک جماعت کو دشمنوں میں سے اور ضمیر به کی دونو جگہہ مکان غارت کیطرف بھی پھر سکتی ہے اور عادیات میں جو عدو ہے دوڑنیکو معنی ہیں اسکی طرف بھی پھر سکتی ہے اور جواب قسم کا یہ ہے کہ إِنَّ الْإِنسَانَ تحقیق آدمی یعنی کافر لِرَبِّهِ واسطے پروردگار اپنے کے لَكَنُودٌ البتہ ناشکر ہے اور انکار کرنیوالا خدا کی نعمت کا اور بعضے کہتے ہیں کہ کنود نافرمان کو کہتے ہیں اور بعضے بخیل کو کہتے ہیں اور بعضے حریص کو کہتے ہیں اور بعضے ہلوع کو کہتے ہیں اور ہلوع وہ ہے کہ جو تھوڑے کی ناشکری کرے اور بہت کا شکر نکرے اور بعضے قلیل الخیر کو کہتے ہیں اور ابو امامہ نے رسول خدا صلعم سے روایت کی ہے کہ فرمایا حضرت نے کنود وہ شخص ہے کہ تنہا کھائے اور بخشش کو منع کرے اور غلام کو مارے وَإِنَّهُ عَلَىٰ ذَٰلِكَ اور تحقیق کہ وہ ناشکر آدمی اوپر اس ناشکری کے لَشَهِيدٌ البتہ گواہ ہے واسطے ظاہر ہونے اثر اس ناشکری کے اور یا یہ کہ تحقیق کہ وہ خدا اسکی ناشکری پر گواہ ہے وَإِنَّهُ اور تحقیق کہ وہ آدمی لِحُبِّ الْخَيْرِ واسطے دوستی مال کے لَشَدِيدٌ البتہ سخت ہے کہ اسکی خرچ کرنے میں بخل کرتا ہے اور حقوق خدا کی اسمیں سے نہیں دیتا ہے اور عرب بخیل کو شدید بھی کہتے ہیں اور متشدد بھی کہتے ہیں اور مال کو خیر کہتے ہیں أَفَلَا يَعْلَمُ کیا پس نہیں جانتا ہے وہ آدمی إِذَا بُعْثِرَ جسوقت کہ اٹھایا جاویگا زندہ کرکے مَا فِي الْقُبُورِ جو کچھ کہ بیچ قبروں کے ہے یعنی مردے زندہ کئے جائیں وَحُصِّلَ اور حاصل اور جمع کیا جاوے اعمال کے ناموں میں یعنی ظاہر کرے اس میں مَا فِي الصُّدُورِ جو کچھ کہ بیچ سینوں کے ہے خیر یا شر اور خیر کو شر سے جدا کرے یعنی جو کچھ کہ سینوں میں ہے اعتقاد حق یا باطل اور ریا خلوص سب کو ظاہر کرے اور موافق اسکے جزا دیوے اور جواب اذا کا محذوف ہے اور وہ یجازی ہے اسکا ترجمہ یعنی جزا دیگا خدا انکو إِنَّ رَبَّهُم بِهِمْ تحقیق کہ پروردگار انکا ساتھ انکے یعنی ساتھ فعلوں اور قولوں انکے دلونکی باتوں کے يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيرٌ البتہ خبردار ہے اور جو کچھ کہ انہوں نے کیا ہے اسکو جانتا ہے موافق عمل کے انکو جزا دیگا

## سُورَةُ الْقَارِعَةِ

یہ سورہ مکی ہے اور اسمیں گیارہ آیتیں ہیں اور امام محمد باقر نے فرمایا ہے کہ جو کوئی اس سورہ کو تلاوت کریگا وہ دجال کے فتنہ سے محفوظ رہیگا اور دوزخ کی عذاب سے خدا تعالیٰ اسکو محفوظ رکھیگا بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ الْقَارِعَةُ ٹھونکنے والی یعنی قیامت مَا الْقَارِعَةُ کیا ہے ٹھونکنے والی وَمَا أَدْرَاكَ اور کس چیز نے جتایا تجھکو اور کیا جانے تو کہ مَا الْقَارِعَةُ کیا ہے وہ ٹھونکنے والی وہ قیامت ہے اور وہ ہول اور دہشت کے سبب کانوں کو ٹھونکیگی اور کوٹیگی يَوْمَ يَكُونُ النَّاسُ جسدن کہ ہونگے آدمی کثرت کی جہت سے كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوثِ مانند پتنگوں بکھری ہوئی کے ناتوانی اور حیرانی اور بیقراری سے اور ایک دوسرے کی اوپر گرینگے کثرت کی جہت سے وَتَكُونُ الْجِبَالُ اور ہونگے پہاڑ اس دن کی ہیبت سے كَالْعِهْنِ الْمَنفُوشِ مانند پشم رنگا رنگ دھنی ہوئی کے سبب متفرق ہونے جزوں کے اور ریزہ ریزہ ہونے انکے اور انکا رنگ ہوگا اسواسطے فرمایا کہ پہاڑ رنگ برنگ ہوتے ہیں اور اب تفصیل آدمیوں کی فرماتا ہے کہ فَأَمَّا مَن ثَقُلَتْ مَوَازِينُهُ پس لیکن وہ شخص کہ بھاری ہوا اور گراں ہوں یعنی غالب اور زیادہ ہوں وزن اعمال اسکی کے یا ترازو میں اعمال اسکے فَهُوَ فِي عِيشَةٍ پس وہ بیچ زندگانی رَّاضِيَةٍ پسندیدہ کے ہوگا کہ پھر اسکی ہول اسکو کچھہ نہ ہوگی اور جگہہ اسکی بہشت میں ہوگی اور راضیۃ مرضیہ کے معنی میں ہے یعنی یہ زندگانی پسند کی گئی کہ صاحب اس زندگانی کا اس سے راضی ہو وَأَمَّا مَنْ خَفَّتْ اور لیکن وہ شخص کہ سبک اور ہلکے ہوں مَوَازِينُهُ وزن اعمال اسکے یا ترازو میں فعلوں اسکی کی کہ نیکیاں اسکی تھوڑی ہوں اور

سورۃ القارعۃ مکیۃ ۱۱ ع ۱ ۲۵

یا یہ کہ تھوڑی ہوں برائیاں اسکی یا وہ ہوں فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ پس جگہ ہنی اُسکے کی ہاویہ ہے کہ وہ سب سے نیچے کا طبقہ دوزخ کا ہی اور رہنی کی جگہ کو ام
اسواسطے فرمایا ہی کہ ماں بچہ کی رہنی کی جگہ ہوتی ہی ایسے ہی ہاویہ اسکے رہنے کی جگہ ہوگی وَمَآ اَدْرٰىكَ اور کس چیز نے جتایا تجھکو مَاهِيَهْ کیا ہے
وہ ہاویہ یعنی اسکی عذابونکو تو کیا جانے کہ کس کس قسم کے عذاب ہیں اور ہاویہ میں وقفی ہی اور اب اس ہاویہ کی تفصیل بیان کرتا ہی کہ نَارٌ حَامِيَةٌ آگ ہی گرم
ہونیوالی کہ سوزش اسکی نہایت سخت ہے اور کہتے ہیں کہ طبقہ ہاویہ کا نہایت عمیق اور گہرا ہی کہ جسوقت دوزخی کو اسمیں ڈالینگے تو ستر خریف تک اسکی تہ میں پہنچیگا اور
اعمال کے وزن ہونیکی تحقیق پہلے اس سے گزر گئی ہی سُوْرَةُ التَّكَاثُرِ یہ سورہ مدنی ہی اور بعضے مکی بھی کہتے ہیں اور اسمیں آٹھ آیتیں ہیں اور حضرت
صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ جو کوئی سورہ الہٰکم التکاثر کو فرض نماز میں پڑہی ثواب سو شہیدوں کا اسکے واسطے لکھیں اور اگر نماز سنت میں پڑہی ثواب پچاس
شہیدونکا اسکے واسطے لکھیں اور چالیس صف ملائکہ کی نماز فریضہ میں اسکے ہمراہ نماز پڑہیں اور دوسری روایت میں حضرت صادقؑ نے فرمایا ہی کہ رسولخدا صلعم فرمایا ہی کہ
جو کوئی اس سورہ کو وقت خواب کے پڑہی فتنہ سے محفوظ رہی اور ابو امامہ نے رسولخدا صلعم سی روایت کی ہی کہ فرمایا حضرت نے کہ اس سورہ کے پڑہنے والے کو بیحساب بہشت میں
لیجائیں اور حدیث میں آیا ہی کہ جو کوئی دو رکعت نماز بہ نیت نہ پڑہی اور اول رکعت میں الحمد کے بعد ایکمرتبہ آیۃ الکرسی پڑہی اور دو بار قل ہو اللہ احد پڑھے اور
دوسری رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ الہٰکم التکاثر پڑہی اور بعد سلام کے کہی کہ اللہم صل علی محمد و آل محمد وابعث ثواب ہاتین الرکعتین الی قبر فلان بن
فلان اور فلاں کی جگہ نام اس میت کا اور اسکی باپ کا لیوی تو خدا تعالی ہزار فرشتے اسکی قبر پر بہیجی کہ یہ نماز واسطے جسکے پڑہی ہے اور ہر فرشتے کی ہمراہ پوشاک ہو
اور قیامت تک اسکی قبر کو فراخ کریں اور بشمار سر آنچیز کے کہ جسپر آفتاب پڑتا ہی اس نماز کے پڑہنے والے کیواسطے حسنات و نیکیاں لکھیں اور ہزار درجے اسکی بلند کریں بہشت عنبر
سرشت میں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کہتے ہیں کہ بنی عبد مناف بن قصی اور ابن سہم بن عمر و آپسمیں فخر اور ناز کرتے تھے اپنے آدمیونکی کثرت سے اور
ہر ایک ان دونو قبیلوں میں سے کہتا تھا کہ ہماری قبیلے کے آدمی زیادہ ہیں اور شرفا اور سادات درمیان ہمارے بہت ہیں جسوقت کے آدمیونکو شمار کی تو بنی عبد مناف کے قبیلے کے
آدمی زیادہ شمار میں آئی بنی سہم نے کہا کہ ہمارے بہت آدمی زمانہ جاہلیت میں گئی ہیں زندہ اور مردہ کو دونو کو شمار کرنا چاہئے جبکہ دونو کو شمار کیا اور ہر ایک مردہ کی قبر
کو جا کر گنا تو بنی سہم شمار میں زیادہ ہوئے حقتعالی نے اس سورہ کو نازل کیا اَلْهٰىكُمُ التَّكَاثُرُ لہو اور غفلت میں ڈالا تمکو بہت ہونے آدمیوں قبیلے کے نے
اور بسبب فخر کرنے نے طاعت خدا سے اور ذکر آخرت سے حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ یہانتک کہ ملاقات کی تمنے قبروں کو کہ قبروں کے پاس جا کر ہر ایک مردہ کی
قبر کو گنتی شمار کیا اور بعضے کہتے ہیں کہ یہودیوں نے کہا تھا کہ ہم فلانے قبیلے سے زیادہ ہیں اور فلانا قبیلہ فلانے قبیلہ سی زیادہ ہے اور ہمیشہ ایسا ہی کہا کرتے تھی یہانتک کہ
حالت کفر اور گمراہی میں مر گئی حقتعالی نے اس سورہ کو انکے حق میں نازل کیا اور فرمایا کہ مشغول ہوئے تم آدمیونکی کثرت اور بہت ہونیکی ذکر میں یہانتک کہ مر گئے اور
اور قبروں سے ملاقات کی کہ انمیں تم دفن ہوئے اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک جماعت نصاریٰ کی کثرت مال اور اولاد پر فخر کرتے تھی خدا تعالی نے اس سورہ میں انکی طرف
خطاب کیا اور فرمایا کہ کثرت مال اور اولاد میں مشغول ہوئے اور اس شغل نے تمکو ذکر خدا سے اور یاد آخرت سے غافل کیا اور بہلا دیا یہانتک کہ مر کر قبروں میں تم پہنچے جسوقت کہ
طلب دنیا میں اپنی عمروں کو تم برباد کر چکے تھی اور اب خدا تعالی انکو جہڑکتا ہی اور اس امر سے منع کرتا ہی کہ كَلَّا نہیں نہیں یعنی ایسا نہیں ہے کہ ہمت عاقل کی دنیائے
ناپائدار پر مصروف ہو اور آخرت کو جو کہ ہمیشہ ہے ترک کرے اور یاد رکہ یا یہ کہ حقا کہ سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ قریب ہے کہ جانوگے تم اپنی عقل کی خطا کو کثرت مال اور اولاد
کے فخر کو جسوقت کہ ہولوں اور دہشتونکی چیزونکو دیکہوگے وقت نزع اور یہ کلام خدا کا واسطے ڈرانے کے ہی تاکہ خواب غفلت سے بیدار ہوں اور پھر واسطے تاکید کے فرماتا ہی کہ
ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ پھر نہیں نہیں یعنی باز آؤ تم اور یاد رکہو کہ حقا کہ قریب ہے کہ جانوگے تم کثرت مال اور اولاد کے فخر کی خرابی کو اور تباہی کو وقت مرنیکے
یا آخرت میں کہ کیسی کیسی ذلتیں اور رسوائیاں ہیں اور عذاب کا دیکہنا اول تو وقت مرنیکے ہے اور پھر قبر میں اور پھر قیامت کے روز واسطے مبالغہ کے پھر فرماتا ہی کہ
كَلَّا نہیں ایسا ہی کہ اپنے زندہ اور مردہ آدمیوں پر اور اس مال فانی پر فخر کرو لَوْ تَعْلَمُوْنَ اگر جانو تم کہ کیا کیا ہولناک سختیاں پیش ہیں عِلْمَ
الْيَقِيْنِ جاننا یقین کا جیسے کہ آنکھ سے دیکھتے ہیں یعنی اگر تم بہ یقین جانو تو اس فخر کرنے مال اور اولاد کی باز رہو لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ البتہ دیکھوگے
تم دوزخ کو حالت نزع میں یا جسوقت کہ میدان حشر میں آؤگے تم اور دور سے اسکو دیکھنا کروگے تم ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا پھر دیکھوگے تم دوزخ کو عَيْنَ الْيَقِيْنِ دیکھنا

سورة التكاثر [uncertain]

گناہوں سے پاک تھے اور یا مراد اُن کی امت کے گناہوں کی بخشش کا طلب کرنا ہی اور رسول خدا کے حضرت سے منقول ہی کہ میں ہر روز سو بار استغفار کرتا ہوں سو مراد اس سے تعلیم امت ہوتا
استغفار ہے پس اسکے لیئے خدا فرماتا ہی کہ استغفار کر تو اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا تحقیق کہ وہ خدا توبہ قبول کرنیوالا ہی اُس شخص کا کہ جو توبہ اور استغفار کرے اور بلند کرنیوالا ہی
اُنکے درجوں کا اور حضرت اُم سلمہ سے روایت ہے کہ بعد نازل ہونے اس سورہ کی رسول خدا صلعم اُٹھتے اور بیٹھتے اور جاتے اور آتے اور سوتے اور بیدار ہوتے کہتے کہ سبحان اللہ وبحمدہ
واستغفر اللہ واتوب الیہ تب حضرت سے اس تسبیح کے پڑھنے کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ مجھکو حکم ہوا ہی اور بعد اسکے یہ سورہ تلاوت فرمایا پس معلوم ہوا کہ وہ حضرت موافق
حکم کے استغفار کرتے تھے اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ پہلے سب سے قرآن نازل ہوئی ہی اور بعد سب سورتوں کے اذا جاء نصر اللہ اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ سورہ حجۃ الوداع
میں نازل ہوا ہے جس وقت کہ حضرت منی میں تھے اور اکثر آدمی کہتے ہیں کہ فتح مکہ سے پہلے نازل ہوا ہے اور قصہ فتح مکہ کا بروایت محمد بن اسحاق وغیرہ اس طرح سے
ہی کہ جس وقت رسول خدا نے سال حدیبیہ میں قریش سے صلح کی اس شرط پر کہ اگر کوئی قریش میں سے رسول خدا کی عہد میں آئے تو قریش اُسپر اعتراض نہ کریں اور اگر کوئی
رسول خدا کے پاس سے قریش کے عہد میں جاوے تو رسول خدا اُسپر تنگی نکریں پس بنی خزاعہ رسول خدا کی عہد میں آئے اور بنی بکر عہد میں قریش کے اور بعد اسکے درمیان اُن دو
قبیلوں کے فتنہ عظیم پیدا ہوا کہ دعوی جہت سے کہ بنی بکر بنی خزاعہ پر کرتے تھے اور جس وقت قریش نے دیکھا کہ بنی بکر عہد میں آئے ہیں تو قریش نے مدد اُنکی کی اور بنی خزاعہ
شبخون مارا اور ایکو کئی جگہ سے مار ڈالا اور یہ لڑائی حرم باہر تھی اور بنی بکر کے مدد کرنیوالوں میں سے عکرمہ بن ابی جہل تھا اور سہیل بن عمرو تھا اور صفوان بن امیہ
تھا اور سوائے اُنکی بہت آدمی تھی اور بنی خزاعہ پناہ میں لائی اور نوفل نے بنی بکر سے کہا کہ حرم میں جاکر اپنا بدلا بنی خزاعہ سے لو اور بلا خلل حرم کی حرمت کا مت کرو
حرم میں اس سے زیادہ بدکام کرتے ہیں مثل زنا وغیرہ کے اور بنی خزاعہ بنا بدیل بن ورقہ کے مکان میں گئی اور بدیل قوم کا سردار تھا اُسنے باہر آکر کہا کہ
ای قوم یہ وہی عہد ہے کہ تمنے محمد کے ساتھ کیا تھا اور اب اُسکو توڑ ڈالا اور حرم کی تمنے بیقدری کی اور اگر حرمت حرم خدا کی نہوتی تو میں تمکو ہلاک کرتا اور ایک مرد
عمرو بن سالم خزاعی کو مدینہ کو اُسیوقت روانہ کیا اور جس وقت وہ مدینہ میں پہنچا اور رسول خدا صلعم مع اصحاب مسجد میں بیٹھے تھے اُسنے مسجد میں جاکر حضرت سے سب حال بیان کیا
حضرت نے فرمایا کہ ای عمرو تو اندیشہ مت کر کہ میں تمہارا عوض النبی لونگا کہ نصرت خدا کی بہت نزدیک ہے یہ فرماکر میمونہ خاتون کے گھر میں تشریف لیگئے اور فرمایا کہ پانی حاضر کر
میمونہ پانی لائی اور حضرت اس پانی سے غسل کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ نصرت دیا جاؤں نہیں اگر بنی کعب کو نصرت دوں ہیں اور بنی کعب قوم عمرو بن سالم کی تھی اور بدیل بن ورقہ بعد
روانہ کرنے عمرو کی مع بنی خزاعہ خود مدینہ کو روانہ ہوا اور مدد کرنی قریش کی بنی بکر کی اور توڑنا عہد قریش کا سب حضرت سے عرض کیا حضرت نے
اُسکا بہت اعزاز اور اکرام کیا اور فرمایا کہ تم جاؤ میں بھی تمہارے پیچھے آتا ہوں بدیل مکہ کو واپس چلا گیا اور حضرت نے فرمایا کہ ابوسفیان عہد جدید کرنیکے واسطے آئیگا اور
راہ میں بدیل سے ملاقات کریگا اور ایسا ہی ہوا کہ قریش نے ابوسفیان سے کہا کہ تو محمد کے پاس عہد کی بنا کرنیکے واسطے جا ابوسفیان مدینہ کو روانہ ہوا اور عسفان میں بدیل سے
ملاقات ہوئی بدیل سے پوچھا کہ کہاں سے آتا ہی کہا کہ اپنے اونٹوں کی دیکھنے کو آیا تھا ابوسفیان مدینہ میں حضرت کے پاس پہنچا اور کہا کہ ای محمد اپنی قوم کی خون کی
حفاظت کر اور قریش کو امان دی اور صلح کی مدت تمام کر حضرت نے فرمایا کہ عہد کو تمنے توڑ ڈالا اور اب تم عذر کرنے آیا ہی کہا کہ ہم صلح پر ہیں عہد کو ہمنے نہیں توڑا ہی اور بعد اسکے
اُسنے ہر چند عذر کئی لیکن حضرت نے کچھ جواب نہ دیا وہ اُٹھکر اپنی دختر اُم حبیبہ زوجہ رسول خدا کے پاس آیا کہ وہ رسول خدا سے سفارش کری اور پاؤں اُٹھا اُنکی بستر پر رکھنا چاہا
اُم حبیبہ نے اٹھکر بستر کو لپیٹ لیا ابوسفیان نے اُس سے پوچھا کہ ای بیٹی میری تونے بستر کو کس واسطے لپیٹ لیا کہا کہ یہ بستر پیغمبر کا ہی اور تو مشرک نجس ہے جائز نہیں ہے کہ تیرا بدن نجس اسکو
مس کرے ابوسفیان کمال سے مایوس ہو کر حضرت علی کے پاس آیا اور کہا کہ ای پسر ابوطالب میری مقدمہ میں کچھ تدبیر کر فرمایا کہ تیری فائدہ کا امر میں کچھ نہیں جانتا
اور تو مہتر قریش کا ہے تو خود مسجد کی دروازہ پر جا اور قریش کو رہائی دے لوا اور حمایت اُنکی کر ابوسفیان مسجد دروازہ پر آیا اور کہا کہ ای لوگو میں قریش کی حمایت کو آیا ہوں
کسی نے جواب نہ دیا اور نہ رسول خدا نے اُسکی طرف توجہ کی ابوسفیان مایوس ہو کر مکہ کو روانہ ہوا تا کہ قریش کو خبر کرے اور مکہ میں جاکر قریش کو خبر کی اور رسول خدا نے اپنی اصحاب سے فرمایا کہ مستعد
جہاد کے ہو کہ مکہ کا سفر درپیش ہے اور دعا کو ہاتھ اُٹھا کر دعا کی کہ خداوندا ہمارے روانہ ہونیسے قریش کو خبر مت کرنا اور بعد اسکی اصحاب سے فرمایا کہ اس حال کو لوگوں سے پوشیدہ رکھو
اور حاطب بن ابی بلتعہ نے قریش کو پیغمبر خدا کی روانہ ہونیکا خط لکھا اور حضرت کی سواری سے انکو خبر دی اور جبرئیل نے نازل ہو کر رسول خدا کو انکی خبر دینے سے مطلع کیا حضرت نے
علی بن ابیطالب کو جلدی سے روانہ کیا وہ اُس عورت کے پاس آئے مکہ کی پہنچے جو کہ خط لیگئی تھی اور وہ خط اُس عورت سے لیا اور تفصیل اسکی سورہ ممتحنہ میں گزر گئی ہی اور رسول خدا

و خدمت کی کہ رسولخدا سے ملاقات کریں حضرت نے اجازت نہ دی اور فرمایا کہ بسبب ان آزاروں اور ظلموں کے جو میں نے اوسی کھینچے ہیں اوس سے ملاقات نہیں کر سکتا ابوسفیان نے یہہ
حال سُنا اور اوسکی ہمراہ ایک لڑکا تھا کہا کہ سکتا ہاتہ پکڑکر صحرا کو چلا جاؤنگا اور ہم دونو بھوکے وہیں مر جاینگے اور یا یہ کہ پیغمبر ہمسے ملاقات کرے یہ خبر حضرت کو پہنچی حضرت نے اوپر
رحم کرکے اوسکو اپنی پاس بلایا انہوں نے اسلام کو قبول کیا اور حضرت وہاں سے کوچ کرکے منزل ظہران پر پہنچے اور خبر پیغمبر خدا کی آنیکی قریش پر پوشیدہ تھی اسواسطے کہ کوئی مدینہ سے
نہیں آتا تھا کہ اوس سے دریافت کریں اور رسولخدا کیطرف سے بہت خوف رکھتے تھے ابوسفیان بن حرب جو کہ مدینہ سے مایوس ہو کر آیا تھا اور حکیم بن حزام اور بدیل
بن ورقہ خبر کے دریافت کرنیکو مکہ سے باہر نکلے اور عباس کہتے ہیں کہ میں اس اندیشہ میں تھا کہ اگر رسولخدا اوس لشکر سے مکہ میں تشریف لائیں تو قریش کا نام و نشان باقی نرہیگا
اوس شب کو کہ رسولخدا منزل ظہران میں آئے اپنی اونٹ پر میں سوار ہو کر اراک میں آیا اس ارادہ سے کہ اگر کوئی لکڑہارا یا گھسیارا یا کہ دودھ لیجانیوالا ملے تو اسکو کہوں کہ قریش کو خبر
کریں تاکہ باہر نکلکر رسولخدا سے امان چاہیں میں اوس حدود میں پھرتا تھا کہ ناگاہ آواز ابوسفیان بن حرب کی میرے کان میں پہنچی و حضرت کے لشکر کی آگ جو انہوں نے دور سے دیکھی تھی
کہا کہ کیسی آگ ہے بدیل نے کہا کہ بنی خزاعہ کی آگ ہے ابوسفیان نے کہا کہ یہ آگ اوس سے زیادہ ہے اور بدیل جانتا تھا کہ لشکر رسولخدا کا آتا ہے اور یہ اوسی کی آگ ہے لیکن اوسنے ظاہر نکیا
اور عباس کہتے ہیں کہ میں نے اوسکی آواز سنکر کہا کہ اے ابوسفیان اوسنے سنکر کہا کہ تو ابوالفضل عباس ہے کہا کہ ہاں ابوسفیان نے کہا کہ ماں باپ میرے تجھ پر فدا ہوں تو کون ہے جسکا
لشکر تمہارے آگے ہے میں نے کہا کہ رسولخدا ہیں مع لشکر ظفر پیکر کے کہ دس ہزار آدمی ہیں اور تم کو انکی مقابلہ کی طاقت نہیں ہے ابوسفیان نے کہا کہ اے ابوالفضل تو اس مقدمہ میں کیا
صلاح ہمارے واسطے دیکھتا ہے کہا کہ صلاح یہ ہے کہ تو میرے اونٹ کے پیچھے سوار ہو اور رسولخدا کے پاس چل کہ میں تیرے واسطے اون سے امان طلب کروں اور جو نہیں تو وہ تجہ پر فتح
پاکر تیری گردن کو جدا کریگا عباس کہتے ہیں کہ وہ میرے پیچھے سوار ہوا اور میں اوسکو لشکر کے درمیان لایا اور جس آگ پر میں گذرتا تھا وہ کہتا تھا کہ یہ رسولخدا کا چچا ہے
اور جس وقت عمر خطاب کی آگ پر پہنچے تو عمر نے ابوسفیان کی آواز کو پہچانا اور کہا شکر ہے خدا کا کہ ہمارے قبضہ میں آیا بدون عہد اور عقد کے اور رسولخدا کو خبر کرنیکو
روانہ ہوا اور میں اونٹ دوڑا کر اوس سے بڑھ گیا اور بعد میرے وہ بھی آیا اور کہا کہ یا رسولخدا یہ ابوسفیان ہے دشمن خدا کا حکم فرما کہ میں اوسکو گردن ماروں میں نے کہا کہ یا رسولخدا
ابوسفیان کو امان دی ہے کہ میں اوسکو لایا ہوں اور ابن خطاب نے اوسکی قتل میں مبالغہ کیا میں نے کہا کہ اے عمر یہ مرد عبد مناف میں سے ہے اگر بنی عدی میں سے ہوتا تو میں اسمیں کچھ مضایقہ
نکرتا رسولخدا نے فرمایا کہ میں نے اوسکو امان دی کل کو وہ میرے پاس آئے دوسرے روز میں اوسکو رسولخدا کے پاس لیگیا حضرت نے فرمایا کہ اے ابوسفیان وائے تجہ پر کیا ابتک وہ
وقت نہیں آیا ہے یقین کرے تو کہ کوئی معبود نہیں ہے سوائے اوس خدائے پاک کے کہا کہ ماں باپ میرے تجہ پر فدا ہوں میں نے تو بدر اور احد کے روز ہی جانا تھا کہ اگر دوسرا خدا ہوتا تو
وہ ہماری فریاد کو پہنچتا حضرت نے فرمایا کیا وہ وقت نہیں آیا ہے کہ تو مجھکو پیغمبر اور بھیجا ہوا خدا کا جانے کہا کہ اس امر میں مجھکو تردد ہے میں نے کہا کہ گواہی حق ہونیکی دے پہلے اس سے کہ
تجھکو گردن ماریں کہا کہ اس مقدمہ میں مجھکو دو ماہ کی مہلت دو حضرت نے فرمایا کہ میں نے چار ماہ کی مہلت تجھکو دی اور مجھکو فرمایا کہ اسکو لشکر کی گذرگاہ میں بٹھلا تاکہ آدمی
جانیں کہ اسکو امان ہے میں نے کہا کہ یا رسولخدا تم جانتے ہو کہ یہ فخر اور عزت کو بہت دوست رکھتا ہے حضرت نے فرمایا کہ جو کوئی اسکے گھر میں جائے اسکو امان ہے اور جو کوئی مسجد الحرام میں
جائے اسکو امان ہے اور جو کوئی اپنے گھر کا دروازہ بند کرکے بیٹھ رہے اسکو امان ہے اور میں نے ابوسفیان کو گذرگاہ تنگ پر بٹھلا دیا اور لشکر جو گذرتا تو پوچھتا کہ یہ کون ہیں جس وقت
رسولخدا بڑی دبدبہ اور حشمت اور جلال سے تشریف لائے اور ہمراہ حضرت کے مہاجرین اور انصار تھے کہ سب لوہے میں غرق ہو رہے تھے اور عجب شان اور شوکت سے آتے تھے کہ مثل
انکی کبھی کسیکو نہ دیکھا تھا انکو پوچھا تو میں نے کہا کہ یہ رسولخدا ہیں سنکر کہا کہ اے ابوالفضل تیرے بھتیجے کی بڑی بادشاہی ہے میں نے کہا کہ یہ بادشاہی نہیں ہے بلکہ یہ دبدبہ اور شان
اور شوکت نبوت کی ہے اور سب مکے کو روانہ ہوا اور حضرت نے فرمایا کہ نشان میرا حجون میں کہ وہ زیادہ بلند جگہ مکہ میں ہے گاڑ دو اور اوس سے آگے مت بڑھیو یہانتک کہ میں وہاں پہنچوں
اور فرمایا کہ کسی سے جنگ مت کیجیو اور اگر تمسے کوئی لڑے تو تم بھی اوس سے لڑو اور چار آدمیوں کے قتل کا حکم دیا عبداللہ بن سعد بن ابی سرح اور حویرث اور عبداللہ بن خطل اور مقیس بن صبابہ کا
اور دو عورتوں گانیوالیوں کے قتل کا حکم دیا کہ وہ رسولخدا کی ہجو اور مذمت گایا کرتی تھیں فرمایا کہ ان چھ آدمیوں کو قتل کرو اگرچہ وہ کعبہ کے ستون کو جا پکڑیں امیرالمؤمنین نے
حویرث کو اور ایک عورت کو ان دونوں میں سے قتل کیا اور ایک عورت بھاگ گئی اور مقیس کو بازار میں قتل کیا اور ابن خطل کو دیکھا کہ کعبہ کا ستون پکڑے ہوئے تھا سعید بن حارث اور عمار یاسر نے اوسکو قتل کیا
اور امیرالمؤمنین نشان کو اوٹھا کر اپنی بابو طالب کے گھر روانہ ہوئے اور کفار نے اوس مکان میں پناہ لی تھی اور حضرت علی اپنا منہ چھپائے ہوئے نکلے اور خود سر پر رکھے ہوئے تھے آواز دی کہ جو کوئی دشمن خدا کا

اس گھر میں ہے وہ باہر آئی اور اُم ہانی نے اپنے بھائی علیؑ کو نہ پہچانا اور کہا اے جوان میں دختر ابوطالب کی ہوں اور بہن علیؑ کی میری حرمت نگاہ رکھ تو کہا امیر المومنین نے فرمایا کہ دشمنان خدا کو اپنے
گھر سے باہر کر اُم ہانی نے کہا کہ بخدا تیری شکایت پیغمبر سے کرونگی امیر المومنین نے خود اپنے سر سے اٹھایا اُم ہانی نے اپنے بھائی کو پہچانا تو دوڑی اور رکاب حضرت علیؑ کو بوسہ دیا اور کہا اے علیؑ میں نے
قسم کھائی ہے کہ تیری شکایت رسولخدا سے کروں اس قضیہ میں کیا کرنا چاہئے فرمایا کہ جو تیرا جی چاہے میری شکایت کر اُم ہانی فرماتی ہیں کہ میں نے رسولخدا کو دیکھا خیمہ میں غسل کرتے تھے میں کہنے کی جانبکے واسطے
گئی جا کر کہا کہ یا رسولخدا کیا کیا دیکھا میں نے آج علیؑ سے حضرت فاطمہؑ نے فرمایا کہ اے اُم ہانی تجھکو شرم نہیں آتی ہے کہ تو علیؑ کی شکایت رسولخدا سے کرتی ہے اس واسطے کہ وہ دشمنان خدا کو
رنج پہنچاتا تھا رسولخدا یہ سنکر ہنسے اور فرمایا کہ جو لوگ کہ تیرے گھر میں اور تیری حمایت میں ہیں وہ میری حمایت میں ہیں اس سبب سے کہ تو بہن علیؑ کی ہے اور یہ سب علیؑ کی برکت سے تیرے واسطے حاصل ہے اور بعد اسکے
رسولخدا مکہ میں تشریف لائے اور اشراف قریش کے یہ گمان تھا کہ محمد ہم سے لڑیگا اور ہمکو قتل کریگا سب خانہ کعبہ میں داخل ہو گئے اور وہ حضرت مسجد الحرام میں تشریف لائے اور کعبہ کے دروازہ پر کھڑے ہو کر فرمایا
لا الہ الا اللہ وحدہ وحدہ انجز وعدہ ونصر عبدہ وہزم الاحزاب وحدہ یعنی نہیں ہے کوئی معبود قابل پرستش کے مگر وہ خدائے حق کہ تنہا ہے وہ اور وفا کیا اسنے وعدہ اپنے کو اور
نصرت کی بندہ اپنے کی اور شکست دی اسنے گروہوں کفار کو اور بعد اسکے فرمایا کہ جانو تم اے لوگو کہ ہر مال اور ثروت اور خون جسکا دعویٰ کرتے ہیں آدمی وہ سب آج میرے زیر قدم ہے مگر
دربانی کعبہ کی اور سیراب کرنا حاجیوں کا وہ اسکی اہل کی طرف پھیر دیا گیا ہے اور جانو تم کہ مکہ قتل اور غارت اور شکار سے حرام کیا گیا ہے خدا کی حرام کرنے سے اور حلال نہیں ہوا ہے کسیکے واسطے جو کہ پہلے
مجھسے تھے اور حلال نہیں ہے مجھپر مگر ایک ساعت اور بعد اسکے حرام ہے قیامت تک اور گھانس اسکی نہ کھائیں اور درخت اسکا نہ کاٹیں اور نہ کھاریں اور شکار اسکا نہ بھگائیں اور گری ہوئی
چیز کو اسمیں سے نہ اٹھائیں مگر جس وقت کہ اسکی مالک کو تلاش کریں اور جانو تم اے قریش کہ خدا نے تمہاری جاہلیت کے غرور کو قطع کیا اور تم بہت برے ہمسایہ تھے کہ تم نے اپنے پیغمبر کو جھٹلایا
اور اسکو وطن سے نکال دیا اور اسپر بھی کفایت نہ کی اور راضی نہ ہوئے یہانتک کہ میرے شہر میں مجھسے لڑنے گئے اور مجھسے لڑائی کی کہو کہ اب کیا ہے تمہارا گمان میری طرف کیا کہتے ہو میں تمہارے ساتھ کیا
کرونگا سب نے کہا کہ ہمارا گمان تیری طرف خیر کا ہے کہ تو بڑا کریم ہے اور رحیم ہے اور حلیم ہے اور پیشوا ہمارا ہے اور سردار ہمارا حضرت نے فرمایا کہ جاؤ میں نے تم سبکو آزاد کیا جس وقت ان لوگوں نے یہ
بات سنی تو سب اپنے گھروں سے ایسے نکلے کہ جیسے مردے زندہ ہو کر قبروں سے نکلتے ہیں اور اسی سبب سے مکہ والوں کو طلقا کہتے ہیں یعنی آزاد کیے ہوئے پیغمبر کے اور حضرت صفا پر جا بیٹھے اور وہ لوگ گروہ
گروہ آتے تھے اور اسلام میں داخل ہوتے تھے اور کہتے تھے کہ ہم فرمانبردار ہیں اور عورتوں نے سنا تو وہ بھی آئیں اور اسلام میں داخل ہوئیں اور مرد و عورت سب نے بیعت کی اور بہت آدمی مکہ سے
بھاگ گئے تھے حضرت کی رحمدلی و شکر گزاری کو سنکر وہ پھر چلے آئے اور حضرت کے ہاتھ پر ایمان لائے اور ابن مسعود سے روایت ہے کہ فتح مکہ کے روز رسولخدا مسجد الحرام میں تشریف لائے تین سو ساٹھ بت کعبہ
کے گرد تھے حضرت کے ہاتھ میں ایک لکڑی تھی اس سے بت کو مار کر اوندھا کر دیتے تھے اور فرماتے تھے کہ آیا حق اور گیا باطل اور کہتے ہیں کہ یہ سورہ نازل ہوا تو رسولخدا نے اسکو صحابہ کے روبرو پڑھا سب
خوش اور مسرور ہوئے اس سورہ کو سنکر مگر حضرت عباس کہ جس وقت اس سورہ کو سنا تو رونے لگے رسولخدا نے فرمایا کہ اے چچا تمکو کیا ہوا ہے تم کیوں روتے ہو کہا کہ میں اس واسطے روتا ہوں کہ یہ سورہ تیری
وفات کی خبر دیتا ہے حضرت نے فرمایا کہ البتہ اسی طرح ہے جیسا تم کہتے ہو اور اس سورہ کے نازل ہونے کے دو برس بعد حضرت نے دنیا سے رحلت فرمائی اور اس وقت میں کسی نے حضرت کو مسرور
اور خندان نہ دیکھا **سورۃ تبت** اور اس سورہ کو سورہ ابی لہب اور سورہ مسد بھی کہتے ہیں اور یہ سورہ مکی ہے اور آیتیں اسمیں پانچ ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا
کہ جو کوئی اس سورہ کو پڑھے ابولہب پر لعنت کرے اس واسطے کہ وہ پیغمبر خدا کی اور خدا کے احکام کا جھٹلانیوالوں میں سے تھا **بسم اللہ الرحمن الرحیم** کہتے ہیں کہ جس وقت
آیہ وانذر عشیرتک الاقربین نازل ہوا تو رسولخدا کوہ صفا پر تشریف لیگئے اور آواز دی کہ یا صباحاہ اور اس کلمہ کو وقت نازل ہونے بلا کے مثل قتل اور غارت کے استعمال کرتے
ہیں اور رئیس قریش کے جو کہ حضرت کے ہمسایہ اور قرابت کے تھے حضرت کی آواز سنکر اپنے اپنے گھروں سے سب حضرت کی طرف دوڑے اور کہا کہ کیا ہوا ہے تجھکو حضرت نے فرمایا کہ اگر تمکو خبر دوں میں
کہ اس پہاڑ کے پیچھے ایک جماعت فوج دشمنوں کی ہے کہ ارادہ رکھتے ہیں اسکا کہ صبح یا شام کو وہ تم پر دوڑیں اور تمکو قتل اور غارت کریں تو تم مجھکو راست جانوگے یا نہیں کہنے لگے کہ ہاں اس واسطے کہ تجھسے اس وقت
تک تو نزدیک ہمارے سچا ہے اور جھوٹ تمکو نہیں ہے حضرت نے فرمایا کہ تم مجھکو سچا جانتے ہو تو یقین جانو تم کہ میں ڈرانیوالا ظاہر ہوں تمکو عذاب سخت سے کہ وہ عذاب دوزخ کا ہے ابولہب اٹھا اور کہا کہ
تبا لک الہذا دعوتنا جمیعا یعنی ہلاکت ہو واسطے تیرے سو کیا اسی واسطے تو نے ہم سبکو بلایا اور بعضے کہتے ہیں کہ اسنے اپنے دونوں ہاتھ سے پتھر اٹھایا اور چاہا کہ حضرت پر دے مارے اس وقت
حقتعالیٰ نے یہ سورہ نازل کیا کہ **تبت یدا ابی لہب** ہلاک ہوں دونوں ہاتھ ابولہب کے کہ اسنے پتھر اٹھا کر چاہا تھا کہ میرے حبیب پر مارے اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد دونوں ہاتھ کے
ہلاک ہونے سے تمام بدن اسکا ہلاک ہونا یعنی اسکا نفس ہلاک اور نابود ہو جاوے اور وہ چچا رسولخدا کا تھا اور سب سے زیادہ وہ ملعون حضرت سے عداوت رکھتا تھا اور طارق بن عبد اللہ سے
نقل ہے کہ ابتدائے اسلام میں ایک روز میں بازار ذوالمجاز میں گیا ایک جوان کو دیکھا کہ پوشاک سرخ پہنے ہوئے تھا اور بزبان فصیح کہتا تھا کہ اے لوگو کہو تم لا الہ الا اللہ تاکہ رستگاری پاؤ تم

اور ایک شخص لوگوں دیکھا اسکے پیچھے جاتا تھا اور کہتا تھا کہ اسکی بات مت سنو یہ دروغ گو ہے اور پتھر اسپر مارتا تھا یہانتک کہ پنڈلیاں اسکی خون آلودہ ہو جاتی تھیں پوچھا یہ کون ہیں پس ایک شخص نے کہا کہ وہ جوان لباس سرخ پہنے ہوئے محمد قریشی ہے لوگوں کو طرف خدا کی بلاتا ہے اور وہ شخص کہ پیچھے اسکے پتھر مارتا ہوا جاتا ہے اسکو جھٹلاتا ہے وہ چچا اسکا ابولہب ہے اور کہتے ہیں کہ اشراف قریش کو سننے اپنی طرف کر لیا اور کہتے ہیں کہ نام اسکا عبد العزیٰ ہے خدا تعالیٰ کو مکروہ معلوم ہوا عزیٰ کی عبدیت کا نام ذکر کرنا اور بعضے کہتے ہیں کہ اسکی کنیت دوزخی ہونیکی موافق تھی اسواسطے اسکی کنیت کا ذکر کرنا مناسب ہوا وَّ تَبَّ ؕ اور ہلاک اور نابود ہوا ابولہب عذاب میں کہ مستحق تھا رسول خدا کی دشمنی کی جہت سے اور صیغہ ماضی کا اسکی تحقیق وقوع کی جہت سے آیا ہے اور سعید بن مسعود سے روایت ہے کہ جسوقت ابولہب کو دوزخ سے اور اسکی عذاب سے ڈرایا تو کہا کہ جو کچھ کہ تو کہتا ہے وہ حق ہے تو میں کل کو اپنے مال کی عوض میں اپنے تئیں عذاب دوزخ سے خرید لونگا اور دوزخ سے خلاصی پاؤنگا حقتعالیٰ نے اسکی رد میں فرمایا کہ مَاۤ اَغْنٰی عَنْهُ نہ بے پروائی کریگا اور نہ دفع کریگا اس سے ہلاکت اور عذاب دوزخ کو مَالُهٗ مال اسکا خواہ اسکو بسبب نفع سے یا بوجہ تجارت حاصل کیا اور نقد و جنس جو کہ اسکو میراث میں پہنچا ہے وَمَا كَسَبَ ؕ اور جو کچھ کہ کمایا ہے اسنے معاملات اور تجارتوں کے اور کسب میں اسکی اولاد بھی داخل ہے کہ انکو اسنے حاصل کیا ہے اور منقول ہے کہ ایک روز پسران ابولہب ابن عباس کے پاس اپنا جھگڑا لیکر آئے فیصلہ کیواسطے اور وہ اسوقت مسجد الحرام میں بیٹھا تھا اور وہ گفتگو کرنے لگے یہانتک کہ نوبت انکی آپس میں زدوکوب کی پہنچی ابن عباس نے فرمایا کہ نکالو تم میرے پاس سے ناپاک کمائی کو یعنی پسران ابولہب کو اور بعضے کہتے ہیں کہ معنی اسکے یہ ہیں کہ مال اسکا جو کہ پیغمبر کی عداوت میں خرچ کرتا تھا اور عمل ناپاک اسکا یعنی کر اسکا جو کہ پیغمبر کیواسطے کرتا تھا انسے کچھ نفع اسکو دنیا میں نہ پہنچا اور کہتے ہیں کہ بعد جنگ بدر کے عدسہ کی بیماری سے مرا اور تین روز تک لاش اسکی پڑی رہی اور بدن اسکا بدبو دینے لگا اور ایسی بدبو اسمیں سے آتی تھی کہ کوئی قریب اسکے نجاتا تھا آخر کو چند حبشیوں کو مزدوری دیکر اسکو دفن کرایا اور عدسہ بیماری ہے کہ جسمیں مثل عدس کے بدن پر دانے نکلتے ہیں اور آدمی اس سے ہلاک ہو جاتا ہے اور طاعون کی قسم میں سے ہے سَيَصْلٰى قریب ہے کہ داخل ہو وہ نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۚ آگ شعلہ مارنیوالی میں کہ وہ آگ دوزخ کی ہے وَّامْرَاَتُهٗ ؕ اور عورت اسکی ام جمیلہ دختر حرب وہ بھی قریب ہے کہ داخل ہو آتش دوزخ شعلہ مارنیوالی میں کہتے ہیں کہ وہ عورت زوجہ ابولہب ابوسفیان کی بہن تھی اور آنکھوں سے کانی تھی کہ ایک آنکھ رکھتی تھی اور رسول خدا صلعم سے بہت عداوت رکھتی تھی اور رسول خدا کی ہمسایہ میں اسکا گھر تھا دن کو کانٹے جمع کرتی اور شب کو وہ کانٹے حضرت کے رستہ میں ڈال دیتی تاکہ وہ کانٹے حضرت کے پیروں میں لگیں اور پائے مبارک میں چبھیں اور وہ حضرت واسطے نماز صبح کے گھر سے باہر نکلتے تو ان کانٹوں کو رستہ میں سے اٹھاتے اور نرمی سے فرماتے کہ یہ کیا ہمسائیگی ہے کہ جو میرے راہ کرتے ہو حقتعالیٰ نے اس عورت کو اس صفت کے ساتھ بیان کیا چنانچہ فرمایا کہ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۚ اٹھانیوالی لکڑیوں اور کانٹوں کی اور عاصم نے حمالۃ کو منصوب علی الذم پڑھا ہے اور باقیوں نے مرفوع پڑھا ہے صفت امراۃ کی کہکر یا خبر مبتدائے محذوف کی یعنی ہی حمالۃ الحطب اور کہتے ہیں کہ وہ دوزخ کا ایندھن اپنے سر پر اٹھانیوالی ہوگی اسواسطے کہ وہ گناہوں کا بوجھ اٹھاتی تھی پیغمبر سے عداوت کر کے اور اپنے شوہر کو پیغمبر کی ایذا دینے پر اٹھاتی تھی اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد ایندھن کے اٹھانے سے چغل خوری اسکی ہے کہ باعث روشن ہونے آتش نزاع اور عداوت کا ہے اور وہ عورت اس خصلت کے ساتھ مشہور تھی اور رسول خدا کی چغلی کھاتی تھی کفار سے اور کہتے ہیں کہ حقیقت میں وہ عورت پریشان حال تھی اور فقر اور فاقہ میں گرفتار تھی اور لکڑیوں کا گٹھا اٹھا کر لاتی تھی اور اسکو فروخت کرتی تھی ایک روز گٹھا لکڑیوں کا پشت پر اٹھا کر لاتی تھی اور رسی اسکی گردن میں تھی جسوقت تھک گئی اور ماندہ ہو گئی تو اس گٹھے کو ایک پتھر پر رکھدیا آرام لینے کیواسطے اور رسی اسکی گردن میں اسکی تھی ایک فرشتہ آیا اور اس گٹھے کو پتھر پر سے کھینچ کر دیا اور رسی سے اسکا دم بند ہو گیا اور گلا اسکا گھٹ گیا اس صدمہ سے وہ دوزخ کو روانہ ہوئی حقتعالیٰ نے اسکی حقارت کیواسطے فرمایا کہ وہ لکڑیاں پشت پر اٹھانیوالی ہے کہ فِیْ جِیْدِهَا بیچ گردن اسکی کے حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۠ رسی ہے بنی ہوئی پوست درخت خرما کی کہ جس سے لکڑیوں کا پشتارہ باندھکر پشت پر رکھتی تھی اور رسی کو گلے میں ڈالتی تھی اور حقتعالیٰ نے یہ حال ذلیل اسکا اسواسطے بیان کیا تاکہ وہ اور اسکا شوہر کہ اپنے تئیں خاندان عالی میں سے شمار کرتے تھے یہ سنکر غصہ ہوں اور اپنے دلوں میں جلیں اور پیچ کریں اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد اس رسی سے وہ ہے کہ جس سے کانٹوں کو باندھکر رسول خدا کی راہ میں کانٹے ڈالتی تھی اور کہتے ہیں کہ قیامت کے روز اسطرح رسی آگ کی اسکی گردن میں ہوگی اور گٹھا آگ کی لکڑیوں کا اسکی پشت پر ہوگا اور ابن عباس سے منقول ہے کہ یہ رسی زنجیر ہوگی آگ کے لوہے کی لعدر ان کی اسکی ستر گز کی ہوگی اور زنجیر کو اسکی منہ میں ڈالکر اسکی مقعد میں سے نکالینگے اور بعضے کہتے ہیں کہ اس عورت کے پاس ایک ہار قیمتی جواہر کا تھا کہتی تھی کہ میں اسکو فروخت کرتی ہوں اور قیمت اسکی محمد کی عداوت میں خرچ کرتی ہوں حقتعالیٰ نے اسکے مقابلہ میں زنجیر آگ کی اسکے گلے میں ڈالیگا اور اس سے اسکو عذاب کریگا اور حضرت کاظم علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جسوقت یہ سورۃ نازل ہوا تو ام جمیل اپنی نوبت سنکر بے طاقت ہوئی اور ایک پتھر اٹھا کر مسجد الحرام کی طرف روانہ ہوئی کہ وہ پتھر پیغمبر خدا کے جا کر مارے اور رسول خدا اور ابوبکر مسجد میں بیٹھے تھے ابوبکر نے اسکو جب آتے دیکھا

ع ۱ ۵ ۲۶

دیکھکر کہا کہ یا رسول خدا ایسا نہو کہ یہ حضرت کو دیکھ لیوے اور ستاوے پھر آنحضرت نے فرمایا کہ مجھکو نہ دیکھ سکیگی خدا تعالیٰ نے ام جمیل اور حضرت کے درمیان ایک حجاب کر دیا کہ وہ حضرت کو نہ دیکھ سکی اور ابوبکر سے پوچھا کہ محمد کہاں گیا ہے ابوبکر نے کہا کہ جدہر اسکی خدا نے چاہا ہوگا کہا میں گئی تھی کہ اسکو دیکھتی تو اسکی پتھر مارتی کہ اسنے میری ہجو کہی ہے اور کہتے ہیں کہ ایکروز عقیل معاویہ کے پاس گئے اور حاضر جواب تھے نمیم اور مشہور تھے معاویہ نے حضار مجلس سے کہا کہ یہ عقیل ہے جسکا چچا ابولہب ہے عقیل نے کہا یہ معاویہ ہے جسکی پھوپھی حمالۃ الحطب ہے اور ایکروز معاویہ نے کہا کہ ای عقیل تمہارا چچا دوزخ کے کونسے طبقہ میں ہے کہا عقیل نے کہا جسوقت تو دوزخ میں جائیگا تو اپنے دست چپ کیطرف نگاہ کرنا کہ تو اپنی پھوپھی حمالۃ الحطب کو آگ کی زنجیر میں بندھا ہوا دیکھیگا اور اسی جگہہ تو اپنے چچا ابولہب کو معلوم کر لینا

## سورۃ الاخلاص

یہ سورہ مکی ہے اور بعضے اسکو مدنی کہتے ہیں اسمیں تین آیتیں ہیں اور بعضے چار کہتے ہیں اور سورہ اخلاص اسکو اسواسطے کہتے ہیں کہ سوائے کلمہ توحید کے اسمیں اور کچھ نہیں ہے اور کلمہ توحید کو کلمہ اخلاص کہتے ہیں اور آیا ہے کہ جو کوئی اس سے اعتقاد رکھے وہ مومن مخلص ہے اسواسطے اسکو سورہ اخلاص کہتے ہیں اور بعض اسکو سورہ توحید اور سورہ الصمد اور نسبۃ الرب بھی کہتے ہیں اور امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ قل ہو اللہ احد تہائی قرآن ہے اور امیر المومنین علیہ السلام فرمایا ہے کہ جو کوئی ایک مرتبہ قل ہو اللہ احد کو پڑھے اسکو تہائی قرآن کا ثواب ہو اور جو کوئی دو مرتبہ پڑھے اسکو دو تہائی قرآن کا ثواب ملے اور جو کوئی اسکو تین مرتبہ پڑھے تو اسکو تمام قرآن کا ثواب ملے اور حضرت صادق نے فرمایا ہے کہ جسوقت سعد معاذ وفات پائی تو رسول خدا نے اسپر نماز پڑھی اور فرمایا کہ جبرئیل نے مع ستر ہزار فرشتوں کی اسپر نماز پڑھی سعد پر نماز پڑھی لوگوں نے پوچھا یا رسول خدا سعد نے یہ بزرگی اور فضیلت کہاں سے پائی فرمایا کہ قل ہو اللہ احد کو اسنے اپنا ورد اور وظیفہ کیا تھا اور اٹھتے اور بیٹھتے اور سوار ہوتے اور پیادہ چلتے اور آتے اور جاتے ہمیشہ اسکو پڑھا کرتا تھا اور دوسری حدیث میں حضرت صادق نے فرمایا ہے کہ جسپر ایک شب و روز گزر جائے اور وہ سورہ قل ہو اللہ احد کو نہ پڑھے تو اسکو کہا جاتا ہے کہ اے بندہ خدا تو نماز پڑھنے والوں میں سے نہیں ہے اور فرمایا کہ جسپر جمعہ گزر جائے اور وہ قل ہو اللہ احد نہ پڑھے تو ابولہب کے دین پر وہ مرا ہوا اور فرمایا ہے کہ جو کوئی خدا اور روز قیامت پر ایمان رکھے تو قل ہو اللہ احد کو بعد نماز کے ترک نکرے اسواسطے کہ جو کوئی اسکو پڑھے اسکی نیکی دنیا اور آخرت کی جمع کیا ہوا اور بخشے خدا اسکو اور اسکی ماں باپ کو اور امیر المومنین علیہ السلام سے روایت ہے کہ فرمایا رسول خدا نے کہ جو کوئی قل ہو اللہ احد کو وقت سونے کے پڑھے خدا تعالیٰ اسکی پچاس برس کے گناہوں کو بخشے اور ایک شخص کو رسول خدا نے سنا کہ وہ قل ہو اللہ احد پڑھتا تھا فرمایا کہ واجب ہوا لوگوں نے پوچھا کہ کیا واجب ہوا فرمایا کہ بہشت اسپر واجب ہوا اور اسیطرح اسکی پڑھنے کی ثواب کی کثرت سے روایتیں ہیں اور حضرت صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ یہودیوں نے رسول خدا سے پوچھا کہ تو اپنے پروردگار کا نسب بیان کر سو آنحضرت تین بار انہوں نے یہی پوچھا لیکن آنحضرت جواب نہیں دیتے تھے یہانتک کہ جبرئیل یہ سورہ لیکر آئے اور آنحضرت نے وہ انکو پڑھا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ قُلْ کہہ تو ای محمد صلعم اس شخص سے کہ جو خدا کی نسبت سے سوال کرتا ہے کہ ھُوَ اللّٰہُ وہی خدا جمع کرنیوالا کامل وصفوں کا کہ اَحَدٌ ایک ہی ہے ذات اور صفات میں اور کہتے ہیں کہ ہو ضمیر شان کی ہے اسواسطے کہ مرجع اسکا پہلے اس سے مذکور نہیں ہے اور جملہ اسمیہ بعد اسکی خبر ہو گئی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مرجع اسکا وہ چیز ہے کہ جسسے یہودیوں نے سوال کیا تھا یعنی شان امر عظیم یہ ہے کہ خدا ایک ہے اور دوسرا اسکی واسطے نہیں ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ ہو کنایہ ہے اسم خدا سے اور اللہ خبر اسکی ہے اور بدل ہے یا خبر ثانی ہے اور احد کی تفسیر میں ابن عباس سے روایت ہے کہ وہ ایک ہے اور مثل اسکی کوئی نہیں ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ وہ ایک ہے معبود اور قدیم ہونے میں اور بعضے کہتے ہیں کہ وہ ایک ہے صفت ذات میں کہ دوسرا شریک اسکا نہیں ہے اور فرق واحد اور احد میں یہ ہے کہ واحد حساب اور عدد میں داخل ہے اور احد داخل نہیں ہے اور واحد کی واسطے ثانی ہوسکتا ہے اور احد کیواسطے ثانی نہیں ہے اور واحد کو عقل والے اور بے عقل کی چیز دونوں سب پر اطلاق کر سکتے ہیں اور احد کو نہیں کہہ سکتے ہیں مگر عقل والوں کو کہ جنکی شان سے کامل ہونا ہے اور کہتے ہیں کہ احد سے مراد محض ذات ہے بدون کثرت اور واحد میں اعتبار کثرت کا ہوسکتا ہے اور امام محمد باقر نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ ظاہر کر تو ای محمد جو کہ ہم نے تجھپر وحی کی ہے اور خبر دی ہے تجھکو حرفوں کی مرکب ہونے سے کہ پڑھتے ہیں ہم اسکو تجھپر تا کہ ہدایت پائے اس سے جو کوئی کہ کان سننے والا رکھتا ہو اور دل دریافت کرنیوالا رکھتا ہو اور ہو اسم ہے کہ اشارہ کیا گیا ہے اسکے طرف غائب کے اور ہا اسمیں خبر دیتی ہے ایک معنی ثابت سے اور واو اسی اشارہ کا طرف غائب ہونیکی حواس سے جیسا کہ ہذا سے اشارہ ہے طرف اس چیز کے کہ حاضر ہو نزدیک حواس کے اور سبب اسکی نازل ہونیکا یہ ہے کہ کفار خبر دیتے تھے اپنے معبودوں کی اشارہ کے لفظوں سے ایک چیز حاضر اور دریافت کیگئی کو اور کہتے تھے کہ یہ ہیں ہمارے حاضر ہیں اور ہماری آنکھوں سے دریافت کیے جاتے ہیں اور دیکھے جاتے ہیں اور تو ای محمد تو اشارہ کر اپنے خدا کیطرف کہ جسکی طرف تو ہمکو بلاتا ہے تا کہ ہم اسکو دیکھیں اور دریافت اسکی ہمکو حاصل ہو اور ہم ایمان لائیں اور اسکی عبادت میں مشغول ہوں پس حق تعالیٰ نے فرمایا کہ قل ہو

پس نام سے تنبیہ کی اور خبر دی اپنی وجود کی ثابت ہونیکی اور ہو سے اشارہ کیا وہ غائب ہے آنکھوں کی دیکھنے سے بلکہ وہ پیدا کرنیوالا آنکھونکا اور پیدا کرنیوالا حواس کا ہی اور بعد اسکی
فرمایا کہ مجھکو خبر دی ہی میرے باپ نے اپنی باپ حسین بن علی سے اور انہونے امیر المومنینؑ سے فرمایا امیر المومنینؑ نے کہ بدر کی لڑائی سے ایک شب پہلی مینے حضرت خضر کو خواب میں
دیکھا اور خضر سے مینے کہا کہ مجھکو ایسی چیز تعلیم کرو کہ جس سے میں اعداء دین پر فتح اور نصرت پاؤں فرمایا کہ کہہ تو یا ہو یا من لا ہو الا ہو اور جب دن ہوا تو میں رسول خدا کی
پاس گیا اور سب قصہ بیان کیا حضرت نے فرمایا کہ ای علی تونے اسم اعظم کو جان لیا کہ تجھکو خضر نے اسم اعظم تعلیم کیا ہی پس اسکو مین بدر کی لڑائی میں پڑہتا تھا اور دشمنوں پر
غالب ہوتا تھا اور بعد اسکی امام محمد باقر علیہ السلام فرمایا کہ امیر المومنینؑ نے بدر کی لڑائی میں قل ہو اللہ احد کو پڑہا اور بعد اسکی فرمایا کہ یا ہو یا من لا ہو الا ہو اغفر لی وانصرنی
علی القوم الکافرین اور جنگ صفین میں بھی وقت لڑائی کی اسکو پڑہتے تھی اور عمار یاسر نے پوچھا کہ یا امیر المومنینؑ یہ کیا کنایہ ہے فرمایا کہ یہ اسم اعظم ہے اور ستون توحید کا ہی ایک جانبی
کا ہی وہ خدا کہ سوائے اسکی کوئی سزاوار پرستش کا نہیں ہے اور سورہ حشر کی آخر کو تلاوت فرمایا اور سواری سے نیچے اتر کر چار رکعت نماز کی پڑہی حال سے پہلی خدا تعالی نے
انکو غالب اور فتحیاب کیا اور پھر امیر المومنینؑ سے نقل کی کہ اللہ کے معنی یہ ہیں کہ وہ معبود ہی کہ مخلوقات اسکی معرفت میں حیران ہیں اور پوشیدہ ہی وہ دیکھنی آنکھوں کے سے اور پوشیدہ ہے
وہموں سے اور دل کی خطروں سے اور فرمایا امام محمد باقرؑ نے کہ مراد امیر المومنینؑ کے کلام سے یہ ہی کہ خدا وہ معبود ہی کہ سب حیران اور سرگردان ہیں اسکی حقیقت اور ماہیت کے
پانے میں اور عرب کسی چیز میں حیران ہوتا ہی تو کہتا کہ الہ الرجل اور بعد اسکی فرمایا کہ احد تنہا کے معنی میں ہے کہ جسکا کوئی مثل اور نظیر نہو ذات میں اور صفات میں اور
توحید سے مراد اقرار کرنا ایک جاننی خدا کا ہے اللّٰہ الصمد خدا کی بے نیاز ہونے محتاج ہی اور پناہ ہے سب عاجزوں اور محتاجونکی اور نہ کھاتا ہی اور نہ پیتا ہی اور نہ سوتا ہی اور بعضی
اسکی معنی میں کہتے ہیں کہ جو شر اور حسد سے کہ سب کا منھ اسکی طرف رجوع کریں اور اگر رہ کا لفظ ہوتا تو آیا ہی کہ سوائے اسکی کوئی صمد نہیں ہے اور جو کوئی صمد نہو وہ معبود
نہیں ہو سکتا ہی اور بعضے کہتے ہیں کہ صمد وہ ہے کہ جو چاہی سو کرے اور حضرت امام رضا سے روایت کی ہیں کہ صمد وہ ہی کہ عقلیں سب کی جسکی کیفیت دریافت کرنی میں ناامید ہوں
اور امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ صمد وہ ہے کہ جو سرداری اور رسید ہونے میں انتہا کو پہنچا ہو اور ہمیشہ سے چلا آیا ہی اور ہمیشہ کو چلا جائیگا اور صمد وہ ہے کہ نہ کھاوی اور نہ پیوی اور نہ
خواب ہی اور صمد وہ ہے کہ جسکی سب فرمانبرداری کریں اسکی اوپر اور کوئی حکم کرنیوالا اور منع کرنیوالا نہو اور محمد حنفیہ سے روایت ہے کہ وہی صمد کہ جو اپنی ذات سے قائم ہو اور اپنی
غیر سے بے پروا ہو اور جسکے واسطی بگڑ جانا اور ہو جانا نہو اور حضرت سجادؑ نے فرمایا ہی کہ صمد وہ ہے کہ جسکے واسطی شریک نہو اور نگہبانی شی کی اسکو درماندہ اور تھکنی
والا نکری اور کوئی چیز اس پر پوشیدہ نہو اور زید بن علیؑ نے روایت کی ہی کہ صمد وہ ہے کہ جو وقت لفظ کن سے ارادہ کسی چیز کے پیدا کرنیکا کری وہ اسیوقت پیدا ہو جاوی
اور کہتے ہیں بصرہ کے لوگوں نے امام حسین علیہ السلام کو خط لکھکر صمد کے معنی سے سوال کیا ان حضرتؑ نے اسکا جواب لکھا کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم ای اہل بصرہ قرآن میں
خوض مت کرو اور اسمیں جھگڑا مت کرو اور بدون علم کے اسمیں گفتگو مت کرو کہ مینے اپنے جد رسول اللہ صلعم سے سنا ہے فرماتے تھی کہ جو کوئی قرآن میں بدون علم
کے اپنی رای سے کہی پس جگہہ اسکی دوزخ میں ہوگی اور ای اہل بصرہ خدا تعالی نے خود تفسیر صمد کی اپنی قول سے بیان کی ہی کہ لم یلد نہیں جنا کسی کو
خدا یعنی کوئی چیز اس سے پیدا نہیں ہوتی ہی مثل فرزند کے یا مانند کثیف چیزوں کے جیسے کہ مخلوقات سے پیدا ہوتی ہیں مثل بول اور براز اور حرکت اور عرق
وغیرہ کی اور نہ کوئی لطیف چیز اسمیں سے نکلتی ہے مثل سمع اور نفس کی اور نہ عوارض اسکی واسطے ہیں مثل سونے اور اونگھنے اور غم اور خوشی اور رنج اور ہنسنے اور رونے اور خوف
اور امید اور بھوک اور سیری اور پیاس اور آرام اور رنج اور ملنے اور موت اور حرکت چلنے اور پھرنے وغیرہ کی کہ کوئی چیز انمیں سے پیدا نہیں ہوتی ہی و لم
یولد اور نہ جنا گیا ہی وہ خدا یعنی کسی چیز سے وہ پیدا نہیں ہوا ہی اور نہ کسی چیز میں سے نکلا ہی مثل کثیف چیزوں کے جیسے کہ حیوان حیوان سے پیدا ہوتی ہی اور
گھانس زمین سے نکلتی ہی اور پھل درختوں میں سے نکلتے ہیں اور پانی پہاڑوں اور زمین میں سے نکلتا ہی اور نہ مثل لطیف چیزوں کے کسی میں سے نکلتا ہی جیسے کہ نگاہ
آنکھہ میں سے اور سننا کان میں سے اور سونگھنا ناک میں سے اور چکھنا اور کلام کرنا زبان میں سے بلکہ وہ صمد ہی کہ نہ کسی چیز میں سے ہی اور نہ کسی چیز کے اندر سے
اور نہ کسی چیز کے اوپر ہی اور نہ کسی چیز کے نیچی ہی پیدا کرنیوالا سب چیزونکا ہی اپنی قدرت سے موافق مصلحت اور حکمت کی اور فنا کرنیوالا اور باقی رکھنیوالا
جس چیز کا چاہی اپنی مشیت سے ولم یکن لہ اور نہیں ہے واسطے اس خدا کے کفوا ہمجنس اور مثل احد کوئی یعنی اسکا کوئی مثل
اور نظیر اور مشابہ ذات اور صفات میں نہیں ہے اور بعد اسکی امام نے فرمایا کہ فذلکم اللہ الصمد الذی لم یلد ولم یولد عالم الغیب والشہادۃ الکبیر المتعال یعنی پس یہی خدا ہے

ع ۴ ۱
۳۷

صمد کہ نہ پیدا ہوتی ہی اس سے کوئی چیز اور نہ پیدا ہوا ہے وہ کسی چیز سے جاننی والا پوشیدہ اور ظاہر کا کہ بزرگ و برتر ہی اور حمزہ اور خلف اور رویس نے کفوا کو بسکون فا اور نصب حمزہ
مع التنوین پڑھا ہی اور حفص نے بضم فا و فتح واو پڑھا ہے بدون ہمزہ کی اور باقیوں نے ہمزہ سے بضم فا پڑھا ہی اور کفوا خبر ہی یکن کی کہ مقدم ہی اپنے اسم پر اور احد اسم ہے اسکا ہے
اور حضرت صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ ایک جماعت فلسطین سے میری باپ امام محمد باقر علیہ السلام پاس آئی اور چند مسئلوں کو میری باپ سے انہوں نے دریافت کیا اور بعد اسکی صمد کے معنی
انہوں نے پوچھے میرے باپ نے فرمایا کہ الصمد کی پانچ حرف ہیں پس الف سی اشارہ ہے طرف ثبوت حقیقت خداے تعالیٰ کی اور وہ قول اسکا شہد اللہ انہ لا الہ الا ہو ہی اور یہ دلالت کرتا ہی اسپر کہ وہ غائب
اور حواس سے دریافت نہیں ہو سکتا ہی اور لام دلیل ہے اسکی الہیت یعنی معبود ہونے پر اور مراد ان دونوں سے ہو اللہ ہی اور الف و لام جو ہیں یہ بھی ظاہر نہیں ہوتے ہیں زبان پر اور سننی میں نہیں
آتے ہیں اور لکھنے میں ظاہر ہوتے ہیں پس بعض شیطان پیدا ہوا ان دونوں کا باعث کان پیدا دلالت کرتا ہی اسپر کہ وہ مخفی ہے اور حواس سے دریافت نہیں ہو سکتا ہی اور زبان پر کسی صفت کرنیوالے کے
واقع نہیں ہوتا ہی اور سننے میں کسی سننے والے کی نہیں آتا ہی کہ خلقت حیران اور سرگردان ہے ہالنے حقیقت کیفیت اسکی سے حواس سے یا وہم سے بلکہ وہ پیدا کرنیوالا حواس اور
وہم کا ہی ظاہر ہوا ان حرفوں کا لکھنے میں دلالت کرتا ہی اسپر کہ ظاہر کیا ہے اسنے ربوبیت اور پروردگاری اپنے کو پیدا کرنے میں خلقت کے اور ترکیب دی اور ملایا ان میں روحوں لطیفوں کو جسموں
کثیفوں کے ساتھ پس بندہ جس وقت نظر کرتا ہی اپنی روح کیطرف تو اسکو نہیں دیکھتا ہی جیسے کہ الف لام صمد کا ظاہر نہیں ہوتا ہی اور حواس خمسہ میں سے کسی حاسہ میں نہیں آتا ہے
پس جس وقت نظر کرتا ہی طرف لکھنے کی تو ظاہر ہوتا ہی اسپر جو کہ پوشیدہ تھا اور جستجو وقت فکر اور تامل کرتا ہی بندہ ماہیت اور کیفیت میں خدا تعالیٰ کی تو حیران ہوتا ہی اور نہیں
احاطہ کرتی ہی فکر اسکی کسی چیز کا جسکا تصور کرتا ہی واسطے اسکی سو اسطے کہ وہ خدا پیدا کرنیوالا صورتوں کا ہی اور جستجو وقت نظر کرتا ہی طرف پیدایش اپنی کے تو ثابت ہوتا ہی اسکو کہ وہ خدا
پیدا کرنیوالا انکا ہی اور اندازہ کرنیوالا جوڑوں کا بدنوں سے ملا کر اور صاد صمد کا دلیل ہے اسپر کہ وہ خدا صادق ہے اور قول اسکا صدق ہے اور کلام اسکا صدق ہے اور بلایا ہے
بندوں اپنی کو طرف پیروی صدق کے ساتھ صدق کے اور وعدہ کیا ہی ساتھ صدق کے طرف خانہ صدق کے اور میم صمد کا دلیل ہے اسکی ملک پر اور وہ ملک ہے یعنی بادشاہ حق ہے کہ ہمیشہ رہے
ملک اسکا اور دال صمد کا دلیل ہے اسکی دوام ملک پر اور وہ خدا دائم ہی اور زوال سے وہ پاک ہے تو بعد اسکی امام نے فرمایا کہ اگر میں پاتا علم کی لینے والوں کو جو کچھ خدا نے مجھکو
بخشا ہے تو البتہ میں پھیلاتا اور بکھیرتا توحید اور اسلام اور ایمان اور دین اور شرع کو صمد کی لفظ سے اور کیونکر علم کی لینے والوں اور برداشت کرنیوالوں کو پاؤں حالانکہ یہ ہے کہ
میرے جد امیر المومنین علیہ السلام نے اپنے علم کے اٹھانیوالوں کو نہ پایا تھا اور اس سبب سے آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور فرمایا کہ پوچھو تم مجھ سے پہلے اسکے کہ گم کرو تم
مجھکو کہ درمیان پہلو میری کے علم بہت ہے اور احکام بیشمار ہیں اور ابن عباس سے منقول ہی کہ لم یلد سے مراد یہ ہے کہ وہ والد کسیکا نہیں ہے اور لم یولد سے مراد یہ ہے کہ وہ
ولد کسیکا نہیں ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ معنی اسکے یہ ہیں کہ لم یلد یعنی نہ پیدا ہوا ہے اس سے کوئی فرزند کہ وارث ملک کا ہو اور لم یولد یعنی اور نہ پیدا کیا گیا ہے وہ کسی سے کہ وہ
وارث ملک کا اپنی غیر سے ہوا ہو اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد یہ ہے کہ لم یلد یعنی نہیں پیدا ہوتا ہی اس سے کوئی کہ پس دلالت کرے یہ وہ اسکی حاجت پر سو واسطے کہ انسان خواہش کرتا ہی
فرزند کی واسطے حاجت کے طرف فرزند کی اور لم یولد اور نہیں پیدا کیا گیا ہی کہ پس دلالت کرے یہ وہ حادث ہونے پر اسکی اور یہ صفت اجسام کی ہی اور اسمیں رد ہی ان لوگوں پر کہ
جو عزیر اور مسیح اور ملائکہ کو اولاد خدا کی کہتے ہیں اور بعضوں کے نزدیک کفو سے مراد زوجہ ہے یعنی اسکی زوجہ نہیں ہے کہ جس سے فرزند پیدا ہو

## سورۃ الفلق

یہ سورہ مدنی ہی اور بعضے مکی کہتے ہیں اور پانچ آیتیں ہیں اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ جو کوئی تہجد کی نماز وتر میں معوذتین یعنی سورہ قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب
الناس اور قل ہو اللہ احد کو پڑھے اسکو کہیں گے اے بندہ خدا کے خوش ہو تو کہ تحقیق قبول کیا خدا نے وتر تیری کو

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

کہتے ہیں کہ ایک لڑکا
یہودی کا رسول خدا صلعم کی خدمت میں رہتا تھا لبید بن اعصم یہودی کی بیٹیوں نے اس سے رسول خدا کے سر مبارک کے بال منگوا کر حضرت کی نام سے گیارہ گرہ لگائیں اور ایک تکڑی خرما
کے پوست میں رکھکر ایک کنویں میں ایک پتھر کے نیچے دفن کیا اور حضرت اس سبب سے بیمار ہوئے جبرئیل آئے اور رسول خدا کو اس امر سے مطلع کیا اور رسول خدا نے امیر المومنین و عمار
یاسر کو حکم دیا کہ انہوں نے پانی اس کنویں کا کھینچا اور پتھر کے نیچے سے اسکو نکالا اور رسول خدا کے پاس لائے اس میں گیارہ گرہ تھیں حق تعالیٰ نے معوذتین کو نازل کیا کہ ان دو سورتوں میں
بھی گیارہ آیتیں ہیں جبرئیل ان آیتوں کو پڑھتے تھے اور ہر آیت پر ایک گرہ کھولتے تھے اور دوسری روایت یہ ہی کہ لبید بن اعصم نے رسول خدا پر جادو کیا اور اسکو چاہ ذروان میں
پوشیدہ کیا اور رسول خدا اس جادو سے بیمار ہوئے حق تعالیٰ نے دو فرشتوں کو حضرت کے پاس بھیجا اور اسوقت حضرت خواب میں تھے ایک فرشتہ حضرت کے سرہانے بیٹھ گیا اور دوسرا پائنتی
پس خبر دی حضرت کو حال سحر کی اور حضرت نے امیر المومنین کو بھیجا وہ اسکو کنویں میں سے نکال کر لائے اور جبرئیل نے معوذتین آپ پر پڑھا وہ جادو باطل ہو گیا اور حضرت کو

صحت حاصل ہوئی جیسے کوئی قید سے خلاصی پاتا ہی اور صحیح یہ ہے کہ جادو نے حضرت پر کچھ اثر نہیں کیا تھا لیکن جبرئیل نے حضرت کو خبر کی تھی جادو کی تاکہ حضرت کا معجزہ ہو
نبوت کی سچائی پر غیب کی خبر ظاہر کرنے سے اور بعد اسکے جبرئیل یہ دونوں سورتیں لائے چنانچہ فرماتا ہی خدا کہ **قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ** کہہ تو ای محمد کہ
پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ پروردگار سفیدی صبح کے یہ خطاب حضرت کی طرف ہے اور مراد اس سے تمام امت ہے اور فلق کے معنی پھٹنے کو ہیں اور سفیدی صبح کو اسواسطے فلق کہا ہی کہ
وہ شب کی تاریکی میں سے پھٹتی ہی اور بعضے جمیع مخلوقات مراد لیتے ہیں فلق سے کہ ہر ایک اپنی اصل سے پھٹکر نکلتا ہی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ فلق
ایک جنگل ہے دوزخ میں اور اسمیں ستر ہزار گھر ہیں اور ہر گھر میں ستر ہزار کوٹھریاں ہیں اور ہر کوٹھری میں ستر ہزار کالے سانپ ہیں اور ہر سانپ کے پیٹ میں ستر ہزار
تھیلیاں زہر کی ہیں ضرور ہی کہ دوزخیوں کا گذر اسپر ہو اور بعضے کہتے ہیں کہ فلق ایک کنواں ہی دوزخ میں اور دوزخ کے رہنے والے اسکی حرارت سے پناہ مانگتے
ہیں پکار کر تب اسنے باہر کے سانس کا خدا سے اذن چاہا جس وقت اسکو اذن ہوا تو اسنے باہر کو پہلا دم نکالا ایسی گرمی تھی کہ جہنم کو اسنے جلا دیا غرض یہی کہ خدا فرماتا ہی کہ
کہہ اسطرح کہ پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ پروردگار صبح کے **مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ** بدی سے ہر چیز کی کہ پیدا کیا خدا نے اسکو موذیوں کی قسم میں سے خواہ آدمی ہو خواہ جن ہو اور
خواہ درندے ہوں اور خواہ زمین کے اندر رہنے والے جانور ہوں اور جس بدی سے پناہ مانگی جاتی ہی وہ عام ہی قتل ہو یا زخم ہو یا ظلم ہو یا ایذا رسانی ہو یا زہر ہو یا جادو
ہو یا کاٹنا کسی حیوان کا ہو اور سوا اسکی یعنی ہر بدی سے پناہ مانگتا ہوں میں **وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ** اور بدی شب تاریک سے **إِذَا وَقَبَ** جس وقت کہ
آوے تاریکی اسکی اور سب چیزونکو گھیر لیوے اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد غاسق سے کالا سانپ ہے یعنی پناہ مانگتا ہوں کالے سانپ سے اور اسکی نیش سے اور کہتے ہیں کہ غاسق مراد
ہر چیز سے ہی کہ ہجوم کرے ضرر پہنچانے میں اسکے پناہ مانگتا ہوں میں **وَمِنْ شَرِّ النَّفَّاثَاتِ** اور بدی عورتوں پھونکنے والیوں کی سے **فِي الْعُقَدِ** بیچ
گرہوں کی یعنی وہ عورتیں کہ جادو کے کلموں کو پھونکتی ہیں گرہوں میں جیسے کہ لبید کی بیٹیوں نے کیا تھا اسطرح کی سب عورتوں کے جادو سے پناہ مانگتا ہوں کہ وہ دلی ضرر
پہنچاویں اور سیکڑوں گرہوں پر پھونکتی ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ ساحر کا کچھ اثر نہیں ہوتا ہی اور اگر ضرر ہوتا ہی تو وہ بسبب کھلانے یا پلانے ضرر کرنیوالی شی کے ہوتا ہی یا بسبب
اسکی تاثیر کے اعتقاد کرنے سے کہ یہ باعث پریشانی اور اضطراب دل کا ہوتا ہی پس اس صورت میں پناہ مانگنی شر نفاثات سے یا عمل انکی سے ہی کہ صفت سحر کی
ہی اور یا گناہ انکے سے اسمیں اور یا فتنہ انکے سے کہ لوگونکو اپنے سحر سے فریب دیتے ہیں اور جاہلوں کو انکو وہم میں ڈالتی ہیں نفع اور ضرر اور خیر اور شر سے اور جہلا انکے قول کو درست اور
درست جانتے ہیں اور اس حیثیت سے انکی تعظیم کرتے ہیں اور ساحر کہتے ہیں کہ جن انکے حکم میں ہے اور یہ غیب کی خبر بتلاتے ہیں اور یہ امر باعث ضرر اور فساد کا ہی دین میں اسواسطے
خدا تعالی نے انکے شر سے پناہ مانگنے کا حکم فرمایا **وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ** اور بدی حسد کرنیوالے سے **إِذَا حَسَدَ** جس وقت کہ حسد کو ظاہر کرے اور
موافق اسکے عمل کرے اسواسطے کہ اگر حسد کو ظاہر نہ کرے تو ضرر اسکا اسیکو پہنچتا ہی کہ اپنے دلمیں رنج کرتا ہی اور جلتا ہی اور خدا تعالی نے اس سورہ کو حسد کی صفت پر ختم کیا ہی اس سے معلوم
ہوتا ہی کہ یہ بدترین صفات میں سے ہی چنانچہ ابن عباس سے روایت ہے کہ اگر عالم میں حسد سے بدتر کوئی چیز ہوتی تو خدا تعالی اس سورہ کو اسپر ختم کرتا اور اول خطا جو عالم میں واقع ہوئی ہے
وہ حسد ابلیس کا آدم پر تھا اور پہلا گناہ کہ جو زمین پر ہوا ہے وہ حسد قابیل کا تھا کہ اسنے حسد سے ہابیل کو قتل کیا اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد شر حاسد سے شر اسکی آنکھوں کا ہی اسواسطے کہ
چشم زخم اثر کلی رکھتا ہی اور حدیث میں آیا ہی کہ اثر چشم بد کا واقع ہوتا ہی اور منقول ہے کہ رسول خدا کا گذر بقیع کے قبرستان پر ہوا حضرت نے فرمایا کہ اکثر آدمی ان قبروں کے
چشم زخم سے ہلاک ہوئے ہیں اور منقول ہے کہ رسول خدا صلعم نے ان دونوں سورتوں کا تعویذ امام حسن اور امام حسین کے واسطے کیا تھا **سُورَةُ النَّاس** یہ سورہ
مدنی ہی مثل سورہ فلق کے اور ان دونوں سورتوں کو معوذتین کہتے ہیں اور آیتیں سورہ ناس کی چھ ہیں اور امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ رسول خدا صلعم کو مرض اور درد سخت
لاحق ہوا جبرئیل اور میکائیل حضرت کے پاس آئے جبرئیل حضرت کے سرہانے بیٹھا اور میکائیل حضرت کے پائینتی کی جانب اور جبرئیل نے تعویذ کیا قل اعوذ برب الفلق کا حضرت کے واسطے
اور میکائیل نے تعویذ کیا قل اعوذ برب الناس کا اور رسول خدا نے اس مرض سے شفا پائی اور ثواب اسکے پڑھنے کا قل اعوذ برب الفلق میں گذر گیا ہے **بِسْمِ اللهِ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ** کہہ تو ای محمد صلعم کہ **أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ** پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ پروردگار آدمیوں کے مومن کے اور کافر کے کہ
سب کا مالک اور پرورش کرنیوالا وہی ہے اور اسی نے سبکو پیدا کیا ہی کہ **مَلِكِ النَّاسِ** بادشاہ آدمیوں کا ہی وہ اور مالک ہے **إِلٰهِ النَّاسِ** معبود آدمیوں کا ہی
اور سب آدمی اسکی بندے ہیں اور سب اسکی ملک میں ہیں یہ نظم دلالت کرتا ہی اس امر پر کہ لائق پناہ کے خدا ہی ہے اور اسی سے پناہ طلب کرنی چاہئے کہ وہ اپنی حفظ و حمایت میں رکھے

ع ۱ ۵ ۴۸